V. (*a*) Define any *four* of the following terms :—

नान्दी, प्रस्तावना, विष्कम्भ, प्रवेशक, नाटिका, सूत्रधार ।

(*b*) Derive the words पार्थ and रमणी.

(*c*) Dissolve the compound underlined in in Q. I C (*b*).

(*d*) Wiite grammatical notes on :—

दूयते स्म, मा स्म गमः and शशाक. 16

VI. Explain, with reference to the context, any *four* of the following, taking at least one from each section :—

A

(*a*) स शान्तिमधिगच्छति ।

(*b*) वायुर्नावमिवाम्भसि ।

(*c*) तस्य प्रज्ञा प्रतिष्ठिता ।

B

(*a*) न रत्नमन्विष्यति मृग्यते हि तत् ।

(*b*) न धर्मवृद्धेषु वयस्समीक्ष्यते ।

(*c*) तपोवनं तच्च बभूव पावनम् ।

C

(*a*) इदानीं सफलपरिश्रमोऽस्मि संवृत्तः ।

(*b*) सखे इयमनभ्रा वृष्टिः ।

(*c*) कदापीदृशं घुणाक्षरं संभवत्येव । 20

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

**1355 F.—1946 A.D.**

SANSKRIT—PAPER II

(TRANSLATION AND GRAMMAR)

*Time—3 Hours*] [*Marks* 100

I. Translate into English or Urdu:—

(*a*) अस्ति गौतमस्य महर्षेस्तपोवने महातपा नाम मुनिः। तेनाश्रमसन्निधाने मूषिकशावकः काकमुखाद् भ्रष्टो दृष्टः। ततः स्वभावदयात्मना तेन मुनिना नीवारकणैः संवर्धितः। ततो विडालस्तं मूषिकं खादितुमुपधावति। तमवलोक्य मूषिकस्तस्य मुनेः क्रोडे प्रविवेश। ततो मुनिनोक्तम्—मूषिक त्वं मार्जारो भव। ततः स विडालः कुक्कुरं दृष्ट्वा पलायते। ततो मुनिनोक्तम्—कुक्कुराद् बिभेषि। त्वमेव कुक्कुरो भव। स कुक्कुरो व्याघ्राद् बिभेति। ततस्तेन मुनिना कुक्कुरो व्याघ्रः कृतः। अथ तं मुनिं दृष्ट्वा व्याघ्रं च सर्वे वदन्ति—अनेन मुनिना मूषिको [illegible]ं नीतः। एतच्छ्रुत्वा स व्याघ्रः सव्यथोऽचिन्तयत्—

Turn over

यावदनेन मुनिना जीवितव्यं तावदिदं मे स्वरूपाख्यानमकीर्तिकरं न पलायिष्यते । इत्यालोच्य मुनिं हन्तुं गतः । ततो मुनिना तज्ज्ञात्वा—पुनर्मूषिको भव इत्युक्त्वा मूषिक एव कृतः ॥ 19

(*b*) अवश्यम्भाविनो भावा भवन्ति महतामपि ।
नग्नत्वं नीलकण्ठस्य महाहिशयनं हरेः ॥
धनानि जीवितं चैव परार्थे प्राज्ञ उत्सृजेत् ।
सन्निमित्ते वरं त्यागो विनाशे नियते सति ॥
निर्गुणेष्वपि सत्त्वेषु दयां कुर्वन्ति साधवः ।
न हि संहरते ज्योत्स्नां चन्द्रश्चाण्डालवेश्मनः ॥

*Or*

स्वच्छन्दवनजातेन शाकेनापि प्रपूर्यते ।
अस्य दग्धोदरस्यार्थे कः कुर्यात् पातकं महत् ॥ 15

II. Translate into Sanskrit :—

There is in the country of Magadha a vast forest called Champakavati. In it there lived in great friendship a deer and a crow. The deer, plump in body, was spied by a certain jackal, while roaming at will. On seeing him, the jackal said to himself, 'Ah, how shall I come by his delicious flesh! Well, let me first create confidence in him.' Having thus reflected he went up to him and said, 'Friend, is it all well with you?' The deer asked, 'Who are you?' He replied, 'I am a jackal, Kshudrabuddhi by name. I live here, like one dead, having lost all my relatives. Now I have found a friend in you'.

.ogue

III. Decline :—

मधु and गुरु (Masculine) in Genitive,

धी and गो in Locative,

प्रत्यञ्च् (masc.) and युवन् (masc.) in Instrumental,

युष्मद् and अस्मद् in Dative, and

अदस् (masc.) and इदम् (fem.) in Ablative. 5

IV. Conjugate :—

कृ (Atm.) and क्री (Atm.) in Imperative,

ब्रू (Parasm.) and लिह् (Parsm.) in Imperfect,

विद् and मन् in Present,

भू and पच् in Prefect, and

दिश् (Parasm.) and जि in Aorist. 20

V. Explain the grammatical formations of :—

द्विड्ढि । ईयुः । आह । अशाः । अलिपत् । 5

# امتحان انٹرمیڈیئٹ شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

فارسی — پرچہ اول (نثر و نظم)

وقت — ۳ ساعت　　　　نشانات — ۱۰۰

ا — شاعر کے حوالے سے ذیل میں سے صرف دو کی تشریح کرو اور بتاؤ کہ یہہ اشعار کس کی تعریف میں لکھے گئے ہیں:— ۲۰

(الف) آفرینش همه تنبیه خداوند دل است
دل ندارد که ندارد بخداوند اقرار
کوه و دریا و درختان همه در تسبیحند
نه همه مستمعان فهم کنند این اسرار
این همه نقش عجب در در و دیوار وجود
هر که فکرت نه کند نقش بود بر دیوار
هر که امروز نه بیند اثر قدرت او
غالب آنست که فرداش نه بیند دیدار

(ب) تاثیر برد سهم تو از حکم کواکب
تغییر دهد هیبت تو طعم نعم را
انعام تو بر دوخته چشم و دهن آز
احسان تو بشگافته هر قطرۂیم را

زان گریه دهد روشنئ دل که بیاموخت
روشنگرئ آئینـه انصاف تو نم را
در کوئ تو تبدیل کند مردمک چشم
اجزائ وجود خود و اجزائ قدم را

(ج) دو هاروت و دو ماروت و دو گلبرگ و دو سرجانش
پر از خواب و پر از تاب و پر از آب و پر از شکر
مرا هست از غم و اندیشه و فکر و خیال او
بقا مشکل، دو پا در گل، هوا در دل، هوس در سر
ز عشقش چون انار و نار و مار و اژدها دارم
بری کفنه دلی تفته تنی جفته فدی جنبر
و لیکن باز ازو شادم که سال و ماه و روز و شب
بطوع و طبع و جان و دل ثنائ شه کند از بر

۴ — ذیل میں سے دو حصوں کا مطلب واضح کرو ۲۰
اور شاعر کا نام بتاؤ:—

(الف) چون ملک گدایان بجهان مملکتی نیست
مجموع تر از ملک رضا سلطنتی نیست
گر منزلتی هست کسی را مگر آنرا ست
کاندر نظر هیچ کسش منزلتی نیست

هر کس صفتی دارد و رنگی و نشانی
تو ترک صفت کن که ازین به صفتی نیست
آنکس که درو معرفتی هست کداست
آنست که با هیچ کسش معرفتی نیست

(ب) راز درون پرده ز رندان مست پرس
کین حال نیست صوفیٔ عالی مقام را
عنقا شکار کس نشود دام باز چین
کین جا همیشه باد بدست است دام را
در بزم عیش یک دو قدح در کش و برو
یعنـی طمـع مدار وصال دوام را
من آن زمان طمع ببریدم ز عافیت
کین دل نهاد در کف عشقت زمام را

(ج) دیدم بعقل میشود اجرای این مرام
آن هم ز دست رفته و پیدا نمیکنم
عقلی که منع میکند از عشق دشمنی است
با دشمنان خویش مدارا نمیکنم
مشغول توبه بود دلم چهرهٔ تو دید
گفتا ز عشق توبه خدایا نمیکنم
ای مدعی ز یار خبر آور و ببین
جان میکنم نثار رهت یا نمیکنم

۳ — ذیل کی عبارتوں کا بامحاورہ ترجمہ کرو:—

(الف) و دیگر آنکه چون از کشف سرّی آنچه حق بوده ظهور کند، اگرچه افشای سر عیب شمارند، لیکن ظاهر شدن آن حق پرده‌پوش آن عیب میتواند بود ـ توقع دارم که آنچه حق باشد به اظهار آن منت نهاده بار غم از دل من برداری ـ اگر تصریح نتوانی به کنایت باز گوی ـ و اگر عبارت نباری باری به اشارت دریغ نداری ـ مادر شیر گفت بشرطیکه آن گنهگار بدکردار را که گرد این فتنه بر انگیخته بسزا و جزا برسانی ـ و جمال عفو از دیدهٔ بی‌باک او که از دیدن راه صدق و صواب نابینا شده، بپوشانی *

(ب) اجرای این دو وظیفه همیشه و در تمام ادوار باعث عظمت شهنشاهی ایران بوده، چنانکه نکبت و فلاکت‌های دربار ایران در هر طرفه زمانی ناشی از غفلت نسبت به این دو وظیفه و فقدان توازن مخصوص بوده است ـ بدیهی است برای بدست آوردن قوه و قدرتی که بتواند اساساً این دو وظیفه را تشخیص و برای اجرای آن کمر خدمت بندد، لازم بود تنسیقات داخلی مملکتی بطوری منظم و طبقات مملکت بطوری نسبت بهم متحد و مستظهر بوده باشند ـ که عموم ملت در حکم

د

نفس واحد و آن فرد واحد نیز با دربار و مخصوصاً، سلطان،
انسان واحد بشمار رفته *

۴ – جمال زاده نے "ثروت ملی" سے متعلق جو کچھہ ١٦
لکھا ہے اسکا لب لباب فارسی میں لکھو *

یا

استاد ابدوارد براؤن کے حالات کا خلاصه فارسی میں
بیان کرو *

۵ – شیخ سعدی کا ایک غزل گو شاعر کی حیثیت سے ٨
کیا درجه ہے - اس پر بحث کرو *

یا

عرفی کی قصیدہ گوئی پر تبصرہ کرو *

٦ – ان اشعار کا مطلب بیان کرکے خط کشیدہ الفاظ کی ١٦
وضاحت کرو :-

سر دستهٔ ابن طایفهٔ دزد ستمگر
بد گوهر و بدخواه و بد اندیش و بد اختر
از خون کسان کرد چو دریا همه کشور
خود نیز پر از آز در آن بحر شناور
تا آنکه بنزدیک رے افگندش لشکر
پیچید سیه چادر و بنشست بدربار

زین طایفه از هفت شه ترک نژادان
ایران کہن گشته یکی تو تودۂ ویران
بر چرخ رسد ناله از آن خاک ز چغدان
مردانش همه بیخود و وا رفته و بیجان
افسرده و پژسرده و پژمان و پریشان
آری قجر آورد چنین روز به بازار

یا

ایران کی جدید شاعری کی خصوصیات اور رجحانات پر
تفصیلی نوٹ لکھو *

# امتحان انٹرمیڈیئٹ شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

فارسی — پرچہ دوم (ترجمہ)

وقت — ۳ ساعت نشانات — ۱۰۰

ا — ذیل کی عبارتوں کا فارسی میں ترجمہ کیجئے :— ۱۵

(الف) پندرہ برس کی عمر میں مجھے اپنے وطن سے سو میل کے فاصلے پر ایک گاؤں میں رہنے کا اتفاق ہوا ۔ اس گاؤں میں پہنچ کر اگلے دن صبح کے وقت میں ٹہلتا ٹہلتا جنگل میں چلا گیا ۔ ستمبر کا مہینہ تھا، مگر اس صبح میں گرمی اور روشنی ماہ جولائی کی سی تھی ۔ جنگل میں درختوں کا گنجان سایہ تھا ۔ زمین سخت اور ناہموار تھی ۔ جس راستے پر اتفاق سے میں گیا، وہ ایک شفاف چشمے پر تھا، جس کے کنارے پر ہری ہری گھاس کا حاشیہ تھا ۔ اس گھاس میں صبح بہار کی سی شادابی تھی ۔ سورج کی ایک کرن اکیلی نیچے آئی اور پانی میں سنہری مچھلی کی طرح کھیلنے لگی *

(ب) اپنے تعلقات کو درست رکھنے کے لئے ۱۵
نہ صرف فراخ دلی ہی، بلکہ تھوڑی سی عقل کی بھی، ہمیں ضرورت ہے، اس لئے ہم ان تمام احسانات کی قیمت کا، جو ہم لوگوں پر کرتے ہیں، خیال بھی نہ کریں اور ان کو جہاں تک ہوسکے نہایت ہلکا اور ادنی ظاہر کریں ۔ محبت اسی طرح پیدا ہوسکتی ہے، نہ کہ زبردستی ۔ احسان کرتے وقت ہمیں اپنے آپ کو ایسا ظاہر کرنا چاہئے کہ گویا ہمیں خبر بھی نہیں کہ ہم کسی پر احسان کر رہے ہیں ۔ اور اس طرح دوسرے کے دل کو پوری آزادی ہونی چاہئے کہ وہ ہماری محبت کو قبول کرے یا نہ کرے، کیونکہ اپنے احسانات کے اظہار سے کسی کو ہم سے محبت کرنے کیلئے مجبور کرنا دل میں ایک نفرت سی پیدا کردیتا ہے *

۲ — دلالت کے اقسام بیان کرکے ان کی تعریفیں اور ۸
مثالیں دیجئے *

۳ — (الف) مکمل تشبیہ کے ارکان کیا کیا ہیں؟ ۱۰
ان کی تعریف کرکے مثالوں سے واضح کیجئے *

(ب) نظم میں شعراء عام طور پر کون سے صنائع و بدائع زیادہ استعمال کرتے ہیں؟ ان میں سے چار مشہور صنائع کی تعریف اور مثال لکھئے *

۴ــ ذیل کے اشعار میں سے کسی ایک کی تقطیع کرکے بحر کا صحیح نام بتائیے :ــ ۸

(الف) زاهدان منصور را خون کرده اند
بی‌کس و معذور را خون کرده اند

(ب) الٰهی غنچه امید بکشا
گلی از روضه جاوید بنما

(ج) در محبت همچو هندو زن کسی مردانه نیست
سوختن بر شمع مرده کار هر پروانه نیست

۵ ــ ذیل کی عبارتوں کا اردو میں ترجمہ کیجئے :ــ ۱۴

(الف) انّه تعالیٰ خَلَقَ الانسانَ مِن نَوعَین مِن شخصٍ و روحٍ و جَعَلَ الجَسَدَ مَنزِلاً لِلرّوحِ لِیأخُذَ زاداً لِآخرتها مِن هذا العالَم ـ و جَعَلَ لِکُلِّ روحٍ مُدَّةً مُقَدَّرَةً نکونُ فی الجَسَدِ ـ و آخِرُ تلك المُدَّةِ هوَ اَجَلُ تلك الروح مِن غَیرِ زیادةٍ و لا نُقصانٍ ـ فاذا جاءَ الاَجَلُ فُرِّقَ بَینَ الروحِ و الجَسَدِ *

(ب) قِيلَ لِلاسكندرِ: ما بالُكَ تُعظِمُ مُؤدِّبَكَ اَكثرَ مِن تَعظِيمِكَ لِاَبِيكَ؟ فقال: اِنَّ اَبِي سَبَبُ حَيَاتِي الفانِيةِ و مؤدِّبِي سببُ حياتِي الباقِيَةِ *

۶ — ذیل کے کسی ایک عنوان پر فارسی میں مضمون لکھئے :— ۳۰

(الف) ترقیات مادّی باعث تخریب انسانیت اند *

(ب) همت و تدبیر *

(ج) اگر خواهی حیات اندر خطر زی *

(د) هولناکی جنگ و آلات حربی جدید *

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ فنون

## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

## مضمون اُردو ـ پرچہ اول ( نثر و نظم )

وقت ـ ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

ہدایت :- صرف چھے سوال حل کیجئے ـ آخری سوال لازمی ھے ـ

(۱) " اُردو شاعري میں ہندستانیت کم اور ایرانیت زیادہ ھے " ـ اس پر تبصرہ کیجئے ـ ۱۶

(۲) مثنوي شعلۂ عشق اور دریائے عشق کا مقابلہ کیجئے ـ آپکي رائے میں کونسي مثنوي بہتر ھے ؟ ۱۶

(۳) " امجد اُردو کے زندہ سرمد ہیں ـ" یہ قول کس حد تک درست ھے ؟ ان کے کلام سے مثالیں پیش کرکے اس پر بحث کیجئے ـ ۱۶

(۴) شعر کي معنوي خوبیوں سے کیا مراد ھے ؟ مثالیں دیکر واضح کیجئے ـ ۱۶

(۵) داغ پر اقبال نے جو مرثیہ لکھا ھے اس میں داغ کي کن خصوصیتوں پر زور دیا گیا ھے اور انکے اظہار میں اقبال کس حد تک حق بجانب تھے ؟ ۱۶

Turn over

(٦) سنہ ۱۹۰۸ع کے بعد سے اقبال کے رنگ سخن میں آپ کیا تبدیلی محسوس کرتے ہیں ؟ ١٦

(٧) "سجاد حیدر ترقي پسند ادب کے پیش روؤں اور محرکین میں ہیں" ـ انکے افسانوں کي روشني میں اس پر بحث کیجئے ـ ١٦

(٨) حالی کے مسدس مد و جزر اسلام کو اُردو ادب میں کیا اہمیت حاصل ھے ؟ ١٦

(٩) ذیل میں سے صرف دو حصوں کي شرح کیجئے :- ٢٠

(الف)

آدمي تاب شکیبائي سے دور محروم ھے
اسکي فطرت میں یہ اک احساس نا معلوم ھے *

جوہر انساں عدم سے آشنا ہوتا نہیں
آنکھ سے غایب تو ہوتا ھے فنا ہوتا نہیں *

رخت ہستي خاک غم کي شعلہ افشانی سے ھے
سرد یہ آگ اس لطیف احساس کے پاني سے ھے *

(ب)

توڑ دیتا ھے بت ہستي کو ابراہیم عشق
ہوش کي دارو ھے گویا مستئ تسنیم عشق *

کہتے ہیں جب رہي نہ مجھے طاقت سخن
جانوں کسي کے دل کي میں کیونکر کہے بغیر *

پھر شوق کر رہا ہے خریدار کي طلب
عرض متاع عقل و دل و جاں کئے ہوے *

( ج )

وہ ہیں جادہ پیمائے راہ طریقت
مقام ان کا ہے ما ورائے شریعت *

انہیں پر ہے ختم آج کشف و کرامت
انہیں کے ہے قبضے میں بندوں کي قسمت *

یہي ہیں مراد اور یہي ہیں مرید اب
یہي ہیں جنید اور یہي با یزید اب *

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۳۶ء

مضمون اُردو – پرچہ دوم – (صرف و نحو)

وقت – ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

(۱) "نے" علامت فاعل کے استعمال ہوتا ھے اور اس کے آنے سے فعل پر کیا اثر ہوتا ھے مثالیں دے کر سمجھادے

یا

مندرجہ ذیل جملوں کی صحت کیجئے اور وجہ اصلاح بتائیے :—

(۱) میں دفتر سے کتاب لا لیا ہوں -

(۲) یہ کتاب کو میں کئی بار پڑھا ہوں -

(۳) بارہ دری ھے جس میں متعدد عالی شان حوض بنائے گئے ہیں -

(۴) چوٹی تک جانے والے رخنہ دار راستے پر باؤلیوں مسجدوں اور مندروں کا سلسلہ ھے - ۱۰

Turn over

(۲) بیجان چیزوں کی تذکیر و تانیث بنانے کے کیا قاعدے ہیں

یا

حروف مغیرہ کے آنے سے جمع میں کیا تبدیلیاں ہوتی ہیں ۷

(۳) مندرجہ ذیل اصطلاحوں میں سے صرف دو کی تعریف کیجئے اور مثالیں دیجئے :-

مراعات النظیر - لف و نشر - استتباع - تلمیح - اغراق - ۸

(۴) ہندی میں ترجمہ کیجئے :-

میں تو سچ بات کہتا ہوں چاہے کس کو اچھی لگے یا بری - ان سے پوچھیے - ناجائز کمائی اکیلے آج تک کسی کو ہضم ہوئی ہے - وہ نئے لوگ جو آتے ہیں ان کی یہ عادت ہوتی ہے کہ جو کچھ ملے اکیلے ہی ہضم کرلیں - چپکے چپکے لیتے ہیں اور تھانے کے اہلکار منہ تاکتے رہ جاتے ہیں - دنیا کی نگاہ میں ایمان دار بننا چاہتے ہیں - پر خدا سے نہیں ڈرتے - ارے جب ہم خدا ہی سے نہیں ڈرتے تو آدمیوں کا کیا خوف - ایمان دار بننا ہے تو دل سے بنو - ۱۵

(٥) اُردو میں ترجمہ کیجئے :- ۱۰

(الف) इन नहरों से प्रजा और सरकार दोनों को बड़ा लाभ था, परन्तु थोड़े ही स्थानों में पानी पहुँचता था । बहुत सी धरती बंजर पड़ी रहती थी अथवा ऐसी थी कि जिस बरस पानी बरस जाता था खेती अच्छी हो जाती पर जिस बरस पानी न बरसता खेत सूख जाते, अकाल पड़ जाता और सैकड़ों मनुष्य भूखों मर जाते थे ।

(ب)
बिनसत बार न लागही,
ओछे जन की प्रीति ।
अंबर डंबर साँझ के,
बारू को सो भीत ॥

(٦) ان عنوانوں میں سے کسی ایک پر مضمون لکھئے :-

(الف) دیسی کھیل -

(ب) دیسی رسمیں -

(ج) ہندستان کی قومی زبان بننے کی کس زبان میں سب سے زیادہ صلاحیت ہے اور کیوں ؟ ۵۰

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

### 1355 F.—1946 A.D.

MARATHI—PAPER I

(TEXTS)

*Time*—3 *Hours*] [*Marks* 100

I. (*a*) पुढील पद्यांपैकीं तीन पद्यांचा अर्थ विशद करा :—

(1) वाटे, होती मधुर पौर्णिमा ! रात्र हंसे चंदेरी
नटे नभःश्री पातळ नेसुन टिकल्यांचे जरतारी
खुल्या मनापरि खुले चांदणें शुभ्र पांढरें भंवती
फुलें रुपेरी शेल्यामधुनी हंसलीं वृक्षांवरती ॥

(2) तुफान होते तुडुंब भरलें पात्र नदीचें रुंद
नेसुन कोरांटीरंगाचें पातळ चाले धुंद
वियोगिनी वा कुणी योगिनी गंभीरातुर चाले
भाव आंतला हृदयावरती काटांमधुनी हाले ॥

(3) अजि किती तपला न कळे तपें ।
विविध सोसुनियां हिम आतपें ।
गुरुकुलीं अथवा प्रथमाश्रमें ।
बहुत जन्म वनस्थ महाश्रमें ॥

Turn over

(4) धरी दांत खुंटा गमे त्यास हस्ती ।
पठाणेअसा जो धरी पृष्ठ हस्तीं ।
मनीं टोणग्याचे परीही पहाती ।
जयां लागलें स्थूल लांगूल हातीं ॥

(5) ऐसा अवस्था व्रजकामिनींच्या ।
कृष्णात्मबुद्धी गजगामिनींच्या ।
जे ते म्हणे गौळण 'मी हरी तो' ।
जो सर्वदु:खें स्मरतां हरीतो' ॥ 18

(b) क्रमांक तीन आणि पांच या पद्यांची वृत्ते लक्षणासह सांगा. 6

II. अभागी कमल 'या काव्यांत कमल आणि अरविंद यांची तुलना केली असतां अरविंदच अधिक श्रेष्ठ ठरतो.' या मताच्या युक्तायुक्ततेची सविस्तर चर्चा करा.

किंवा

'अभागी कमल' हें काव्य आनंदपर्यवसायी करावयाचे असल्यास त्याच्या कथानकांत कसा फेरफार करावा लागेल, तें सांगा. 14

III. 'हरिविलास' या प्रकरणांत वामनपंडितांचे कवि या नात्यानें कोणते गुणदोष प्रगट झाले आहेत तें सांगा.

अथवा

वामन पंडितांनीं कालियाचें शब्दचित्र कसें रेखाटलें आहे तें सांगा. 12

IV. शास्त्रीबोवांच्या मते उत्तम भाषाशैलीचे गुण कोणते ?

अथवा

वाचनाच्या निरनिराळया पद्धति सांगून वाचनाची खरी रीत कोणती, तें सांगा. 14

V. 'सुधारणा कवितेस प्रतिकूल होय,' या मताची सांगोपांग चर्चा करा.

अथवा

मराठवाडयांतील मराठी दूषित होण्याचीं कारणे सांगा. 12

VI. यशवंतरावच्या मनांत स्त्रीजातीविषयीं अढी बसण्यास कोणतीं कारणे घडलीं ?

किंवा

सत्यभामाबाई इतकी बोलभांड बायको असूनही वाचकाची सहानुभूति आकर्षून घेते, याचें कारण काय ? 12

VII. 'अमात्यमाधव' या नाटकांत नाटककारानें हनुमान या पात्राकडून कोणती कामगिरी करवून घेतली आहे ?

किंवा

वीरविजय अथवा हरदेवराय याचा स्वभाव चित्रित करा. 12

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

1355 F.—1946 A.D.

MARATHI—PAPER II

(GRAMMAR AND TRANSLATION)

*Time—3 Hours*] [*Marks* 100

सूचना.—शुद्धलेखनाकडे विशेष लक्ष दिलें जाईल.

I. खालीं दिलेल्या विषयांपैकीं कोणत्याही एका विषयावर निबंध लिहा :—

(अ) मराठी संतकवींनीं केलेलें समाजकार्य.

(आ) आधीं सामाजिक सुधारणा कीं राजकीय ?

(इ) शास्त्रज्ञाहून कलावंत श्रेष्ठ आहे काय ? 30

II. अधोलिखित म्हणींपैकीं फक्त पांचींचा वाक्यांत उपयोग करून अर्थ स्पष्ट करा :—

(अ) हा सूर्य आणि हा जयद्रथ.

(आ) पायींची वहाण पायीं बरी.

(इ) वळचणीचें पाणी आढ्याला जात नाहीं.

(ई) गचो गांठ खालीं.

(उ) आठ पुरभय्ये आणि नऊ चौके.

Turn over

(ऊ) उधारीचें पोतें सव्वहात रितें.

(ऋ) भोंड भिकेची बहीण.

(ॠ) विंचवाचे बिऱ्हाड पाठीवर. 15

III. (अ) एकंदर विभक्ति किती मानाव्या? व कां? तें सकारण स्पष्ट करा.

अथवा

प्रथमा किंवा चतुर्थी विभक्तीचे प्रमुख कारकार्थ व उपपदार्थ उदाहरणांसहित सांगा.

(आ) 'लाख्याताचा' (भूतकाळ) कोणत्या प्रकारानें उपयोग होतो हें उदाहरणें देऊन स्पष्ट करा.

अथवा

'पुराण कर्मणि' व 'नवीन कर्मणि' या प्रयोगांचा उपयोग केव्हां व कसा करितात हें थोडक्यात निवेदन करा. 8

IV. पुढील प्रश्नांपैकीं फक्त दोहोंचीं उत्तरें लिहा:—

(अ) भावी प्रयोगाची व्याख्या देऊन, त्याचे प्रमुख भेद, सोदाहरण द्या.

(आ) 'कर्मभावसंकर' व 'कर्तृकर्म संकर' यांविषयीं माहिती सांगा

(इ) तत्पुरुष व कर्मधारय समासांतील साम्य व भेद उदाहरणें देऊन स्पष्ट करा.

(ई) गल्लोगल्लीं, वाचस्पति, आगलाव्या, पुरुषोत्तम, अनोळखी, चुलतसासरा, मोठभाकरी, सुंठसाखर व मारामारी या सामासिक शब्दांपैकीं कोणत्याही चार शब्दांचे विग्रह करून समासांचीं नांवें सांगा. 18

V. खालील उताऱ्याचे शुद्ध मराठींत भाषांतर करा :—

گھریلو صنعتوں سے مراد وہ مختلف صنعتیں ہیں جو معمولي سرمایہ سے تیار کی جاتي ہیں - اِن صنعتوں کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ انہیں آمدنی کا ایک ذیلی ذریعہ بھي بنایا جاسکتا ہے - چونکہ مصنوعات گھر ہي میں بنائي جاتی ہیں اس وجہ سے عورتیں اور بچے بھی اُن کي تیاری میں مدد دے سکتے ہیں جس کي وجہ سے ایک غریب مزدور کي مجموعي آمدني میں بہت کچھ اضافہ ہوسکتا ہے - ہندوستان جیسے کثیرالآباد ملک میں علاوہ افلاس ' بیکسي اور غربت کے بیروزگاري کا مسئلہ بھی بہت کچھ اہمیت حاصل کرچکا ہے - حکومت ہند اس اہم مسئلہ پر غور و خوض کر رہي ہے اور ایسے طریقے اور ایسے اسکیم مرتب کئے جانے والے ہیں جن کے ذریعہ زیادہ سے زیادہ لوگوں کو کام پر لگایا جاسکے - چونکہ ہندوستاني زراعت کا زیادہ تر دار و مدار بارش پر ہے اور چونکہ بارش کي یہاں قلت ہے ہندوستاني کاشت کار سال میں تقریباً چار ماہ بیکار رہتا ہے - اگر ہمارے ملک میں گھریلو مصنوعات کي تیاري کا انتظام باقاعدہ طور پر

Turn over

شروع کردیا جائے تو اس سے کاشتکار اپني فرصت کے اوقات اُن مصنوعات کے بنانے میں صرف کرینگے ۔ اس طرح سے ایک طرف تو ان کي بيکاري کا انسداد ہوگا اور دوسري طرف ان کي آمدني میں اضافہ ہونے کي وجہ سے معیار رہائش میں بھي اضافہ ہوگا ۔

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

### 1355 F.—1946 A.D.

### TELUGU—PAPER I

*Time—3 Hours*] [*Marks* 100

I. (*a*) మీ నాటకము నాధారముగాఁగొని, రచనావిధానమున భాసనాటకములకును దదితర సంస్కృత నాటకములకునుగల ముఖ్య భేదములను దెల్పునది.

లేదా

"స్వప్నవాసవదత్త" నాటకమున యౌగంధరాయణుని ప్రాధాన్యమునుగూర్చి ప్రసంగించునది. 15

(*b*) పద్మావతి శీలమునుగూర్చిగాని, వత్సరాజునకు వాసవదత్తపైఁగల గాఢానురాగమునుగూర్చిగాని యుపన్యసించునది. 10

II. (*a*) నారదుఁడు ధర్మరాజునకుఁ దెల్పిన రాజనీతిని మీ సొంతమాటల వ్రాయునది. 10

(*b*) "అమ్మానవతికి నిన్నుంగూర్ప నాకు నేర్పుగలదు" అని నలునితోఁ బల్కిన హంస తన దౌత్యనిర్వహణమందు చూపిన కౌశలము వివరించునది 10

III. ఈ క్రింది పద్యములలో నొకదానికి గణవిభజనముచేసి, పేర్కొని, ప్రతిపదార్థ తాత్పర్యములను వ్రాయునది:—

రణకండూభర దుస్సహంబయిన యా రాజన్యదేవేంద్రు ద
క్షిణ బాహాగ్రమునన్ జనించిన మహాకీర్తిప్రవాహంబు కా
రణ సంక్రాంత గుణానుషంగమునఁ బ్రస్ఫీత దిజ్మత్త వా
రణ గండస్థల కుంభకూలములలో రాయుం దివారాత్రముల్.

Turn over

మదనుఁడు రెండుచేతులను మార్పడసేయఁగఁ దూపు [లైదునుం
బదియయి వేలు వేలు పరిపాటి నవస్థలు సంఘటింపఁగాఁ,
దుదిదళ రాజునందుఁ దగఁ దోఁచుచు నున్నది యేను [వచ్చుచోఁ,
నది చిగురాకుఁబోణి యట నంబరపుష్పవికాస మయ్యెడిన్. 15

IV. ఈ క్రిందివానిలో నే రెంటికేని సమాధానములు వ్రాయునది:—

(a) జీమూతవాహనుని ఐనుదత్తనామకజీవిత వృత్తాంతమును గాని, వైశ్యకన్యా మౌనవ్రతుల కథనుగాని సంగ్రహముగాఁ దెలియపఱచునది.

(b) జీవితవిధానమున హైందవ దృక్పథముయొక్క విశిష్టతను జాటునది.

(c) మురాదేవియొక్క శీలమును గాని, రాక్షసుని రాజభక్తిని గాని వ్యక్తము చేయునది. 24

V. ఈ క్రిందివానిలో నే నాల్గిటికేని సందర్భములను దెల్పి, భావమును విశదీకరించునది:—

(a) ముత్యముల కిక్కయైన సముద్రమునను
బెక్కుమాఱులు మున్కలు వేసినాఁడ;
భాగ్యహీనుఁడ ముత్యమ్ము పడయనైతి,
వనధి నన్ మ్రింగ నోరు విచ్చినది తుదకు.

(b) అనల సంబంధవాంఛ నాకగున యేని
ననల సంబంధవాంఛ నాకగును జూవె.

(c) నాతి యందఱవియును బ్రాణములు కావె
నాయదిరొ ప్రాణమని యెత్తునా భుజింప.

(*d*) రాజు తలమీఁదఁ గవి కప్పురంబు చల్లె;
సుకవి తలమీఁద రాజు నిప్పుకలు విసరె.

(*e*) ఇంత కఠినాత్మురాల వం చెఱుఁగ నెప్పుడు,
దారుమయ పదార్థములకు దయలు గలవె?

(*f*) శారదస్వచ్ఛ చంద్రికాగౌరమైన
కాశపుష్పపరాగంబు గాలికెగిరి
వచ్చి నేత్రద్వయంబునఁ బడుటచేత
నీరు గ్రమ్మెను నెమ్మోము నీరజాక్షి. 16

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

### 1355 F.—1946 A.D.

### TELUGU—PAPER II

*Time*—3 *Hours*] [*Marks* 100

I. ఈ క్రిందివానిలో నొక యంశముపై వ్యాసము వ్రాయుము:—

(*a*) భారతదేశము—ఆహార సమస్య.

(*b*) ఆధునికయుగమునందు ప్రజలకుపయోగకరమగు సాహిత్యము.

(*c*) శరీరమాద్యంఖలు ధర్మసాధనమ్.

(*d*) యుద్ధానంతర పునర్నిర్మాణము. 50

II. క్రిందివానిలో రెండింటినిగూర్చి సంగ్రహముగ వ్రాయునది —

(*a*) ప్రస్తుతవిద్యావిధానమును అధిక ప్రయోజనవంతము చేయుటెట్లు?

(*b*) వాపవదత్తాదేవి శీలము

(*c*) ఆంధ్రవర్తకుని పరాసుదేశ ప్రయాణమును వర్ణించునది.

(*d*) గద్యరచనయందలి నేటి రీతులు. వాని గుణాగుణములు. 30

III. ఈ పంక్తులను తెనుగులోనికి పరివర్తనము గావింపుము.—

فارغ البالي کے زمانے میں آئندہ کے واسطے دولت کا فراہم کرنا پیش بیني اور صفت محمود ہے اس لئے ضرور ہے کہ خرچ آمدني سے زیادہ نہ ہو بلکہ کچھ نہ کچھ ہمیشہ پس انداز ہوتا رہے - اگر روز مرہ کا حساب قلمبند کیا جائے تو خواہ مخواہ یہ نظر پڑتي ہے کہ روپیہ کس کس طرح سے صرف ہوتا ہے - اور ان میں ضروري اور غیر ضروري مدات کیا ہیں - اور جب تک یہ نہ معلوم ہو کہ آمدني کیا ہے اور خرچ کیا ' انسان ضرور فضول خرچي میں پڑجاتا ہے - آمدني میں سے کچھ نہ کچھ بچانا ( اگرچہ قلیل مقدار کیوں نہ ہو ) ضرور چاہئے - کیونکہ اس سے طبیعت کو خوشي پیدا ہوتي ہے اور اطمینان نصیب رہتا ہے - اور اگر آمدني سے زیادہ ایک پائي بھي خرچ ہوجائے تو جان لو کہ رفتہ رفتہ بربادي آنے والي ہے - کیونکہ اس صورت میں ضرور قرض لینا پڑیگا - اور قرض بربادي کي جڑ ہے - اگر آمدني کم ہے تو خرچ کو بھي کم کردینا ضرور ہے - ظاہري شان و شوکت کي حاجت نہیں - خدمتگاروں کے بدلے خود اپنا کام کرنا گوارا کرو مگر قرض نہ لینا چاہئے - جو شخص قرض لیتا ہے وہ ہمیشہ رنجیدہ رہتا ہے - روکھي روٹي بہتر ہے بہ نسبت اس کے کہ قرض سے دسترخوان آراستہ کیا جائے اور یہي حقیقت میں قناعت ہے - 20

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

### 1355 F.—1946 A.D.

### KANNADA—PAPER I

*Time—3 Hours*] [*Marks* 100

I. ಮೂರಕ್ಕೆ ಉತ್ತರ ಬರೆಯಿರಿ :—

(*a*) 'ಯುಧಿಷ್ಠಿರ ನಾಳ್ವದೇಶ' ಹೇಗಿದ್ದಿತು?

(*b*) 'ಎಮ್ಮ ನಿಜಭಾಷಿತವನುಳಿಯೆವಶ್ವಮಂತಹೆವು ಕ್ರತುವಂ ನಡೆಸಿ ಮೇಣುಳುಹಿ ನೀವೆಂದನು'—ಹೀಗೆ ಎಂದವರು ಯಾರು? ಹೀಗೆನ್ನಲು ಕಾರಣವೇನು? ವಿವರಿಸಿ.

(*c*) 'ಇದ್ದಪರೆ ಮರೆದು ಪುರುಷಾರ್ಥಮಂ ಮಾಡಿದರನು ದ್ದಾಮಗುಣಮುಳ್ಳಜೀವಿಗಳ್'—ಈ ನೀತಿಯನ್ನು ಯಾವ ದೃಷ್ಟಾಂತದಿಂದ ಸಮರ್ಥಿಸಿದೆ?

(*d*) 'ಅಳಿವ್ರಾತಮರಿಯದೆ ತಿರುಗುತಿದೆ ನಿಧಾನವನಭಾಗ್ಯಂ ಕಾಣದಿರ್ಪಂತಿರೆ' ಹೇಗೆ?

(*e*) ವೃಕೋದರನು ಕುದುರೆಯನ್ನು ಕಾಣದೆ ತಲ್ಲಣಿಸಿದಬಗೆ. 12

II. ಮೇಘನಾದನ ಸಾಹಸವನ್ನಾಗಲೀ, ವೃಷಧ್ವಜನ ಪರಾಕ್ರಮವನ್ನಾಗಲೀ ವರ್ಣಿಸಿರಿ. 12

Turn over

III. ದುಷ್ಯಂತ ಶಕುಂತಲೆಯರ ಪ್ರಥಮ ಸಮಾಗಮವನ್ನು ಚಿತ್ರಿಸುವಲ್ಲಿ ಕವಿಯ ಕುಶಲತೆಯೇನು? ಉದಾಹರಣೆಗಳಿಂದ ತಿಳಿಸಿ.

ಅಥವಾ

ಶಕುಂತಲೆ ಪ್ರಕೃತಿಯ ಉಪಾಸಕಳು ಎಂದು ಹೇಳುವುದಕ್ಕೆ ನಾಟಕದಲ್ಲಿನ ಆಧಾರಗಳೇನು?

ಅಥವಾ

ರಾಜಮುದ್ರಿಕೆ ಕಣ್ಮರೆಯಾಗುವುದರಿಂದ ಕಥೆಯ ಬೆಳವಣಿಗೆಗೆ ಒದಗಿದ ಸಹಾಯವೇನು? 12

IV. (*a*) ಎರಡು ಬರೆಯಿರಿ :—

(i) ಕಾರ್ತವೀರ್ಯನು ಭಾರ್ಗವನ ಪರಶುವಿಗೆ ಭುಜಗಳ ನೀಗಿ ಕಳೆದನು.—ಪುರಾಣಕಥೆಯೇನು?

(ii) ವಿದ್ಯೋನ್ಮಾದ ವೆಂದರೇನು? ಇದರಿಂದ ಯಾರಿಗೆ ಹೇಗೆ ಹಾನಿಯಾಯಿತು?

(iii) ಪ್ರಪಂಚವೆಲ್ಲ ಕಾಲಕರ್ಮಾಧೀನ—ಈ ವಿಷಯವನ್ನು ಕವಿ ಹೇಗೆ ಪ್ರತಿಪಾದಿಸಿದ್ದಾನೆ? 10

(*b*) ನಾಲ್ಕಕ್ಕೆ ಪೂರ್ವಾಪರಕಥೆ ಸ್ಪಷ್ಟವಾಗುವಹಾಗೆ ಅರ್ಥವನ್ನು ಬರೆಯಿರಿ:—

(i) ಘರ್ಮೋತ್ತರಕೆ ಮಾರುತಂಬೆಮರ್ದ್ದಿಡಾರ್ಗ್ಬೀಸುವರ್ಬಳಿಕಾಲ ವಟ್ಟದಿಂದೆ?

(ii) ಜಡಮತಿಗೆ ಮರುಳುಮ್ಮತವನಿಕ್ಕಿದೊಡೆ, ಸುಕರಮಪ್ಪುದೆ?

(iii) ಗಡಬವಾದರೋ ರಮಣೀಯವಾದದ್ದು, ಅದನ್ನು ವಿಧಿಯು ತಪ್ಪಿಸಿತು.

(iv) ಪೂಜ್ಯರಾದ ಕುಲಪತಿಗಳು ಈ ಸಂಗತಿಯನ್ನು ಕೇಳಿದಾಗ್ಯೂ ಧರ್ಮಜ್ಞರಾದ ಕಾರಣ ಈ ವಿಷಯದಲ್ಲಿ ದೋಷವನ್ನು ಗ್ರಹಿಸುವುದಿಲ್ಲ.

(v) ಪಗೆಯುಳಿವ ಕೋಟಿಗ್ಮಿಗದಂತೆಮುನಿಸಂಬಿಸುಟ್ಟು, ಇವಳ ಬಯಕೆಯುಂ ದಾರುಣಮೆನುತೆ, 'ತಥಾಸ್ತು' ಎಂದಂ.

(vi) ಇಂತಲ್ತೆ ಸತ್ಪುರುಷರ ಲಕ್ಷಣಂ. 12

V. (*a*) ಗಾನಯೋಗವನ್ನು ಸಾಧಿಸುವಬಗೆ ಹೇಗೆ? ಈ ಯೋಗದಲ್ಲಿ ಸಿದ್ಧರಾದ ಒಬ್ಬರ ಚರಿತ್ರೆಯನ್ನು ಸಂಗ್ರಹವಾಗಿ ಬರೆಯಿರಿ.

ಅಥವಾ

ಅದ್ಭುತ ರಾಮಾಯಣದಲ್ಲಿ ನಾರದನ ಗರ್ವಭಂಗ ಪ್ರಕರಣವು ಹೇಗೆ ವರ್ಣಿತವಾಗಿದೆ? 10

(*b*) 'ಸಮುದ್ರದಾಚೆಯಿಂದ' ಎಂಬ ಗ್ರಂಥದಲ್ಲಿ ಲೇಖಕರು ಪ್ರವಾಸದಲ್ಲಿನ ತಮ್ಮ ಅನುಭವಗಳನ್ನು ಹೇಗೆ ವಿವರಿಸಿದ್ದಾರೆ?

ಅಥವಾ

ಪ್ರವಾಸವು ಶಿಕ್ಷಣದ ಒಂದು ಭಾಗ, ಇದನ್ನು ಗ್ರಂಥದಲ್ಲಿನ ನಿದರ್ಶನೆಗಳಿಂದ ಸಮರ್ಥಿಸಿರಿ. 12

VI. (*a*) ಪ್ರತಿಪದಾರ್ಥವನ್ನೂ ತಾತ್ಪರ್ಯವನ್ನೂ ಬರೆಯಿರಿ:—

ವರವರ್ಣದಿಂದೆ ಶೋಭಿತಮಾಗಿ, ರೂಪವಿ ।
ಸ್ತರದಿಂದೆ ಚೆಲ್ವಾಗಿ, ಮಧುರತರನವರಸೋ ।
ದರಭರಿತದಿಂದೆ ವಿಲಸಿತಮಾಗಿ, ಸುಮನೋನುರಾಗದಿಂ ಪ್ರ
[ಚುರಮಾಗಿ ॥
ನಿರುತಮಂಜುಳಸ್ವರದಿಂದೆ ಕಿವಿಗಿಂಪಾಗಿ ।
ಚರಿಸುವ ಸುಲಲಿತಷಟ್ಪದಿಗಳೆಡೆಬಿಡದೆಸೆವುದೆ ।
ಕರಿಸದಿರ್ಪ್ಪವೆ ಒಂದು ನೆರೆದ ವಿದ್ವತ್ಸಭಾ ನೀರೇರುಹಾಕರ
ದೊಳು ॥ 12

Turn over

(b) ಹೊಸಗನ್ನಡದಲ್ಲಿ ಬರೆಯಿರಿ :—

ಒಳ್ಳಿತುಸಿದ್ಧೆರ್, ಚಿರಂಜೀವಿಯೇ, ಅನಿತೆಲ್ಲಮಾನೊರ್ವನೆ ಕೇಳ್ದನಾದೊಡಂ ಕೇಳ್ದಂತೆ ಪೇೞಲೆನೆಗುಂ ಸಾಧ್ಯಮಲ್ತು; ಆದೊಡಂ ಬಲ್ಲನಿತುಪೇೞ್ವೆಂ, ಕೇಳ್. ಆಬ್ರಹ್ಮಲೋಕದೊಳೆಸೆವ ಶ್ರೀ ರಾಮಕಥಾಮೃತಭರಿತ ಶತಕೋಟಿ ರಾಮಾಯಣಮಹಾರ್ಣವದತ್ತಣಿಂ ಪಂಚವಿಂಶತಿ ಸಾಹಸ್ರಚಾರಿತ್ರ ಪ್ರೀಯೂಷಕಣಂಗಳ್ ಶಿವನ ಜಟಾಜೂಟದಿಂ ಕೆಳಗೆ ಜಗುಳ್ದ ಪಿಯದ್ಗಂಗಾ ಸಲಿಲ ಬಿಂದುಗಳಂತೆ ಭೂಲೋಕಮಂ ಪೊರ್ದಿದುವು. ಅವುಗಳೆಲ್ಲಂ ಭೂಸ್ವಾಭಾವ್ಯಂಗೊಂಡ ಬಾಂಬೊಚ್ಚದ ನೀರ್ವನಿಗಳವೊಲ್ ಮಾನುಷಚಾರಿತ್ರಗಂಧಮಂ ತಾಳ್ದಿದುವು. ಅದಱೊಳ್ ಧರೆಯಂ ಪೊರ್ದೆ ಸ್ವಾರಸ್ಯಂಗುಂದಿದಸ್ವರ್ಧುನೀಜಲಲೇಶಂಗಳ ತೆಱದೆ ಸೀತಾಮಹಾತ್ಮ್ಯಮಾಧುರ್ಯಂ ಸಂಪೂರ್ಣಂ ಕಾಣಿಸದು. ಆದುದಱಿಂ ದ್ರುಹಿಣಲೋಕದೊಳಡಂಗಿರ್ದುದ್ ಶ್ರಾವ್ಯಮಪ್ಪ ರಾಮಾಯಣಂಗಳೊಳ್ ಕಾಕುತ್ಸ್ಥ ಚಾರಿತ್ರಮುಂ, ಮೇಣ್ ಮೂಲಪ್ರಕೃತಿಭೂತೆಯಪ್ಪ ಸೀತಾಚಾರಿತ್ರಮುಮಂ ನೀನೆಮ್ಮ ಪ್ರಿಯ ಶಿಷ್ಯನಪ್ಪ ಕತದಿನೊರೆವೆಂ. ೮

# FACULTY OF ARTS

## Intermediate Examination

### 1355 F.—1946 A.D.

KANNADA—PAPER II

*Time*—3 *Hours*] [*Marks* 100

I. ಒಂದು ಪ್ರಬಂಧವನ್ನು ಬರೆಯಿರಿ :—

(*a*) ಕೈಗಾರಿಕೆ ವಿದ್ಯೆಯನ್ನು ಕಲಿಯುವುದರ ಆವಶ್ಯಕತೆ.

(*b*) ಓದುವುದು ಶಾಸ್ತ್ರ, ಇಕ್ಕುವುದು ಗಾಳ.

(*c*) ಹಳ್ಳಿಗಳ ಪುನರುದ್ಧಾರಣೆ ಯಾಗುವ ಬಗೆ. 60

II. (*a*) ಕೆಳಗಣ ಶಬ್ದಗಳೊಳಗೆ ತತ್ಸಮಗಳಿಗೆ ತದ್ಭವಗಳನ್ನೂ ತದ್ಭವಗಳಿಗೆ ತತ್ಸಮಗಳನ್ನೂ ಬರೆಯಿರಿ :—

ವಿದ್ಯಾ ; ಆಕಾಶ; ಸಿಂಹ; ಜನ್ನ ; ಸೆಲೆ ; ನೇಹ.

(*b*) ಕೆಳಗಣ ಶಬ್ದದ್ವಂದ್ವಗಳಲ್ಲಿ ಅರ್ಥ ವ್ಯತ್ಯಾಸವನ್ನು ತೋರಿಸಿರಿ :—

ಬಾಳ್ : ಬಾೞ್ ; ಆಳ್ : ಆೞ್ ; ಕರಿ : ಕಱಿ ; ಪೊಳೆ : ಪೊೞೆ.

(*c*) ಅಂಗಯ್ ; ಮುಕ್ಕಣ್ಣಂ ; ಬಪಿರ್ಗಡಿ.—ಇವುಗಳಿಗೆ ವಿಗ್ರಹವಾಕ್ಯಗಳನ್ನು ಬರೆಯಿರಿ. 15

III. ಕನ್ನಡದಲ್ಲಿ ಭಾಷಾಂತರಿಸಿ :—

اس علاقے کے زمیندار ایک مہنت جی تھے - کارکن اور مختار اور کارندے انہیں کے چیلے چاپڑ تھے - اس لئے

Turn over

لگان برابر وصول ہوتا جاتا تھا - ٹھاکر دوارے میں کوئی نہ کوئی جشن برابر ہوتا ہی رہتا تھا - کبھی ٹھاکر جی کا جنم ہے - کبھی بیاہ ہے - کبھی مونڈن ہے - کبھی جھولا ہے - کبھی دل بہار ہے - اسامیوں کو ان تقریبوں میں بیگار دینی پڑتی تھی - ناز و نیاز، پوجا اور دکشنا وغیرہ ناموں سے طرح طرح کے دستوریاں حکاتی پڑتی تھی - لیکن مذہب کے معاملے میں کون زبان کھولتا - پھر علاقے کے کاشتکار بھی نیچی ذاتوں کے لوگ تھے . گاؤں پیچھے دو چار گھر برہمن چھتریوں کے تھے بھی تو اُن کی ہمدردی اسامیوں کی طرف نہ تھی - مہنت جی کی طرف ہی تھی - کس نہ کسی صورت میں وہ سبھی مہنت جی ہی کے ملازم و معاون تھے -

# امتحان انٹرمیڈیئٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

طبعیات — پرچہ اول

وقت — ۳ ساعت | نشانات — ۷۵

ہدایت :—صرف سات سوال حل کئے جائیں ۔ چار حصہ اول سے اور تین حصہ دوم سے ۔ تمام سوالوں کے نشانات مساوی ہیں

حصہ اول

۱ — قوتوں کا سوازی الاضلاع بیان کرو اور اس سے قوتوں کا مثلث اخذ کرو ۔ کسی سمت میں قوت کے تحلیلی جزو کا کیا مفہوم ہے؟

دو مساوی قوتیں ایک مادّی ذرّہ پر ایک دوسرے کے ۱۲۰ درجہ سمت میں عمل کر رہی ہیں ۔ انکے حاصل کی سمت اور قیمت دریافت کرو *

۲ — اسراع بجاذبہ ارض کا کیا مفہوم ہے؟ عام طور پر بیان کرو کہ یہہ زمین کے مختلف مقامات پر کیسے بدلتا ہے اور کیوں؟

ایک جسم بلا روک ر رفتارِ ابتدائی سے اوپر کی طرف سیدھا پھینکا جاتا ھے دریافت کرو کہ وہ کب اور کس مقام پر حالت سکون اختیار کریگا *

۳ — اچھے سادہ ترازو کی تشریح کرو ۔ اسکی حسّاسیت کی تعریف کرو ۔ ایک غیر صحیح ترازو کے بازؤں کے طول خفیف سے غیر مساوی ھیں ۔ اسکا کیونکر پتہ چلاؤگے اور اس کے ذریعہ کسی دئے ہوئے جسم کا صحیح وزن کیسے دریافت کروگے؟

۴ — ارشمیدس کا اصول بیان کرو ۔ اسکی مدد سے (الف) پانی سے ہلکے ٹھوس جسم (ب) مائع کی کثافت اضافی کس طرح دریافت کیجاتی ھے صراحت سے لکھو *

۵ — عقدہ اور ضد عقدہ کی خصوصیات مفصل بیان کرو جو (الف) دو نقطوں کے مابین تنے ہوئے ایک مرتعش تار (ب) مرتعش ہوائی اسطوانہ میں پیدا ہوتے ھیں ۔ یہہ کیسے بنتے ھیں؟

۶ — تاروں کے عرضی ارتعاش کے کلیے لکھو ۔ صوت پیما کی تشریح کرو اور اسکے ذریعہ کسی دی ہوئی سرتی کا امتداد (pitch) دریافت کرنے کا طریقہ بیان کرو *

## حصہ دوم

۷ — کسی برتن میں رکھے ہوئے مائع کے ظاہری اور حقیقی کعبی پھیلاؤ کی شرح میں امتیاز کرو ۔ انکے مابین رشتہ دریافت کرو *

خالص پانی کے بےقاعدہ پھیلاؤ سے متعلق ایک تجربہ بیان کرو جس سے اسکی اعظم کثافت کی تپش معلوم ہوسکے ۔ اس بےقاعدگی کی وجہ کیا ہے؟

۸ — سیر شدہ اور ناسیر شدہ بخارات سے کیا مراد ہے؟

بار پیما کی ایک نلی کا ایک سرا بند ہے اور وہ پارے سے بھرکر پارے کے ایک برتن میں الٹا کھڑا کی جاتی ہے ۔ خلائی حصہ کا طول ۵ سمر ہے اور پارے کے اسطوانہ کا طول ۷۳ سمر ۔ خشک ہوا اب نلی کے اندر داخل کی جاتی ہے یہاں تک کہ پارے کے اسطوانہ کا طول گھٹ کر ۳۳ سمر رہ جاتا ہے ۔ پھر کچھہ خالص پانی نلی میں داخل کیا جاتا ہے حتّٰی کہ پارے کی اوپر کی ہوا گرد کی ہوا کی ۲۰ درجہ مئی تپش پر آبی بخار سے سیر ہوجاتی ہے ۔ بتاؤ اب نلی میں پارے کے اسطوانہ کی بلندی کیا ہوگی *

[نوٹ ۔ ۲۰ درجہ مئی تپش پر سیر شدہ آبی بخار کا دباؤ ۱۷٫۵ سمر پارے کے مساوی ہے] *

۹ — نیوٹن کا کلیه تبرید بیان کرو - اسکی مدد سے کسی مائع کی حرارت نوعی کی تعین کس طرح کی جاسکتی ھے تفصیل سے لکھو - تبربد کے طریقه کا آمیزه کے طریقه سے (صحت نتیجهٔ کے متعلق) مقابله کرو *

۱۰ — حرارت کے حیلی معادل کی تعین کے لئے گردشی مخروط کا طریقه بیان کرو - ضروری حسابی عمل بھی ظاھر کیا جائے - اگر آفتاب کے اشعاع سے ۳ حرارے فی دقیقه فی مربع سمر حاصل ھوتے ھیں تو بتاؤ کتنی وسعت کی سطح دھوب میں رکھی جانی چاھئے تاکه دس اسپی طاقت حاصل ھو *

(ایک اسپی طاقت = ۷۴۶ × ۱۰^۷ ارگ فی ثانیه اورجو = ۴٫۱۸ × ۱۰^۷)

# امتحان انٹرمیڈیئٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

طبیعیات — پرچہ دوم (نور مقناطیسیت و برق)

وقت — ۳ ساعت　　　　نشانات — ۷۵

نوٹ :— صرف سات سوال حل کئے جائیں ۔ تین حصہ (الف) سے اور چار حصہ (ب) سے

## حصّہ (الف)

۱ — مقعّر آئنہ کے طول ماسکہ اور سخص اور خیال کے فاصلوں میں تعلق اخذ کرو *

ایک مقعّر آئنہ کا طول ماسکہ ۲۰ سمر ہے ۔ شخص کو کس مقام پر رکھنا چاہئے تاکہ شخص سے چارگنی جسامت کا حقیقی خیال پیدا ہو *

۲ -- جب روشنی کی شعاع منشور میں سے گذرتی ہے تو اُس کا انحراف کیسے ہوتا ہے ۔ انحرافِ اقل کے زاویے سے کیا مراد ہے؟

ثابت کرو کہ $ن = \frac{جب\ \frac{1}{2}\ [ح + ا]}{جب\ \frac{ا}{2}}$

ن منشور کا انعطاف نما ہے ۔ ا اُس کا انعطاف‌انگیز زاویہ اور ح انحراف اقل کا زاویہ *

P.T.O.

۳ — انسانی آنکھه کا عمل ایک مناظری آله کی حیثیت سے بیان کرو - انسانی آنکھه کے نقائص کیا هیں اور وہ کیسے رفع هوسکتے هیں *

۴ — نور کی رفتار صحت کے ساتھه معلوم کرنے کا کوئی مستند طریقه مفصل بیان کرو *

حصّه (ب)

۵ — مقناطیسی میلان سے کیا مراد هے؟ میلانی دائرہ کی تشریح کرو - اور واضح کرو که میلانی دائرہ سے کسی مقام پر مقناطیسی زاویه میلان کیسے معلوم کیا جاتا هے *

۶ — دو برق باروں کے درمیان قوت کے کلیے بیان کرو اور ان سے مقدارِ برق کی اکائی کی تعریف اخذ کرو *

دو پیتل کی مساوی چھوٹی گولیوں کے درمیان فاصله ۵ سمر هے - اگر ان میں سے ایک میں برق کی +۱۰ اکائیاں اور دوسری میں —۲۰ اکائیاں هوں تو جذب کی قوت دریافت کرو - اگر دونوں گولیاں آپس میں مَس کرنے دی جائیں اور پھر اپنے پہلے مقاموں پر رکھی جائیں تو اُن کے درمیان کیا قوت هوگی؟

٧ — تین مزاحمتیں $z_1$ - $z_2$ اور $z_3$ ہم‌توازی ترتیب میں ملائی گئی ہیں - دور کی حاصل مزاحمت معلوم کرو *

١٠٠ اوہم مزاحمت کے ہم‌توازی کتنی مزاحمت ملائی جائے تاکہ مجموعی مزاحمت ٢. اوہم ہوجائے *

٨ — فیربڈے کے کلّیاتِ برق پاشی بیان کرو اور اُن کی تشریح کرو *

کسی عنصر کے برق کیمیائی معادل سے کیا مراد ہے؟ تم تانبے کا برقی کیمیائی معادل کیسے معلوم کروگے؟

٩ — مندرجہ ذیل پر نوٹ لکھو :—

(الف) برقی گھنٹی؛ (ب) کیتھوڈی شعاعیں *

41/1 ۴۱ (۱)

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

---

۴ خورداد وقت ۳ ساعت

---

طبیعیات - پرچہ عملی (گروپ اول) نشانات (۵۰)

---

ہدایت - امیدواروں کو چاہیے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلمزد کردیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے - بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائیگا -

۱ - قوتوں کے کثیر الاضلاع کے کلیہ کی تصدیق کرو اور اسکی مدد سے دیے ہوئے جسم کا وزن دریافت کرو -

۲ - نکلسنی مائع پیما کی مدد سے دو دیے ہوئے ٹھوس اجسام کی اضافی کثافتوں کا مقابلہ کرو -

۳ - صوت پیما کی مدد سے دیے ہوئے دو دوشاخوں کے تعددوں کا فرق دریافت کرو -

۴ - کوئی دو طریقوں سے دیے ہوئے ٹھوس کا نقطۂ اماعت دریافت کرو -

۵ - طیف پیما کی مدد سے دیے ہوئے منشور کے مادہ کا انعطاف نما دریافت کرو -

۶ - اختلاف منظر کے طریقے سے دیے ہوئے عدسہ کا طول ماسکہ معلوم کرو -

۷ - انحرافی مقناطیسیت پیما کو سیدھی وضع میں استعمال کرکے دیے ہوئے دو سلاخی مقناطیسوں کے اثری معیاروں کا مقابلہ کرو -

۵ - پوسٹ آفس بکس کی مدد سے مزاحمتوں کے ہم سلسلہ و ہم توازی ترتیب کے کلیات کی تصدیق کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۳ر خورداد وقت ۳ ساعت

## طبیعیات - پرچۂ عملی (گروپ دوم) نشانات ۵۰

**ہدایت** - امیدواروں کو چاہئے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلم زد کردیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے - بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائیگا -

(۱) سادہ رقاص کی مدد سے اسراع بوجہ جاذبہ زمین کی قیمت دریافت کرو -

(۲) کثافت اضافی کی بوتل سے دئے ہوئے دانہ دار ٹھوس کی کثافت اضافی دریافت کرو -

(۳) معلوم تعدد کا دوشاخہ استعمال کرکے صوت پیما کے تار کا تناؤ دریافت کرو -

(۴) برف کے اماعت کی مخفی حرارت دریافت کرو - حرارہ پیما کا آب مساوی علٰحدہ تجربہ سے دریافت کیا جائے -

(۵) خوردبین کی مدد سے دئے ہوئے دو مایعات کے انعطاف نماؤں کا مقابلہ کرو -

(۶) دئے ہوئے کروی آئینہ کے لئے شخص اور خیال کے فاصلوں میں رشتہ بتانے والا منحنی تیار کرو -

(۷) انصرافی مقناطیسیت پیما کو آڑی وضع میں استعمال کرکے دئے ہوئے دو سلاخی مقناطیسوں کے اثری معیاروں کا مقابلہ کرو۔

(۸) حماسی رو پیما کی مدد سے تانبے کے برقی کیمیای معاول کی قیمت معلوم کرو۔



41/8

# امتحان انٹرمیڈیٹ۔ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲، خورداد     وقت ۳ ساعت

## طبیعیات۔ پرچہ عملی (گروپ سوم) نشانات ۵۰

**ہدایت**۔ امیدواروں کو چاہئیے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلم زد کردیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائیگا۔

(۱) دئے ہوئے چرخیوں کے نظام کے لئے مفاد حیلی اور رفتاری نسبت دریافت کرو۔

(۲) ماسکونی ترازو کی مدد سے دئے ہوئے پانی سے ہلکے ٹھوس کی کثافت اضافی معلوم کرو۔

(۳) گمکیلی نلی کی مدد سے ہوا میں صفر درجہ مئی پر آواز کی رفتار دریافت کرو۔

(۴) دئے ہوئے ٹھوس کی حرارت نوعی دریافت کرو۔ حرارہ پیما کا آب مساوی علٰحدہ تجربہ سے معلوم کیا جائے۔

(۵) زاویہ فاصل کی مدد سے شفاف ٹھوس کا انعطاف نما دریافت کرو۔

(۶) دئے ہوئے لضعف عدسہ کا ماسکی طول دریافت کرو۔

(۷) انصرافی مقناطیسیت پیما کی مدد سے دئے ہوئے مقناطیسوں کے اثری معیاروں کا مقابلہ کرو۔

(۸) طریقہ تبادلہ سے دئے ہوئے تار کی نوعی مزاحمت معلوم کرو۔



# امتحان انٹر میڈیٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۳۱ - اردی بہشت

مضمون طبیعیات پرچہ عملی ( گروپ چہارم )

وقت ۳ ساعت نشانات ۵۰

ہدایت ــ امیدواروں کو چاہئے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلمرد کردین جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہیے ۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انہیں حل کرنے دیا جائیگا ـــ

۱ دی ہوی دو سطحوں کے درمیان رگڑ کی شرح دریافت کرو ـــ

۲ ماسکونی ترازو کی مدد سے پانی مین حل پذیر ٹھوس کی کثافت اضافی دریافت کرو ـــ

۳ گمکیلی نلی کی مدد سے دے ہوے دو شاخوں کے تعددوں کی نسبت دریافت کرو ـــ

۴ دیئے ہوئے سلاخی ٹھوس کے طولی پھیلاؤ کی شرح دریافت کرو ـــ

۵ منشور کے لئے زاویہ وقوع اور زاویہ انحراف میں رشتہ بتانے والا منحنی تیار کرو اور اسکی مدد سے منشور کے مادہ کا انعطاف نما دریافت کرو ـــ

۶ دیئے ہوئے نصف عدسہ کا ماسکی طول دریافت کرو ـــ

اهتزازی مقناطیسیت پیما کی مدد سے دئے ہوئے سلاخی مقناطیسوں کے اثری معیاروں کا مقابلہ کرو ۔

برقی طریقہ سے حرارت کے معادل حیلی کی قیمت دریافت کرو ۔



# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۳۰ خورداد وقت ۳ ساعت

طبیعیات پرچۂ عملی (گروپ پنجم) نشانات ۵۰

ہدایت :- امیدواروں کو چاہیے کہ وہ کسی دو سوالوں کو جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے قلمزد کردیں۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائیگا۔

۱ - قوتوں کے معیارِ اثر کے کلیہ کی تصدیق کرو اور اس کی مدد سے دیے ہوئے جسم کا وزن معلوم کرو۔

۲ - ماسکونی ترازو کی مدد سے دیے ہوئے دو مایعات کی اضافی کثافتوں کا مقابلہ کرو۔

۳ - کوئی دو طریقوں سے دیے ہوئے ٹھوس کا نقطۂ اماعت دریافت کرو۔

۴ - کوئی تین تپشوں پر دیے ہوئے مائع کے سیرشدہ بخارات کا دباؤ معلوم کرو اور مائع کا نقطۂ جوش بھی دریافت کرو۔

۵ - نور کے انعطاف کے کلیوں کی تصدیق کرو اور دیے ہوئے شفاف ٹھوس کا انعطاف نما بھی دریافت کرو۔

۶ - کوئی دو طریقوں سے دیے ہوئے محدب آئینہ کا ماسکی طول دریافت کرو۔

۷۔ دیے ہوئے مقناطیس کو مقناطیسی نصف النہار کی سمت میں رکھ کر نقاط تعدیلی دریافت کرو اور ان کی مدد سے مقناطیس کا معیار اثر معلوم کرو۔

۸۔ مماسی روپیما کی مدد سے اوہم کے کلیہ کی تصدیق کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ ۔ شعبۂ سائنس ۔ ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲ر خورداد — وقت ۳ ساعت

## طبیعیات ۔ پرچۂ عملی (گروپ ششم) نشانات ۵۰

**ہدایت** ۔ امیدواروں کو چاہئے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلم زد کردیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے ۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائیگا ۔

(۱) دئے ہوئے چرخیوں کے نظام کے لئے مفاد حیلی اور استعداد کی قیمت دریافت کرو ۔

(۲) ماسکونی ترازو کی مدد سے پانی سے ہلکے ٹھوس کی کثافت اضافی دریافت کرو ۔

(۳) صوت پیما کی مدد سے دئے ہوئے دوشاخہ کا تعدد ارتعاش معلوم کرو ۔

(۴) کثافت اضافی کی بوتل سے دئے ہوئے مائع کے ظاہری پھیلاؤ کی شرح معلوم کرو ۔

(۵) طیف پیما کی مدد سے دئے ہوئے منشور کے مادہ کا انعطاف نما معلوم کرو ۔

(۶) اختلاف منظر کے طریقہ سے دئے ہوئے عدسہ کا ماسکی طول دریافت کرو ۔

(۷) دئے ہوئے مقناطیس کو مقناطیسی نصف النہار کے علی القوائم سمت میں رکھکر نقاط تعدیلی دریافت کرو اور ان کی مدد سے مقناطیس کا معیار اثر معلوم کرو۔

(۸) میتری پل کی مدد سے دئے ہوئے تار کی نوعی مزاحمت معلوم کرو۔



# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۳۱- اردی بہشت

مضمون طبعیات پرچہ (عملی گروپ ہفتم)

وقت ۳ ساعت نشانات ۵۰

ہدایت — امیدواروں کو چاہیے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلم رد کردیں جنکو وہ حل کرنا نہیں چاہتے۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائے گا۔

—:o:—

۱ قوتوں کے کثیر الاضلاع کے کلیہ کی تصدیق کرو۔ اور اس کی مدد سے دئے ہوے جسم کا وزن معلوم کرو۔

۲ ماسکونی ترازو کی مدد سے پانی میں حل پذیر ٹھوس کی کثافت اضافی دریافت کرو۔

۳ گمکیلی نلی کی مدد سے صفر درجہ مئی پر ہوا میں آواز کی رفتار دریافت کرو۔

۴ بھاپ کی مخفی حرارت دریافت کرو۔

۵ خوردبین کی مدد سے دو مایعات کے انعطاف نما دریافت کرو۔

۶ دئے ہوے عدسہ کا ماسکی طول دریافت کرو۔

اھتزازی مقناطیسیت پیما کی مدد سے دو مقناطیسوں کے
اثری معیاروں کا مقابلہ کرو۔

قوۃ پیما کی مدد سے دو خانوں کے برقی محرکوں کا مقابلہ کرو
اور مماسی روپیما کی مدد سے ان کی تصدیق کرو۔



# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۴۔ خورداد وقت ۳ ساعت

طبیعیات۔ پرچۂ عملی (ہشتم) نشانات (۵۰)

ہدایت:۔ امیدواروں کو چاہیے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلمزد کردیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انہیں حل کرنے دیا جائے گا۔

۱۔ سادہ رقاص کی مدد سے اسراع بوجہ جاذبہ زمین کی قیمت دریافت کرو۔

۲۔ کثافت اضافی کی بوتل کی مدد سے دیئے ہوئے دانہ دار ٹھوس کی کثافت اضافی معلوم کرو۔

۳۔ معلوم تعدد کا دو شاخہ استعمال کرکے صوت پیما کے تار کے تناؤ کی قیمت دریافت کرو۔

۴۔ دیئے ہوئے مائع کی حرارت نوعی دریافت کرو۔ حرارہ پیما کا آب مساوی علحدہ تجربے سے معلوم کیا جائے۔

۵۔ زاویۂ فاصل کی مدد سے دی ہوئی شے کا انعطاف نما معلوم کرو۔

۶۔ دیئے ہوئے کروی آئینہ کے لئے شخص اور خیال کے فاصلوں میں

رشتہ بتانے والا منحنی تیار کرو۔

۷۔ انصرافی مقناطیسیت پیما کی مدد سے دو سلاخی مقناطیسوں کے اثری معیاروں کا مقابلہ کرو۔

۸۔ حماسی ارو پیما کی مدد سے ادہم کے کلیہ کی تصدیق کرو۔



# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۵ خورداد　　　　　　　　　　　　　　وقت ۳ ساعت

طبیعیات - پرچہ (عملی گروپ نہم)　　　　　　　　نشانات (۵۰)

ہدایت:- امیدواروں کو چاہیئے کہ کسی دو سوالوں کو قلمزد کردیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے۔ بقیہ میں سے کوئی ایک سوال انہیں حل کرنے دیا جائے گا۔

۱ - دیے ہوئے چرخیوں کے نظام کے لئے منفاد حیلی اور استعداد کی قیمت معلوم کرو۔

۲ - ماسکونی ترازو کی مدد سے دیے ہوئے دو مایعات کی اضافی کثافتیں معلوم کرو۔

۳ - صوت پیما کی مدد سے دو دیے ہوئے دو شاخوں کے تعددوں کا مقابلہ کرو۔

۴ - کثافت اضافی کی بوتل کی مدد سے دیے ہوئے مائع کی ظاہری پھیلاؤ کی شرح معلوم کرو۔

۵ - طیف پیما کی مدد سے دیے ہوئے منشور کے مادّہ کا انعطاف نما معلوم کرو۔

۶ - اختلاف منظر کے طریقے سے دیے ہوئے عدسہ کا ماسکی طول

دریافت کرو۔

۷۔ اہتزازی مقناطیسیت پیما کی مدد سے دو مقناطیسوں کے اثری معیاروں کا مقابلہ کرو۔

۸۔ مماسی رو پیما کی مدد سے تانبے کے برقی کیمیائی معادل کی قیمت دریافت کرو۔

---

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۵ رخورداد — وقت ۳ ساعت

طبیعیات پرچۂ عملی (گروپ دوم) — نشانات ۵۰

ہدایت:۔ امیدواروں کو چاہیے کہ وہ کسی دو سوالوں کو قلمزد کر دیں جن کو وہ حل کرنا نہیں چاہتے۔ بقیہ سوالوں میں سے کوئی ایک سوال انھیں حل کرنے دیا جائیگا۔

۱۔ ایک ایسا منحنی تیار کرو جو سادہ رقاص کے وقت دوران کے مربع اور اس کے طول کے درمیان رشتہ بتلائے۔ اور اس کی مدد سے ایک ثانیہ وقت دوران والے رقاص کا معادل طول دریافت کرو۔

۲۔ نکلسنی مائع پیما کی مدد سے دو دیے ہوئے ٹھوس جسموں کی اضافی کثافتوں کا مقابلہ کرو۔

۳۔ کوئی دو طریقوں سے دیے ہوئے ٹھوس کا نقطۂ اماعت دریافت کرو۔

۴۔ دیے ہوئے ٹھوس کی حرارتِ نوعی معلوم کرو۔ حرارہ پیما کا آب مساوی علحدہ تجربہ سے دریافت کرو۔

۵۔ منشور کے لیے زاویہ وقوع اور زاویہ انحراف میں رشتہ بتانے والا منحنی تیار کرو اور اس کی مدد سے منشور کے مادّہ کا انعطاف نما

دریافت کرو۔

۶ - دیے ہوئے سلاخی مقناطیس کو مقناطیسی نصف النہار کی سمت میں رکھ کر نقاطِ تعدیلی دریافت کرو۔ اور ان کی مدد سے مقناطیس کا معیارِ اثر معلوم کرو۔

۷ - میٹری پُل کی مدد سے دیے ہوئے دو تاروں کی نوعی مزاحمتوں کا مقابلہ کرو۔

۸ - برقی طریقے سے حرارت کے معادل حیلی کی قیمت معلوم کرو۔



# امتحان انٹرمیڈیئٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

کیمیا — پرچہ اول

وقت — ۳ ساعت نشانات — ۷۵

هدایت :— صرف سات سوالوں کے جواب مطلوب هیں ۔ هر حصه سے کم سے کم تین سوال حل کئے جائیں ۔ تمام سوالوں کے نشانات مساوی هیں

حصہ (الف)

۱— ضعفی تناسبوں کا کلیہ بیان کرو ۔ اسٹاسنے ایک گرام کاربن کو جلاکر ۳۶۷ گرام کاربن ڈائی آکسائیڈ، حاصل کیا ۔ اور جب ایک اور تجربہ میں اسنے کاربن کے ایک ادنی آکسائیڈ کو گرم کیوپرک آکسائیڈ پر سے گذارا تو ۶۱۶۹ گرام کاربن ڈائی آکسائیڈ حاصل ہوئی اور کیوپرک آکسائیڈ کا وزن بقدر ۲۱۶۵ گرام کم ہوگیا ۔ ان اعداد سے کاربن کے ادنی آکسائیڈ میں کاربن اور آکسیجن کا فیصدی تناسب معلوم کرو اور ثابت کرو کہ ان سے ضعفی تناسبوں کے کلیہ کی تصدیق ہوتی ہے *

P.T.O.

۲ — اوگادرو کا دعویٰ بیان کرو ۔ کلورین (غیر خالص) کے استوانہ سے ۵۰ مکعب سمر گیس ایک گیس پیما (Eudiometer) میں جس میں پانی بھرا ہوا تھا داخل کی گئی اسکے بعد اس میں مرتکزامونیا ملائی گئی تعامل کے ختم پر پیدا شدہ اشیاء میں سے حل پذیر اجزاء کے حل ہوجانے کے بعد جو گیس بچ رہی اس کا حجم ابتدائی تپش اور دباؤ پر ۳۰ مکعب سمر پایا گیا ۔ معلوم کرو کہ استوانہ میں خالص کلورین کا فیصدی تناسب کیا تھا؟

۳ — گیسوں کے متعلق گریہم کا کلیہ نفوذ بیان کرو ۔ ایک مسامدار برتن سے ایک گیس نفوذ کرتی ھے دوران تجربہ میں برتن کے دونوں جانب دباؤ مساوی رہتا ھے ۔ اسکے باوجود ۶۳۶۹۷ مکعب سمر ہوا داخل ہوتی ھے اور ۸۶۶۹۰ مکعب سمر گیس خارج ہوتی ھے ۔ اس سے گیس کی کثافت معلوم کرو جب کہ ہوا کی کثافت = ۱ *

۴ — ڈالٹن کا نظریہ جوہر زمانۂ حال کے نظریۂ جوہر سے کن حیثیتوں سے اختلاف رکھتا ھے کیا زمانۂ حال کے انکشافات نے ڈالٹن کے نظریہ جوہر کو غلط ثابت کردیا؟ اپنے جواب کے ثبوت میں دلائل پیش کرو *

۵ — وکٹرمائیر کے طریقہ سے گیسی کثافت دریافت کرنے کا طریقہ واضح طور پر بیان کرو *

حصه (ب)

۶ – ایتھل الکوھل کی تیاری کا تجارتی طریقه بیان کرو نایترہ ابنھل الکوھل کسطرح تیار کیا جاتا ھے؟

۷ – ایسٹیک ترشه کن کن طریقوں سے نیار کیا جاتا ھے ایسٹیک ترشه پر (الف) کلورین اور (ب) فاسفورس کے کلورائیڈز کا کیا عمل ھونا ھے ۔ مساوانوں سے واضح کرو *

۸ – گنے کی شکر بڑے پیمانه پر کسطرح تیار کی جاتی ھے اسکا ضابطه لکھو ۔ گنے کی شکر پر (الف) سلفیورک ترشه اور (ب) نائیٹرک ترشه کا کیا عمل ھوتا ھے؟

۹ – سیلیسلک ترشه کا ضابطه لکھو ۔ یہه کسطرح نیار کیا جاتا ھے اسکے خواص اور مصرف بیان کرو *

۱۰ – نباتی تیلوں کی کیمیائی ترکیب بیان کرو ۔ ان تیلوں سے صابن کسطرح نیار کیا جاتا ھے؟

۱۱ – انیلین کسطرح تیار کی جاتی ھے اسکے تعاملات بیان کرو اور اس کا ساخت نما ضابطه لکھو *

# امتحان انٹرمیڈیئٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

کیمیا — پرچہ دوم

وقت — ۳ ساعت　　　　　　　　نشانات — ۷۵

**ہدایت :— صرف سات سوالوں کے جوابات مطلوب ہیں ۔ تمام سوالوں کے نشانات مساوی ہیں ۔ حسب ضرورت مساواتیں درج کرو**

۱ — مندرجہ ذیل اصطلاحات کا مفہوم بیان کرو ۔ اور اپنے جواب کی توضیح میں ایک ایک مثال پیش کرو :—

(الف) ناشی حالت (nascent state)

(ب) ہم وضعیت (isomorphism)

(ج) بہروپ *

(د) متعاکس تعامل *

۲ — هائیڈروجن بڑے پیمانہ پر کسطرح تیار کی جاتی ہے ۔ اس گیس کے تین اہم استعمال بیان کرو *

۳ — سوڈے کی صنعی تیاری کے لئے سالوے کا طریقہ بیان کرو ۔ بتاؤ کہ آبی محلول میں سوڈا قلوی متعامل کی طرح کیوں عمل کرتا ہے *

P.T.O.

۴ — چاندی اور اس کے مرکبات کے خواص کا تانبے اور اس کے مرکبات کے خواص سے مقابلہ کرو *

۵ — مندرجہ ذیل اشیاء کی تیاری اور استعمال بیان کرو :—

(الف) کیسلیم کاربائیڈ *

(ب) سیسے کے کوئی دو آکسائیڈز *

(ج) سوڈیم سلیکیٹ *

(د) پوٹاسیم کلورائیڈ *

۶ — مندرجہ ذیل متعاملات کے تعامل کی مساواتوں سے توضیح کرو :—

(الف) مرکیورس کلورائیڈ اور ایمونیا *

(ب) سوڈیم تھائیوسلفیٹ کا محلول اور آئیوڈین *

(ج) آرسینیس سلفائیڈ اور کاوی سوڈے کا محلول (گرم کرنے پر) *

(د) ھڈی کی راکھ اور سلفیورک ترشہ (گرم کرنے پر) *

۷ — کچدھاتوں سے ایلومینیم کی تیاری کا قاعدہ لکھو ۔ اور ایلومینیم کی دو مشہور بھرتیں بیان کرو *

۸ — پرانی قلعی (tin scrap) سے قلعی کسطرح تیار کی جاتی ھے؟ قلعی کے اھم استعمال بیان کرو *

۹ – اوزون کس ضابطه سے تعبیر کی جاتی ہے؟ یہہ ضابطه کسطرح حاصل کیا گیا ہے؟

۱۰ – سلفیورک ترشه کی صنعی تیاری کا تماسی قاعدہ مختصراً بیان کرو۔ اور بتاؤ که کمرہ کے قاعدہ پر اس کو کیوں ترجیح حاصل ہے؟

# امتحان انٹر میڈیٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۵۔ خورداد

مضمون کیمیا پرچہ عملی (گروپ اول)

وقت ۴ ساعت نشانات ۵۰

ہدایت ۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

۱ دئے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو۔

۲ دئے ہوئے محلول مین سلفیورک ترشے کا تناسب فی لیتر حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ تمہین نائٹرک ترشے کا معیاری محلول دیا گیا ھے۔

۳ دئے ہوئے سوڈیم آکزیلیٹ کے محلول کی طاقت فی لیتر حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔

۴ $ZnSO_4, XH_2O$ میں (X) کی قیمت ثقلی قاعدے سے دریافت کرو۔

→:o:←

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲ رخورداد وقت ۴ ساعت

کیمیا پرچہ عملی (گروپ دوم) نشانات ۵۰

ہدایت :- پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

۱- دیئے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو۔

۲- حجمی قاعدے سے دریافت کرو کہ دیئے ہوئے سلور نائٹریٹ کے محلول میں فی لیٹر کتنا سلور نائٹریٹ حل کیا گیا ہے۔

۳- تمہیں کاوی سوڈے کا معیاری محلول دیا گیا ہے۔ اس کے ذریعہ سے دیئے ہوئے سوڈیم کاربونیٹ کے محلول کی طاقت دریافت کرو۔

۴- مگنیشیم کا کیمیائی معادل ثقلی قاعدے سے دریافت کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس

۲۸ - اردی بہشت سنہ ۱۳۵۵ف

مضمون کیمیا پرچہ عملی (گروپ سوم)

وقت ۴ ساعت نشانات ۵۰

ھدایت ـ پہلا سوال لازمی ہے ۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو ـ

۱ دئے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو ـ

۲ قلمی اکزالک ترشے میں پانی کا تناسب فی گرام حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محاول کی ضرورت ہو طلب کرو ـ

۳ دئے ہوئے فیرس نمک میں لوہے کا فیصدی تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محاول کی ضرورت ہو طلب کرو ـ

۴ دئے ہوئے آمیزے میں طیران پزیر اور ناطیران پزیر اجزا کا اضافی تناسب دریافت کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۵ رار دی بہشت — وقت سہ ساعت

## کیمیا - پرچہ عملی (گروپ چہارم) نشانات ۵۰

**ہدایت:**۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

۱۔ دئے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو۔

۲۔ حجمی قاعدے سے دریافت کرو کے دیا ہوا معلوم ارتکاز کا محلول پوٹاسیم ہائیڈراکسائیڈ کا ہے یا پوٹاسیم کاربونیٹ کا۔ تمھیں معیاری ہائیڈروکلورک ترشہ دیا گیا ہے۔

۳۔ تمھیں فیرس امونیم سلفیٹ کا معلوم ارتکاز کا محلول دیا گیا ہے۔ حجمی قاعدے سے اس مرکب میں سالماتِ آب کی تعداد دریافت کرو۔

۴۔ دئے ہوئے آبیدہ نمک میں قلماؤ کے پانی کا تناسب فی گرام ثقلی قاعدے سے دریافت کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

وقت ۴ ساعت — ۲۸ ارد ی بہشت

کیمیا پرچہ عملی (گروپ پنجم) — نشانات (۵۰)

**ہدایت**:۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

ا۔ دیے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو۔

۲۔ دیے ہوئے کلورائیڈ نمک میں کلورین کا تناسب فی گرام حجمی قاعدے سے دریافت کرو جس معیاری محلول کی ضرورت ہو طلب کرو۔

۳۔ دھونے کے سوڈے میں قلماؤ کے پانی کا فیصدی تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ تمھیں ہائیڈرو کلورک ترشے کا معیاری محلول دیا گیا ہے۔

۴۔ جست کا کیمیائی معادل تقلی قاعدے سے دریافت کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۰ امرداد ی بہشت وقت ۴ ساعت

کیمیا۔ (عملی۔ گروپ ششم) نشانات (۵۰)

**ہدایت** :۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

۱۔ دیے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو۔

۲۔ حجمی قاعدے سے دریافت کرو کہ دیا ہوا معلوم مقدار کا محلول سوڈیم آکسیلیٹ کا ہے یا پوٹاسیم آکسیلیٹ کا۔ جس معیاری محلول کی ضرورت ہو خود تیار کرو۔

۳۔ دیے ہوئے حل پذیر کاربونیٹ کا کیمیائی معادل حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ تمھیں ہائیڈروکلورک ترشہ کا $\frac{ط}{۱۰}$ محلول دیا گیا ہے۔

۴۔ سیسہ (Pb) کا کیمیائی معادل ثقلی قاعدے سے دریافت کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۹ اردی بہشت — وقت ۴ ساعت

کیمیا۔ پرچہ عملی گروپ ہفتم — نشانات (۵۰)

ہدایت:۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

۱۔ دیے ہوئے سادہ نمک کی کیفیتی تشریح کرو۔

۲۔ دیے ہوئے محلول میں نابیدہ فیرس سلفیٹ کی مقدار فی لیٹر حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔

۳۔ دیے ہوئے حل پذیر کلورائیڈ ( X.Cl ) کا وزن سالمہ حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محلول کی ضرورت ہو طلب کرو۔

۴۔ تمھیں ایک آبیدہ مرکب دیا گیا ہے جس کے نابیدہ جزو کا سالمی وزن (۲۰۸٫۴) گرام ہے۔ ثقلی قاعدے سے اس مرکب میں سالمات آب کی تعداد دریافت کرو۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲ خورداد — وقت ۳ ساعت

کیمیا پرچہ عملی (گروپ ہشتم) — نشانات ۵۰

ہدایت :- پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو۔

۱ - دیئے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو۔

۲- دیئے ہوئے ٹھوس ترشے (ا) کا کیمیائی معادل حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محلول کی ضرورت ہو طلب کرو۔

۳ - دیئے ہوئے سوڈیم بائی کاربونیٹ کے محلول کی طاقت دریافت کرو۔ تمھیں کاوی پوٹاش کا معلوم ارتکاز کا محلول دیا گیا ہے۔

۴ - ثقلی قاعدے سے دریافت کرو کہ دیئے ہوئے نمک کو گرم کرنے سے وزن میں فی صدی کتنی کمی ہوتی ہے۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ ع

۲۹ - اردی بہشت

مضمون کیمیا پرچہ (عملی گروپ نہم)

وقت ۴ ساعت نشانات ۵۰

ہدایت - پہلا سوال لازمی ہے - باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کریں حل کرو -

۱ دیے ہوئے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو -

۲ دیے ہوئے سوڈیم کلورائیڈ کے محلول کی طاقت حجمی قاعدے سے دریافت کرو -

۳ تمہیں ٹھوس اکسیلک ترشہ دیا گیا ہے - اسکے ذریعہ سے دیے ہوئے کاوی پوٹاش کے محلول کی طاقت دریافت کرو -

۴ تانبے کا کیمیائی معادل ثقلی قاعدے سے دریافت کرو -

# امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۷ - خورداد

مضمون کیمیا پرچہ عملی (گروپ دھم)

وقت ۴ ساعت نشانات ۵۰

ھدایت - پہلا سوال لازمی ہے - باقی تین سوالوں میں سے ایک سوال جو ممتحن انتخاب کرین حل کرو -

۱ دے ہوے سادہ نمک کی کیفی تشریح کرو -

۲ دے ہوے محلول میں چاندی کے رواںون کا فیصد تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو -

۳ دے ہوے مرکب مین آکسیلیٹ اصلئے کا فیصد تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو - جس معیاری محلول کی ضرورت ہو طلب کرو -

۴ دے ہوے مرکب (الف) مین ناطیر ان پذیر جزو کا تناسب فی گرام دریافت کرو -

# FACULTY OF ARTS

## B.A. & B.Sc. Examinations

### 1355 F.—1946 A.D.

ENGLISH—Paper IV

(Non-Detailed Texts and Translation)

Three Hours] [100 Marks

I. Hardy's novel, *The Mayor of Casterbridge*, 'leaves the reader in no mood of disgust or depression, but rather in one of admiration at the greatness and magnificence of human passion and human courage'. Discuss

*Or*

Describe briefly the part played in the novel by Donald Farfrae *or* Elizabeth-Jane. 25

II With what success has Goldsmith portrayed contemporary life and manners in *She Stoops to Conquer*?

*Or*

Give a character-study of Tony Lumpkin and show how his character affects the plot of the play. 25

III. Select *one* of the following:—

(*a*) Life at Sparta.

(*b*) 'The essence of the Greek Spirit was an ardent belief in the free exercise of the human faculties —freedom for every man to take his share in the direction of his country's destiny; freedom to enjoy the

activities of mind and body; freedom to follow the dictates of his own reasoning powers'. Illustrate this statement from your study of *Every Day Life in Greece.*

(c) The Government of Rome.

(d) A Typical Day in the Life of a Roman. 20

IV. Translate into Englis:—

ایک تعلیمي اصول مدّت سے رہ چلا آتا ھے کہ " تعلیم
کو سیاست سے کوئي تعلق نہیں ہونا چاہئے " اور اس
اصول کو مختلف لوگوں نے اپنے مقصد کے لئے حسب ضرورت
استعمال کیا ھے - لیکن اس اصول کے سمجھنے میں اکثر
لوگ ایک غلطی کرتے ہیں جس کا صاف کرنا ضروري ھے -
قدیم زمانے سے ابتک ہمیشہ حکومت کي غالب جماعتوں
نے بھي کوشش کی ھے کہ مدرسوں کي تعلیم کے ذریعے
نوجوان کے سیاسی خیالات پر اثر ڈالیں - اس قسم کي
اثر اندازي کو ہم تعلیمی لحاظ سے جائز قرار نہیں دے
سکتے - نو عمر لڑکوں کے دماغ میں قبل از وقت جب ان
کي قوت فیصلہ میں پختگی نہیں آتی کسی قسم کے
سیاسي خیالات ٹھونسنا سراسر نا مناسب ھے کیونکہ وہ ان
کی آزادئ فکر اور دماغی نشو و نما کے راستے میں رکاوٹ
پیدا کرتا ھے -

سیاست کا ایک مفہوم زیادہ وسیع اور عام ھے جس
کا تعلق تمام قوم سے ھے - اس مفہوم کے مطابق سیاسي
احساس صحیح حب وطن کي بنیاد ھے - وہ بچوں اور

نوجوانوں کو اپنے حقوق اور فرائض سے آگاہ کرتا ھے اور انکے دلوں میں ذمہ داري کے احساس کو تازہ رکھتا ھے - یہ وہ قوت ھے جو کسي ملک یا قوم کے افراد کو ایک رشتہ میں جوڑ دیتي ھے اور اُن اثرات کو جو پریشاني کا باعث ہوتے ہیں روکتي ھے - اِس سیاست کو کسي حالت میں تعلیم اور مدرسے سے علحدہ نہیں کیا جاسکتا بلکہ اُستادوں کا فرض ھے کہ وہ اپنے طلبہ کو شہریت کي تربیت دیں اور اُن کي تعلیم کو محض رسمي اور نظري علوم تک محدود رکھنے کے بجائے انہیں معاشرت اور سیاست کے زندہ مسائل سے واقف کریں -

امتحان بي - اے / بي - ايس - سي شعبه فنون

سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۳۶ع

مضمون دينيات لازم - پرچه

وقت - ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

هدايت :- صرف پانچ سوال حل كرو - نشانات مساوی هين (الف) مين سے تيسرا سوال اور (ب) مين سے چهٹا سوال لازمی هے -

(الف)

(۱) مذہب اور فطرت انسانی كے تعلق كو واضح كرتے ہوئے ثابت كرو كه جذبهٔ مذہب فطري هے عقل و فلسفه كی پيداوار نہيں هے - قرآني آيات اور فلاسفه كے اقوال دلائل ميں پيش كرو -

(۲) علوم عقليه اور اشارهٔ فطرت كے ہوتے ہوئے الہام اور وحي كی ضرورت كيوں هے ؟ كيا عقل انساني اور علوم و فنون انساني فطرت كي رہنمائي كے لئے نا كافی ہيں ؟ نا كافي ہيں تو كيوں دلائل كي روشني ميں ثابت كرو -

(۳) فلسفہ کے چاروں مکاتب خیال کو مفصل لکھتے ہوئے بتاؤ کہ انسان کے پاس جو علم کے ذرائع ہیں کیا ہم ان سے مادّہ کي اصل حقیقت تک رسائي حاصل کرسکتے ہیں ؟ اس سوال کا تشفي بخش جواب دیتے ہوئے مسلک مادّیت کي تردید دلائل سے کرو۔

(۴) خدا پرست اور مادہ پرست میں اختلافي نقطہ کي ابتداء کہاں سے ہوتي ہے عقل اور فطرت انساني کس کي تائید کرتے ہیں - پیغمبران کرام کے مشاہدات اور بیانات کي یا مادّہ پرستوں کے خیالات کي ؟

(۵) جب قوانین قدرت میں بقاعدہ لن تجد لسنۃ اللہ تبدیلا کوئي تبدیلي نہیں ہوسکتي تو پھر معجزات کا وقوع کیونکر ہوا - عادت اللہ اور قدرت اللہ کے فرق کو واضح کرتے ہوئے معجزہ کي عقلي اور شرعي مطابقت پیدا کرو۔

(ب)

(٦) و إن کنتم في ریب مما نزلنا علیٰ عبدنا فأتوا بسورة من مّثلہ و ادعوا شہداءکم من دون اللہ إن کنتم صادقین کا ترجمہ اور مطلب لکھو اور ثابت کرو کہ قرآن کریم کلام إلٰہي ہے - انسان کا کلام نہیں ہوسکتا - انساني کلام اور آلہي کلام

یا عمل کو پرکھنے کے لئے تمہارے پاس جو کسوٹي هے اسکي وضاحت کرو اۆر بتاؤ که قرآن نے اس بحث کو کس معیار پر کسا هے ؟

(۷) قران و شریعت کي روشني میں آیتہ الکرسی ( اللہ لا الہ الاّ هوالحي القیوم کا مطلب لکھکر - توحید اِسلامي اۆر نظریۂ شرک کي وضاحت کرو اۆر اِسلامي توحید کے طرۂ امتیاز کو نمایاں کرکے بتاؤ که مسئلۂ توحید و شرک میں مدّعي کون هے ؟ اۆر منکر کون - کس پر بار ثبوت هے اۆر کس کے لئے صرف انکار کافي هے -

(۸) یا ایہاالناس اعبدوا ربکم الذي خلقکم و الذین من قبلکم لعلکم تتقون کا ترجمه اۆر مطلب لکھکر فلسفۂ عبادت کي تشریح کرو اۆر عبادت کي غرض و غایت اۆر اسکي اصلي نوعیت پر روشني ڈالو۔

# مکرر امتحان سالانہ شعبۂ دینیات لازم بی-اے و بی ایس سی و بی کام
## ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۳ شہریور — وقت ۳ ساعت

دینیات لازم — نشانات ۱۰۰

نوٹ :- تفسیر کے دو سوالات لازمی ہیں - کلام کے سوالات میں سے صرف تین سوالات کے جواب مطلوب ہیں -

## تفسیر

(۱) ختم اللہ علیٰ قلوبہم و علی سمعہم و علیٰ ابصارھم غشاوۃٌ ولھم عذابٌ عظیم کا ترجمہ اور تفسیر اس طرح لکھو کہ آیت کے مضمون پر جو اعتراضات ہیں وہ سب دور ہوجائیں -

(۲) ھدیً للمتقین الذین یؤمنون بالغیب کا ترجمہ اور تفسیر لکھتے ہوئے غیب کے معنی کی توضیح کرو اور بتاؤ کہ ایمان بالغیب کیوں ضروری ہے -

## کلام

(۳) عالم کی حیاتی اور غیر حیاتی صفات کا سرچشمہ ایک ہے یا الگ الگ

اس بارے میں ارسطو۔ افلاطون۔ دیمقراطیس تینوں کے نظریوں کی تشریح کرتے ہوئے بتاؤ کہ یہ نظریے مذہب سے کہاں تک ٹکراتے ہیں۔ کیا فلسفہ اور مذہب یا سائنس اور مذہب میں جنگ ہے؟

(۴) مادّہ کی حقیقت معلوم کرنے کے لیے انسانی ذرائع علم کیا ہیں؟ کیا ہم ان ذرایع سے اشیاءِ عالم کی حقیقت معلوم کر سکتے ہیں؟ یا محض اوصاف ہی تک رسائی ہو سکتی ہے۔ مذکورہ بالا نقطہ نظر سے مادّہ کی حقیقت اور اس کے نتایج سے تفصیلی بحث کرو۔

(۵) خدا کے وجود اور اس کی توحید کو تم عقلی طور سے تسلیم کرتے ہو یا تقلیدی طور سے عقل اور علوم عقلیہ کے ہوتے ہوئے الہام اور وحی کی ضرورت کیوں ہے؟

(۶) معجزات اور قانونِ قدرت میں باہم کوئی ربط و تعلق ہے یا یہ دونوں ایک دوسرے سے متضاد ہیں؟ اسلام میں معجزہ کی تعریف کیا ہے یہ لکھتے ہوئے منکرینِ معجزات کی تردید کرو۔

(۷) کیا مذہب اور اس کا تقاضا فطرتِ انسانی ہے یا مذہب عقل و فلسفہ کی پیداوار ہے۔ اس پر تفصیلی بحث کرتے ہوئے ثابت کرو کہ مذہب فطری چیز ہے۔ نیز اپنے دعوے کے ثبوت میں تاریخ تہذیب انسانی سے استفادہ کرتے ہوئے۔ ماہرین کے اقوال پیش کرو۔

# امتحان بي - اے شعبه فنون

## سنه ١٣٥٥ف مطابق سنه ١٩٣٦ع

### مضمون اخلاقيات لازم - پرچه

وقت - ۳ ساعت　　　　نشانات ١٠٠

هدايت :- پانچ سوالات کے جواب مطلوب هيں -

(١) کيا انسان کے لئے يه ممکن هے که مذهب کا پيرو هوئيکے بغير اخلاق کا پابند هوجائے - اگر ممکن هے تو بتاؤ که لا مذهب اشخاص کے اخلاق کے بنيادي اصول کيا هوتے هيں - اور اگر ممکن نهيں تو پهر اخلاق کو مذهب سے کس طرح تميز کيا جاسکتا هے ؟

(٢) تمهارے ذهن ميں کردار کا کيا مفهوم هے وضاحت کے ساتھ بيان کرو اور بتلاؤ که کردار کا سيرت کے ساتھ کيا تعلق هوتا هے ؟

(٣) کيا انسان اپنے افعال ميں مختار هے ؟ تمهاري رائے ميں اخلاقياتي نقطه نظر سے انساني اختيار کو کيا اهميت حاصل هے ؟

Turn over

(۴) " ہر خواہش میں نفس کی تشفی مقصود ہوتی ھے "
اس قول کے کیا معنی ہیں اور یہ کہانتک صحیح ھے ؟

(۵) " حاسہ اخلاق " (moral sense) سے کیا مراد ھے ؟ کیا
زندگی میں افعال کی ہدایت رہبری کے لئے حاسہ اخلاق
پر بھروسہ کیا جاسکتا ھے ؟

(٦) " نیکی افراط و تفریط کی درمیانی راہ (وسط) کو
اختیار کرنیکی مقررہ عادت کا نام ھے "

نیکی کی اس تعریف کا ناقدانہ امتحان کرو - نیکی
کا مسرت سے کیا تعلق ھے ؟

(۷) اخلاقی نقطہ نظر سے سزا کا کیا مقصد ہوتا ھے ؟
وضاحت کے ساتھ بیان کرو -

## زاید امتحان سالانہ شعبۂ فنون بی۔اے، بی۔ایس سی و بی کام سنہ ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

---

۲۳ رشہریور — وقت ۳ ساعت

---

**اخلاقیات لازم** — نشانات ۱۰۰

---

ھدایت: صرف پانچ سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔ نشانات مساوی ہیں۔

(۱) اخلاقیات اور سیاسیات کے درمیان جو ربط و تعلق پایا جاتا ہے اس کو وضاحت کے ساتھ بیان کرو اور بتلاؤ کہ اخلاق کی تکمیل کس حد تک جماعت کی تکمیل پر مبنی و منحصر سمجھی جاسکتی ہے؟

(۲) "کسی شئے کی خواہش کرنا اور اس کو لذت بخش پانا در اصل ایک ہی نفسیاتی واقعہ کی دو مختلف تعبیرات ہیں" (مِل)
اس قول کی توضیح کرو اور اس کی صحت یا عدم صحت کے متعلق اپنی رائے کا اظہار کرو۔

(۳) 'سیرت' کا کیا مفہوم ہے؟ سیرت کا فرد کی فطرت اور اس کے ماحول سے کیا تعلق ہوتا ہے؟

(۴) محرک اور نیت میں کیا فرق پایا جاتا ہے؟ حکم اخلاقی انسان کے فعل پر لگایا جاتا ہے یا اس کی نیت پر یا اس کے افعال کے محرکات پر؟ دلائل کے ساتھ اپنی رائے کا اظہار کرو۔

(۵) اہم اخلاقی فرائض کو وضاحت کے ساتھ پیش کرو۔ کیا اخلاقی زندگی

محض ان فرائض ہی کی تکمیل کا نام ہے؟

(٦) اخلاقی زندگی میں "خود پسندی" (Self-love) کا کیا مقام ہے؟ کن اخلاقی وجوہ کی بنا پر "خودکشی" کو ناجائز قرار دیا جاسکتا ہے؟

(۷) مذہب اور اخلاقیات میں جو قریبی ربط پایا جاتا ہے اس کو وضاحت کے ساتھ بیان کرو اور بتلاؤ کہ کیا احکام الٰہی کو قوانینِ اخلاق قرار دیا جاسکتا ہے؟

# امتحان بی۔اے شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۲۱- اردی بہشت

مضمون (تاریخ) پرچہ (اول) عام تاریخی مضمون نویسی

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

مندرجہ ذیل عنوانات میں سے کسی ایک پر بسیط مضمون لکھو:۔

(۱) ہندوستان کا دستوری مستقبل

(۲) ہندوستان کا معاشی مستقبل

(۳) حالیہ جنگ کے بعد کی دنیا میں برطانیہ کی حیثیت

(۴) بین اقوامی سیاست کے جدید رجحانات

# امتحان بي - اے شعبه فنون

سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۴٦ع

مضمون تاريخ - پرچه دوم تاريخ ہند (عہد قديم)

وقت - ۳ ساعت　　　　نشانات ۱۰۰

هدايت :- صرف چھے سوالون کے جواب مطلوب هين -

(۱) چھٹي صدي عيسوي ميں شمالي ہندوستان کے مہاجنپدوں (mahajanapadas) کے حالات کا ذکر کرتے ہوئے يه بھي بتاؤ که ان ميں کيا کيا سياسي تبديلياں ہوئيں ؟

(۲) سلطنت مگدھ کي تعمير اور استحکام کے سلسله ميں بمبسار اور اجات شترو کے کارنامے کيا تھے ؟

(۳) کيا يه خيال صحيح هے که اگر کوٹليه نه ہوتا تو موريا سلطنت قائم نه ہوسکتي ؟

(۴) کيا کوٹليا کا ارتھ شاستر معاشيات پر مبني هے يا سياسيات پر ؟

(۵) کيا اشوک کي "تمدني مملکت" اصول انسانيت کي حامل تھي ؟

(٦) بھیر شیوي حکومت تاریخ ہند کا "نقطہ انقلاب" کیوں تصور کیا جاتا ھے ؟

(٧) اس خیال پر بحث کرو کہ سمدر گپت ایک ہندوستاني نپلولئین تھا -

(٨) راجا ہرش اور راجا پلاکیس دوم کے سیاسي منصوبوں کا مقابلہ کرو -

(٩) حسب ذیل میں سے صرف تین پر مختصر نوٹ لکھو :-

(١) میہیر بھوج - (٢) پرتھیوي راج - (٣) باپا راول - (٤) دھرم پال - (٥) یاسودرمن کنوجي -

(١٠) راجا جئے پال اور سلطان سبکتگین کي لڑائی کیا ایک نئی سیاست کا پیش خیمہ تھي ؟

امتحان بي - اے شعبه فنون

سنه ١٣٥٥ف مطابق سنه ١٩٤٦ع

مضمون تاريخ هند عهد وسطى - پرچه دوم

وقت - ٣ ساعت نشانات ١٠٠

نوٹ :- صرف چهے سوالوں کے جواب مطلوب هيں -

(١) التمش کو شمالي هندوستان پر اپنا اقتدار قائم کرنے ميں کن مشکلات کا سامنا کرنا پڑا - اس نے ان مشکلوں کو کس طرح حل کيا -

(٢) بلبن نے قيام امن کے لئے کيا تدبيريں اختيار کيں ؟

(٣) سلطان فيروز شاه تغلق کے اصلاحات بيان کرو -

(٤) خلجي اور تغلق سلاطين کے فتوحات دکن کے مسلک ميں کيا فرق تها ؟ تفصيل سے بحث کرو -

(٥) جهانگير کي سيرت اور کردار پر مفصل نوٹ لکهو - دوسرے مغل بادشاهوں سے اسکي انتظامي قابليت اور رعايا پروري کا موازنه کرو -

(٦) جنگ تخت نشيني کے اسباب اور واقعات مختصراً لکهو - اورنگ زيب کي کاميابي کے کيا اسباب تهے -

Turn over

(۷) "اگرچه یہ صحیح نہیں کہ مغلیہ سلطنت کی تباہی کی ذمہ داری صرف اورنگ زیب پر ہے لیکن پھر بھی اس نے اس کو روکنے کے لئے کچھ نہیں کیا - بلکہ ایک حد تک تباہی کے ان اسباب کو جو موجود تھے تیز تر کردیا" - اسپر مفصل بحث کرو -

(۸) مرہٹوں کے فوجی انتظامات پر ایک مختصر نوٹ تحریر کرو -

(۹) محمد شاہ اور اسکے وزرا کے کردار پر مفصل نوٹ لکھو اور یہ بتلاؤ کہ نادر شاہ کو کامیابی اس قدر آسانی سے کیوں ہوئی -

# امتحان بي - اے شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون تاریخ ہند عہد حالیہ - پرچہ دوم

وقت - ۳ ساعت                    نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف چھے سوالوں کے جواب دو -

(۱) اودھ کے متعلق وارن ہسٹنگز کي پالیسي کیا تھی ؟ تفصیل سے واضح کرو -

(۲) لارڈ ولزلي اور سلطان ٹیپو کے درمیان جو لڑائي ہوئي تھي اسکے اسباب کی وضاحت کرو -

(۳) عہد معاونت کے اصول کي تشریح کرو اور یہ بتلاؤ کہ انگریزي اقتدار پر اس کا کیا اثر پڑا ؟

(۴) انگریزوں اور مرہٹوں کے درمیان جو اختلافات تھے ان پر صلحنامہ بسین (۱۸۰۲ع) کا کیا اثر پڑا ؟

(۵) نواب نظام علیخاں کے آخري زمانے میں حیدرآباد اور انگریزي حکومت کے درمیان کیا تعلقات پیدا ہوئے ؟

Turn over

(٦) عدم مداخلت کي پاليسي سے کيا مراد هے ؟ - اسپر کارنوالس اور سرجان شور نے کہانتک عمل کيا اور اس سے کيا نتائج ظہور ميں آئے ؟

(٧) اُن معاملات کي تنقيد کرو جنسے متاثر ہوکر لارڈ آکلينڈ اور لارڈ ايلنبرو نے افغانستان اور سندھ ميں دست اندازي کي -

(٨) رنجيت سنگھ کی وفات کے بعد سکھ رياست کے فوري زوال کے اسباب کي تشريح کرو -

(٩) سنه ١٨٣٠ع سے ليکر سنه ١٩٠٥ع تک هندوستان ميں اعلي تعليم نے کہانتک ترقي ہوئي اور اُس ملک کي قومي تحريک پر اسکا کيا اثر پڑا ؟

(١٠) سنه ١٩١٩ع کے اصلاحات کے بموجب صوبوں ميں ذمه دارانه حکومت کس حد تک قايم ہوئي ؟

# امتحان بي - اے شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۳۶ع

مضمون تاریخ دکن و تاریخ تمدن ہند
( عہد قدیم ) - پرچہ سوم

وقت - ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

ہدایت :- صرف چھہ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں - ہر حصے میں سے صرف تین سوال حل کئے جائیں -

حصہ اول

(۱) آندہرا زمانے کي کیا خصوصیات ہیں - اس زمانے کي معاشی اور معاشرتی حالات پر روشنی ڈالو -

(۲) گنگا خاندان کے متعلق تم کیا جانتے ہو - دکن کے کن خطوں پر انکي عملداري تھي اور انہوں نے کس طرح حکومت کی ؟

(۳) چالو کیہ خاندان نے اپنے پہلے دور میں دکن کو متحد کرنے کی کیا تدبیریں کیں اور انکي تدبیریں کہاں تک بارآور ہوئیں -

Turn over

(۴) راشٹراکوٹ خاندان کے وہ کونسے حکمران ہیں جنہوں نے اس سلطنت کی تعمیر و تشکیل میں حصہ لیا ؟

(۵) دکن کے کن عہدوں میں کونسے مذاہب نے فروغ پایا اور کیوں ؟

## حصہ دوم

(۱) آریوں کا ویدی زمانہ میں سماجی نظام ؟ کیا تھا ؟

(۲) اپنشدوں کی تعلیمات کیا تہیں ؟ انکی وجہ سے کونسی مذہبی تحریکیں پیدا ہوئیں -

(۳) بدھ متی تہذیب کی تاریخ میں کشان عہد کو کیا اہمیت حاصل ہے - مفصل بیان کرو -

(۴) موریہ دور کی فن سنگ تراشی اور عمارت کاری کے جو نمونے ہیں ان پر تبصرہ کرو -

(۵) مندرجہ ذیل میں سے دو پر مفصل نوٹ لکھو :-

(۱) ارتھ شاستر -

(۲) سنگم دور کا ادب -

(۳) کالی داس کے ڈراموں کی فن کاری -

(۴) اجنٹہ کی تصویر کاری -

# امتحان بي - اے شعبه فنون

سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۳۶ع

مضمون تاريخ دكن و تاريخ تمدن ہند
(عهد وسطي) - پرچه سوم

وقت - ۳ ساعت　　　　　　نشانات ۱۰۰

هدايت :- صرف چهے سوالوں کے جواب مطلوب هيں - هر حصه ميں سے صرف تين سوال حل كئے جائيں -

(حصه اول)

(۱) "امیران صده" كا منصب العين كيا تها - دهلي كي بڑي سلطنت کے مقابلے ميں وه كيونكر كامياب ہوئے ؟

(۲) علاءالدين حسن اور محمد شاه اول کے عهد ميں سلطنت بهمني کے نظم و نسق كى خصوصيات كيا تهيں ؟

(۳) ملک حسن نظام الملک بحري كون تها - اسكے كردار اور سياسي مسلک کے متعلق تمهاري كيا رائے هے -

(۴) جنگ تاليكوٹ تاريخ دكن كي بڑي لڑائي كيوں سمجهي جاتي هے - آخري سولهوں صدي ميں دكن كي سياست ميں اس جنگ کے كيا اثرات پائے جاتے ہيں ؟

Turn over

(۵) حیات بخشی بیگم کی زندگی اور کارناموں کا ذکر کرو - اس خاتون نے حیدرآباد کی کیا خدمات انجام دیں -

## ( حصہ دوم )

(۱) بھکتی کی تحریک کیا تھی ؟ یہ کہنا کہاںتک صحیح ہوگا کہ اس پر اسلام کی تعلیمات کا اثر تھا ؟

(۲) اس مقولے پر تبصرہ کرو کہ مسلمانوں کا فن تعمیر تہذیبی اتحاد عمل کی ایک نمایاں مثال ھے -

(۳) وجیا نگر کے متعلق جو بیانات ملتے ہیں انکی بنا پر وہاں کی تہذیب کا خاکہ کھینچو -

(۴) مغل عہد کے فن مصوری کی خصوصیات بیان کرو -

(۵) مندرجہ ذیل میں سے دو پر مفصل نوٹ لکھو :-

(۱) تلسی داس -

(۲) عبدالرحیم خاں خاناں -

(۳) خواجہ محمود گاواں -

(۴) گلبرگہ کی مشہور تاریخی عمارتیں -

# امتحان بي - اے شعبہ فنون

## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون تاریخ دکن و تاریخ تمدن ہند
عہد حالیہ - پرچہ سوم

وقت - ۳ ساعت | نشانات ۱۰۰

ہدایت :- صرف چھے سوالون کے جواب مطلوب ھیں - ھر حصے میں سے صرف تین سوال حل کئے جائیں -

( حصہ اول )

(۱) نظام الملک آصفجاہ اول نے اپنے جانشین کو جو وصیتیں کی تھیں انکی وضاحت کرو تاریخ میں ان وصیتوں کی کیا اہمیت ھے ؟

(۲) شمالی سرکاروں کا مسئلہ کب سے شروع ہوا اور نواب نظام علي خاں نے بالاخر اس مسئلے کی کس طرح یکسوئي کي -

(۳) اعظم الامرا ارسطوجاہ اور سالار جنگ اول حیدرآباد کے بڑے جلیل القدر وزرا گذرے ہیں- اس کے کردار اور سیاسی مسلک کا مقابلہ کرو -

Turn over

(۴) سنہ ۱۹۰۸ع کي طغياني حيدرآباد کا حال لکھو - حيدرآباد کي معاشي اور معاشري حالات پر اس طغياني کے کيا اثرات پڑے ؟

(۵) رفتار زمانہ کا لحاظ کرتے ہوے موجودہ عہد میں "قانونچہ مبارک" میں جو اہم تبدیلیاں کي گئیں انکو مختصر طور پر بیان کرو -

( حصہ دوم )

(۱) راجہ رام موہن راے کے تعلیمات کا ہندوستان کے حالیہ تمدن میں کیا درجہ ہے -

(۲) وہابی تحریک کے حالات مختصر بیان کرو اور اس کے نتائج لکھو -

(۳) برطانوي حکومت کے قیام کے بعد سے ہندو اور مسلمان ایک دوسرے سے کیوں علیحدہ ہوتے گئے ؟ مدلل بیان کرو -

(۴) سنہ ۱۸۵۷ع کے ہنگامہ کے بعد ہندوستان کي تمدنی زندگي میں کیا نمایاں تبدیلیاں ہوئیں -

(۵) ہندوستاني تہذیب کي تعمیر کے لئے کیا ایک نئے نظام تعلیم کي ضرورت ہے ؟

# امتحان بي - اے شعبہ فنون

## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۳۶ء

مضمون تاریخ - پرچہ چہارم (تاریخ اسلام عہد رسالت و خلافت راشدہ)

وقت - ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف چھے سوالات جواب مطلوب ھین -

(۱) مدینہ میں آنحضرت صلعم نے اندرونی امن اور بیرونی مدافعت کیلئے کیا تدابیر اختیار کین تھیں ؟

(۲) آنحضرت صلعم نے بخران کے عیسائیوں کو جو منشور عطا کیا تھا اس کو وضاحت سے بیان کرو -

(۳) نبی کریم صلعم نے جو سفارتیں اپنے معدو فرمانرواؤں کے پاس بھیجی تھیں ان کا مفصل احوال لکھو -

(۴) مکہ کے پرامن فتح کے سیاسی اور مذہبی نتائج بیان کرو -

(۵) خلفائے راشدین کا کسطرح انتخاب ہوا تھا ؟ اور اس انتخاب میں کونسے دستوری اصول کارفرما رھے -

Turn over

(٦) " فتح عالم سے قبل عرب کو خود اپنی اندرونی فتح کی ضرورت تھی" اس رحجان کی تفصیل بحوالہ عہد صدیقی کیجئے -

(٧) کہا جاتا ھے کہ خلافت راشدہ کی فتوحات جارحانہ تھیں - اس قول سے متعلق اپنی ناقدانہ رائے کا اظہار کرو -

(٨) تقسیم اراضی سے متعلق حضرت عمر فاروق کی کیا حکمت عملی تھی ؟ وضاحت سے لکھو -

(٩) حضرت عثمان کے سیاسی مسلک سے کیوں اختلافات پیدا ہوے ؟ اور اسکے کیا نتائج ہوئے ؟

(١٠) خوارج کون تھے اور ان میں اور حضرت علی میں کیوں نزاع پیدا ہوئی ؟

# امتحان بي - اے شعبہ فنون

## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون تاریخ - پرچہ چہارم

تاریخ یورپ از سنہ ۱۸۱۵ع تا سنہ ۱۹۱۴ع

وقت - ۳ ساعت ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ ‏ نشانات ۱۰۰

هدایت :- صرف چھہ سوالوں کے جواب مطلوب هیں -

(۱) ویانا کانگریس میں میٹرنس اور تالیراں کے پیش نظر کیا کیا مقاصد تھے - ؟ ان میں سے ہر ایک کو کانگریس میں کس حد تک کامیابی حاصل ہوئي ؟

(۲) مقدس اتحاد (Holy Alliance) اور چہار دولي اتحاد (auadraple alliance) کی تاریخ بیان کیجئے - ان کے زوال کی ذمہ داري خاص طور پر کس حکومت پر عائد ہوتی هے ؟

(۳) یونان نے کیونکر آزادي حاصل کی ؟ دوسري اقوام نے اس میں کیا حصہ لیا ؟

(۴) اطالیہ کي آزادي اور اتحاد کے سلسلہ میں میزینی اور کوور کی جو خدمات ہیں ان کا موازنہ کیجئے -

Turn over

(۵) اشتراکیت اور رومن کیتھولک کلیسا کے بارے میں بسمارک کی حکمت عملی کیا تھی ؟

(٦) یورپ کی تاریخ میں فرانس اور پروشیہ کی جنگ (سنہ ۱۸۷۰ع تا سنہ ۱۸۷۱ع) کی کیا اہمیت ہے ؟

(۷) سنہ ۱۸۵٦ع کی جنگ کریمیا میں ترکی کے سامنے کونسے مسائل تھے ؟ اس زمانہ میں روس کا عام رویہ کیا رہا ؟

(۸) انیسویں صدی کے آخری حصہ میں مغربی قوموں نے نوآبادیاں حاصل کرنے میں کیوں خاص دلچسپی لی اور اس جد و جہد کا اثر "تاریک بر اعظم" پر کیا پڑا ؟

(۹) انیسویں صدی کے آخر میں روس اور فرانس کے ساتھ برطانیہ کے تعلقات کیسے تھے ؟ پھر ان میں تبدیلی کا کیا سبب ہوا ؟

(۱۰) کیا یہ کہنا صحیح ہے کہ آسٹریا ہنگری کے ولیعہد کا قتل جنگ عظیم کا اصل سبب نہ تھا ' جنگ چھیڑنے کا محض ایک بہانہ تھا ؟

# امتحان بي - اے شعبه فنون

## سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۳۶ع

مضمون تاریخ دستور انکلستان - پرچه چهارم

وقت - ۳ ساعت

نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف چھے سوالون کے جواب مطلوب هین -

(۱) هنري دوم کے عدالتي اصطلاحات بیان کیجئے - اسکے عهد حکومت کو کیا دستوري اهمیت حاصل هے -

(۲) تیرهویں صدي عیسوي میں کن وجوهات کي بنا پر اور کس طرح پارلیمنٹ کي بنیاد پڑي -

(۳) لنکا سٹري عهد کي دستوري ترقي بیان کرو اور بتاؤ که باوجود نا کامي اس دور کو کیا دستوري اهمیت حاصل هے -

(۴) سولهویں صدي عیسوي میں پریوي کونسل کو کیا اهمیت حاصل هے -

(۵) سترهویں صدي عیسوي میں بادشاه اور پارلیمنٹ کے درمیان جو اصولی اختلافات تهے انکي وضاحت کرو -

(۶) وزیر اعظم کو کابینه میں کیا اهمیت حاصل هے - اس عهدے کے ارتقا کي مفصل کیفیت بیان کرو -

Turn over

'The strength of the House of Lords is in its weakness.'

(۷) دارالامرا کے موجودہ اختیارات اور ترکیب کی روشنی میں مذکورۂ بالا اقتباس کی تشریح کرو۔

(۸) قانون وسٹ منسٹر سنہ ۱۹۳۱ع کے تحت برطانیہ اور نوآبادیات کا جو تعلق ہے اسکو بیان کرو۔

(۹) "قانون کا درج" سے کیا مراد ہے۔؟ موجودہ دور میں دستور انگلستان کی یہ اہم خصوصیت کس حد تک متاثر ہوئی ہے۔

(۱۰) کابینہ کے تشکیل میں سیاسی فرق بندی کے اصول کو کیا دخل حاصل ہے؟ مفصل بیان کرو۔

# امتحان بي ۔ اے شعبه فنون

## سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۴۶ء

## مضمون تاریخ ۔ پرچه چهارم (تاریخ تمدن ہند)

وقت ۔ ۳ ساعت　　　　　　نشانات ۱۰۰

هدایت :۔ صرف چھے سوالون کے جواب مطلوب هین ۔

(۱) انسان کي تهذیب کا مسئله برہمنا اور اپنشد میں جس طور سے پیش کیا گیا اسکی وضاحت کرو۔

(۲) کوتلیا کے نظریات یا اشوک کي تعلیمات میں اس خیال کی توضیح کہاں تک ہوتی هے که تمدن کی بنیاد سیاست هے یا سیاست کی بنیاد تمدن هے ؟

(۳) سانچی بدھ متي فنکاریت کا شاہ کار کیوں تصور کیا جاتا هے اور اسکی فنی خصوصیات کیا ہیں ؟

(۴) گپت عہد سے پہلے ہندوستان ایک عبوري دور سے گزرا تھا ۔ اس دور کو تعمیري اہمیت کس وجه سے حاصل رہی ؟

(۵) وزارت برامکه کے زمانه میں ہندوستانیوں اور مسلمانوں کے مابین جو تعلقات قائم ہوئے انکي نوعیت کیا تھي ؟

Turn over

(٦) سلاطین ہند کی حکمرانی کی کامیابی کا راز مذہبی احکام میں مضمر تھا یا اصول سیاست میں ؟

(٧) ہندو بھگت اور صوفیائے کرام کیا ہند لمانی تہذیب کے علمبردار تھے ؟

(٨) سنہ ١٨٥٧ع تک کمپنی کی سیاست کاری سے ہندوستان پر جو عمرانی اثرات پڑے انکی وضاحت کرو ۔

(٩) راجا رام موہن رائے کی شخصیت اور انکے کارناموں کا حال تفصیل سے لکھو ۔

(١٠) سر سید احمد خاں نے مسلمانوں کی فلاح اور بہبود کے لئے کیا کیا ؟

73 (Com).

امتحان - بی - اے شعبہ فنون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ء

مضمون (تاریخ) (معاشیات) پرچہ (پانچوم) (سیاسیات)

وقت - ۳ ساعت          نشانات ۱۰۰

ہدایت :- صرف چھہ سوالوں کا جواب دیا جائے -

(۱) مملکت کے خاص خاص اہم جنس ادارات کیا ہیں بیان کرو -

(۲) وفاقی مملکت اور فردیہ مملکت کا مقابلہ کرو -

(۳) ارسطا طالیس نے حکومت کی جو قسمیں بیان کی ہیں ان کو بیان کرو -

(۴) ہوبس اور لاک کے نظریہ معاہدۂ معاشری میں کیا اصولی فرق ہے "

(۵) عمومی مملکت میں فریق بندی کی کیا اہمیت ہے -

(۶) اشتمالیت سے کیا مراد ہے ؟ وضاحت سے بیان کرو-

Turn over

(۷) انگلستان کے وزیر آعظم اور ممالک متحدہ امریکہ کے صدر کے اختیارات کا مقابلہ کرو۔

(۸) یورپ میں جو انتظامی قانون رائج ہے اسکی کیا نوعیت ہے ؟

(۹) کناڈا کی مرکزی حکومت اور صوبہ جات کی حکومتوں کے اختیارات بیان کرو۔

(۱۰) قانون حکومت ہند سنہ ۱۹۰۵ع کے مطابق وزیر ھند کے کیا اختیارات ہیں ؟

# امتحان بي - اے شعبه فنون

سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۳۶ء

مضمون تاریخ ( ذیلی معاشیات ) - پرچه ششم
( معاشیات )

وقت - ۳ ساعت　　　　نشانات ۱۰۰

نوٹ :- هر حصه سے صرف تین سوالون کے جواب دئے جائین -

## حصه (الف)

(۱) 'تغیر پذیري طلب' سے کیا مراد هے ؟ مالیات میں اس تخیل کي کیا اهمیت هے ؟

(۲) "تقسیم عمل کا انحصار وسعت بازار اور نوعیت کاروبار پر هے" اسکي تشریح کرو -

(۳) سود کیوں ادا کیا جاتا هے ؟ اس بارے میں جو مختلف نظریئے پیش کئے گئے هیں ان پر بحث کرو -

(۴) 'طلب مشترک' اور 'رسد مشترک' کي تشریح کرو بتاؤ که ان دونوں صورتوں میں اشیاء کي قیمتیں کسطرح معین هوتي هیں ؟

Turn over

(۵) بین الاقوامی تجارت کے سلسلہ میں نظریہ موازنہ مصارف کي تشریح کرو۔

## حصہ (ب)

(٦) روپیہ کي شرح مبادلہ میں کمي کرنے کي موافقت اور مخالفت میں کیا دلائل پیش کئے جاتے ہیں ؟ موجودہ حالات میں شرح کو گھٹانا کہاں تک مناسب ہوگا ؟

(۷) ' امتیازي تامین ' سے کیا مراد ھے ؟ یہ طریقہ ہندوستان کی آئندہ صنعتی ترقي کیلئے کہانتک موزوں ھے ؟

(۸) کاشتکاروں کي معروضیت دور کرنیکے لئے حیدرآباد میں جو طریقے اختیار کئے گئے ہیں اُنکي تشریح کرو۔

(۹) ' انتشار آراضي ' کا ہندوستان کی زراعت پر کیا اثر پڑتا ھے ، اس خرابي کو دور کرنے کے مناسب طریقے کیا ہوسکتے ہیں ؟

(۱۰) مرکزي حکومت اور صوبوں کے درمیان ذرائع آمدني کي جو تقسیم ھے اُس پر تنقید کرو۔

امتحان بي - اے شعبه فنون

سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۳۶ء

مضمون معاشيات - پرچه پنجم (ب) عمرانيات
و تاريخ ششم (ب) عمرانيات

وقت - ۳ ساعت — نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف چهے سوالوں کے جواب لکھئے

(۱) عمرانيات کي، آپ کے خيال ميں، اچھي تعريف کيا هوگي؟ کيا معاشرے کي ابتداء کی بحث عمرانيات کا لازمي جزو ھے؟

(۲) بعض لوگ معاشرے کو ايک عضويه (organism) قرار ديتے هيں - اس خيال کي وضاحت کيجئے اور بتائيے که آپ اس سے متفق هيں يا نهيں -

(۳) معاشرتي نشو و نما پر خارجي فطرت کا کيا اثر هوتا ھے؟ مثالوں سے سمجھائيے -

(۴) "انساني حقوق" کی تعريف کيجئے اور اس کي ابتداء اور نشو و نما کے متعلق اپنا خيال ظاهر کيجئے - عملي زندگي ميں ان کي کيا اهميت ھے؟

Turn over

(۵) " معاشي زندگي معاشرت کے تمام شعبوں کي ته میں موجود هے - اس لئے اسے معاشرے کي بنیاد قرار دیسکتے هیں" - اس بیان کي تشریح کیجئے اور معاشرت اور معیشت کا تعلق بتائیے -

(٦) مذهب کو تعمیر معاشرت میں کیا دخل هے ؟ ظاهرة مذهبي اور نیم مذهبي رسوم سے سماجي ترقي میں کیا دقتیں نمودار هوتے هیں ؟

(٧) معاشرتی ترقي کے کیا اصول هیں ؟ اس طرح تفصیل سے ذکر کیجئے که سماج سدهار کے اصول بهی واضح هوجائیں -

(٨) " عمرانی قوانین" سے کیا مراد هے ؟ تارو (Tarde) کے نام سے کون سے عمرانی قوانین منسوب هیں - مختصر بیان کیجئے -

(٩) " جبر سر کشي کي محض عارضي روک هے " وضاحت کیجئے اور بتائیے که حکومت میں جبر کس حد تک هونا چاهئے اور حکومت اختیاري کیلئے کس قسم کي ذهني قابلیت درکار هے ؟

(۱۰) مندرجہ ذیل عنوانات میں سے کسي تین پر نوٹ لکھو :—

(۱) عمرانیات کا منہاج یا طریق (Method)

(۲) معاشرے کے امراض یا سماجي مرضیات ۔

(۳) خیرات کی تنظیم ۔

(۴) "معاہدہ اجتماعی" ۔

# امتحان - بي - اے شعبه فنون

## سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۳۶ع

## مضمون - (معاشيات) - پرچه اول

صرف پانچ سوالون کے جواب دو - سب سوالون کے نشانات برابر هين -
دسوين سوال کا جواب لازم هے -

وقت - ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

(۱) چند اهم معاشي قوانين کا ذکر کرو اور واضح کرو که ان سے همين معاشي اصولون کی اضافي حيثيت کے سمجھنے مين مدد ملتي هے -

(۲) کہتے هين که " احتياجون کو بڑھانا گناه کے مترادف هے " اس رائے پر معاشي نقطۂ نظر سے تبصره کرو -

(۳) قيمتون کے متعين کے سلسله مين افادۂ اختتامي کے تصور کي اهميت واضح کرو -

(۴) نظريه متوازن آبادي پر ايک مختصر تنقيدي نوٹ لکھو -

Turn over

(۵) آمدني کے عدم مساوات کے اہم اسباب بیان کرو اور یہ واضح کرو کہ اسے دور کرنے کے لئے کن موثر تدبیروں کو اختیار کیا جانا چاهئے -

(٦) "اعلي اجرت میں کفایت هے" اس اصول پر هندوستانی معاشي حالت کو پیش نظر بحث کرو -

(٧) طلب مشترک کو واضح طور پر بیان کرو اور اسکا مقابلہ رسد مشترک سے کرو -

(٨) قیمتوں کے بڑهنے سے مندرجہ ذیل طبقوں میں کیا اثر هوتا هے -

(١) صنعت گر - (٢) زمیندار -
(٣) سود خوار - (٤) تنخواه دار -

(٩) سود کے بالکل مٹ جانیکے کیا امکانات ہیں - سود کے مٹ جانیکا پس اندازي پر کیا اثر پڑیگا -

(١٠) اسنادي اسکول کے اہم اصولوں پر تنقید و تبصرہ کرو -

# امتحان بي - اے شعبہ فنون

## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون معاشیات پرچہ - دوم زر بنک کاري وغیرہ

وقت - ۳ ساعت		نشانات - ۱۰۰

نوٹ :- صرف پانچ سوالوں کے جواب دئے جائیں -

(۱) قدر زر کا مفہوم واضح کرو اوڑ بتاؤ کہ زر کي قدر میں کمی بیشي ہونے سے معاشرہ کے مختلف طبقوں پر کیا اثرات پڑتے ہیں ؟

(۲) معیار طلا کے زوال کے کیا اسباب ہوئے ؟ اس معیار کے دوبارہ جاري ہونے کے کیا امکانات ہیں ؟

(۳) ہندوستان کے موجودہ معیار زر کي تشریح کرو اوڑ بتاؤ کہ یہ 'معیار مبادلہ طلا' سے کس حد تک مختلف ھے ؟

(۴) 'مرکزي بنک اعتبار کی فراہمی کا آخري ذریعہ ہوا کرتا ھے' اسکي تشریح کرو اوڑ بتاؤ کہ ہندوستان میں ریزرو بنک اپني اس ذمہ داري کو کس طرح پورا کرتا ھے ؟

(۵) امپیریل بنک کے کاروبار پر تنقیدي نوٹ لکھو -

Turn over

(٦) مرکزي بنک اور معمولی بنک کے کاروبار کي نوعیت میں کیا فرق ہوتا ھے ؟ ہندوستان کے مرکزي بنک کے لئے معمولي بنکاري میں حصہ لینا کس حد تک مناسب ہوسکتا ھے ؟

(٧) محصول بلاواسطہ اور بلا واسطہ میں کیا فرق ھے ؟ ان دونوں کے اثرات کس ملک کے مختلف طبقوں پر کیا ہوتے ہیں ؟

(٨) بین الاقوامی تجارت کے سلسلہ میں نظریہ موازنہ مصارف ' پر بحث کرو ۔

(٩) مرکزي حکومت ہند اور صوبوں کے درمیان ذرائع آمدني کي جو تقسیم ھے اُس پر تنقید کرو ۔

(١٠) مندرجہ ذیل میں سے کسي دو پر نوٹ لکھو :—

(الف) افراط زر ۔

(ب) اسٹرلنگ فاضلات ۔

(ج) حساب گھر (clearing house)

# امتحان بي ـ اے شعبه فنون

## سنه ١٣٥٥ف مطابق سنه ١٩٣٦ع

مضمون معاشیات ـ پرچه سوم
( معاشي تاريخ انگلستان )

وقت ـ ٣ ساعت     نشانات ١٠٠

نوٹ :- صرف پانچ سوالوں کے جواب دو ـ

(١) انگلستان کے ذرائع حمل و نقل میں جو انقلاب ہوا اسکي مختصر کیفیت بیان کرو اور یه واضح کرو که انقلاب حمل و نقل کے بغیر صنعتي انقلاب مکمل نهیں ہوسکتا تها ـ

(٢) صنعتی انقلاب نے انگلستان کي آبادي کی جغرافیائي اور پیشه وارانه تقسیم کو کیسے متاثر کیا ؟

(٣) اصول " عدم مداخلت " سے کیا مراد هے ؟ انگلستان کي معاشی تاریخ سے چند مثالیں لیکر واضح کرو که کیسے رفته رفته اس اصول کو ترک کردیا گیا ـ

(٤) وه کیا اسباب تهے جو انگلستان میں اشتراکي تحریک کے آغاز کا باعث بنے ؟ انیسویں صدي کے دوران میں اس تحریک نے جو ترقي کی اس پر ایک مختصر نوٹ لکهو ـ

Turn over

(۵) انگلستان میں انجمنہائے صارفین کے آغاز اور نشو و نما کي مختصر کیفیت بیان کرو اور تحریک امداد باہمي میں ان انجمنوں کي اہمیت واضح کرو۔

(۶) انگلستان میں انکم ٹیکس کا آغاز کن حالات کے تحت ہوا؟ انیسویں صدي کے دوران میں اسکي مختصر تاریخ بیان کرو۔

(۷) قانون منشور بنک بابت سنہ ۱۸۴۴ع کے اہم دفعات کی تشریح کرو۔ وہ کیا حالات تھے جنکے تحت حکومت انگلستان کو بعض مرتبہ اس قانون کو معطل کرنا پڑا؟

(۸) انگلستان کي معاشي زندگی کو پہلی جنگ عظیم نے کیسے متاثر کیا؟

(۹) واضح کرو کہ انگلستان کی معاشی تاریخ کے مطالعہ سے ہندوستان کي معاشی پالسي کي ترتیب میں کیا مدد مل سکتی ہے۔

(۱۰) مندرجہ ذیل میں سے کسي تین پر مختصر نوٹ لکھو:—

(الف) منشوریت (chartism)

(ب) جورف حیمبرلین کا نوآبادیاتي مسلک۔

(ج) دلیڈسٹن کے معاشی اصلاحات۔

(د) قانون مزدور سمجھ بابت سنہ ۱۸۷۱ع۔

# امتحان — بي - اے شعبه فنون

## سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۴۶ع

مضمون معاشيات — پرچه (دسوم (ب) معاشي تاريخ هند)

وقت ۳ ساعت — نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالوں کے جواب لکھئے ۔ سب سوالوں کے نشان برابر هیں ۔

(۱) انیسوس صدي عیسوي کے ختم پر هندوستان کي جو حالت تهی ' اس کا موازانه عهد اکبري کے معاشی حالات سے کیجئے ۔

(۲) سولویں صدي عیسوي سے انیسوس صدي تک هندوستان کي آبادي میں جو تغیر هوا اس کے اسباب و نتائج پر مختصر تبصرہ کیجئے ۔

(۳) مختلف زمانوں میں زمین کا مالک هندوستان میں کون مانا گیا هے ؟ اس کا اثر بندوبست اراضی پر کیا پڑا ؟ اٹھارویں اور انیسویں صدي میں کیا خاص کارروائیاں بندوبست اراضي کے متعلق هندوستان میں عمل میں آئیں ؟ مختصر طور پر تنقیدي تبصرہ کیجئے ۔

Turn over

(۴) "انیسویں صدي عیسوي کے ربع آخر میں ہندوستان میں متواتر ایسے قحط پڑے کہ ان میں کم سے کم ڈیڑھ کرور نفوس پیوند زمین ہوگئے" ۔ (دت)
اس کے اسباب کیا تھے ؟

(۵) سنہ ۱۸۷۰ ع سے انیسویں صدي کے ختم تک مرکزی حکومت ہند اور صوبوں کے مالیاتي تعلق کی مختصر تاریخ بیاں کیجئے ۔

(٦) فاولر کمیٹي کب اور کس غرض سے مقرر کی گئي تھي ؟ اس کي سفارشات کا اثر ہندوستان کے نظام زر پر کیا ہوا ؟

(۷) ممالک مغرب سے معاشي تعلق نے انیسویں صدي میں ہندوستان کی زراعت اور صنعت پر کیا اثر ڈالا ؟

(۸) ہندوستان میں ریلوں کے رواج کي تاریخ بیان کیجئے ۔ ملک کي عام معاشي حالت پر ریلوں کا کیا اثر ہوا ۔

(۹) انیسویں صدي میں ہندوستان کي تجارت خارجہ میں کیا قابل ذکر تغیرات پیدا ہوئے ؟
حکومت کي تجارتي پالیسي اس زمانہ میں کیا رہي ؟

(۱۰) اٹھارویں اور انیسویں صدي کے دوران میں ہندوستان کي قدیم صنعتوں کے زوال کے اہم اسباب پر بحث کرو ۔

# امتحان بي - اے شعبه فنون

## سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۴۶ء

مضمون معاشيات - پرچه چہارم ( زرعي معاشيات و امداد باہمي )

وقت - ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف پانچ سوالوں کا جواب دو - لیکن ہر حصه سے تین سے زیادہ سوال نہیں ہونے چاہئیں - سب سوالوں کے نشانات برابر ہیں -

حصه (الف)

(۱) ہندوستان کي موجودہ غذائي صورت حال پر تفصیلی تبصرہ کرو اور اسکو بہتر بنانے کے لئے قابل عمل تجاویز پیش کرو -

(۲) زرعي معاشيات اور عام معاشيات میں کیا فرق ہے زرعي معاشیات کے مطالعه سے تمکو کیا فوائد حاصل ہوتے ہیں -

(۳) جنگ کا اثر زرعي قیمتوں پر کیا پڑا ہے چند اہم اجناس کو لیکر تبصرہ کرو اور بتاؤ که کاشتکار کو اس سے کیا فایدہ پہنچا ہے -

(۴) ہندوستان کے کسي صوبہ یا حیدرآباد کے نظام مالگذاري پر ایک مفصل نوٹ لکھو اور بتاو کہ اس نظام میں کیا خرابیاں ہیں اور انکو کیونکر دور کیا جاسکتا ھے -

(۵) "ہندوستان میں مویشیوں کي کثرت کے باوجود زراعت کے کام کاج کے لئے مویشیوں کي قلت محسوس کي جاتي ھے" مذکرہ مقولہ پر بحث کرو -

حصہ (ب)

(٦) زمیني گروي بنکوں کے کیا اصول ہیں ؟ ہندوستان میں ان اصولوں پر کہانتک عمل ہوا ھے -

(۷) ریزرو بنک نے تحریک امداد باہمي کي اصلاح کے لئے جو سفارشات کي ہیں بیان کرو اور بتاو کہ ان پر کہاں تک عمل ہوا ھے یا وہ کہانتک قابل عمل ہیں -

(۸) حیدرآباد میں حال ہي میں امداد باہمي کي تحریک کو اور زیادہ مفید بنانے کے لئے جو اسکیم روبہ عمل لائي گئي ھے اس پر تبصرہ کرو -

(۹) مختلف انجمن ہائے امداد باہمي پر جنگ کا کیا اثر پڑا ھے ؟

(۱۰) آیندہ کے لئے ہندوستان میں امداد باہمي کي تحریک کن اصولوں پر چلاني چاہئے تاکہ کاشتکار اس تحریک سے پوري دلچسپي لے سکے اور بہتر طور پر مستفید ہوسکے -

# امتحان بي - اے شعبه فنون

سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۴۶ع

مضمون معاشيات - پرچه ( ششم تجارت و صنعت )

وقت - ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

نوٹ :- مندرجه ذيل سوالات مين سے کسی پانچ کے جواب لکھئے -
سب سوالون کے نشانات برابر هىن -

(۱) ہندوستان کی معاشی منصوبه بندي میں آپ چھوٹی چھوٹي صنعتوں کو کیا اہمیت دینے کے حامي ہیں - اور کیوں ؟

(۲) ہندوستان کي گھریلو صنعتوں کو کن کن اہم مسائل سے دو چار ہونا پڑ رہا ھے ؟ ان مسائل کے حل بتائیے -

(۳) جنگ کي وجه سے ہندوستان میں کون کون سي نئي صنعتیں وجود میں آئي ہیں ؟ آپ کي رائے میں انکی حفاظت کیونکر کي جاسکتی ھے ؟

(۴) کیا ہندوستان کي صنعتی ترقي کے لئے بیروني اصل ضروري ھے - بیروني اصل کي در آمد کن شرائط کے تحت ہوني چاہئے ؟

Turn over

(۵) ہندوستان کے صنعتي مزدوروں کے لئے معاشرتي بیمہ کي ایک قابل عمل سکیم تجویز کیجئے -

(٦) ہندوستان میں ریلوں کي تعمیر اور ترقي پر ایک مختصر سا مضمون لکھئے - حکومت کي اس ضمن میں جو پالیسي رہی ھے اس پر ایک تنقیدي تبصرہ کیجئے -

(۷) ہندوستان کے آمد و رفت کے وسیلوں کو منظم طریقے پر استعمال کرنے کے لئے ایک اسکیم تیار کیجئے -

(۸) جنگ نے ہندوستان کي خارجي تجارت کے رجحانات پر کیا اثر ڈالا ھے ؟ نئے رجحانات آپ کے خیال میں کہاں تک مستقل ثابت ہونگے ؟

(۹) ہندوستان میں صنعتي تامین کي پالیسي پر جو عمل ہوا ھے اس پر ایک تنقیدي تبصرہ کیجئے -

(۱۰) ہندوستان کي صنعتي ترقي کے "بمبئ پلان" پر ایک تنقیدي مضمون لکھئے -

# امتحان بی۔ اے شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ء

۱۲ رارد ی بہشت وقت ۳ ساعت

فلسفہ پرچہ اول۔ مسائل فلسفہ نشانات ۱۰۰

نوٹ:۔ پانچ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔ سب کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ علم کے کون کون سے سرچشمے ہیں۔ ان میں سے سب سے زیادہ قابلِ اعتبار کونسا ہے؟ کیا تنہا اسی پر پورا بھروسہ کیا جا سکتا ہے؟

۲۔ تمہارے نزدیک فلسفہ کی تحقیق کے لیے بہترین طریقہ کونسا ہے؟ دلائل دے کر سمجھاؤ کہ تم اس طریق کو بہترین کیوں سمجھتے ہو؟

۳۔ صداقت کے نظریۂ مطابقت (correspondence) اور نظریۂ توافق (coherence) کے متعلق تمہاری کیا رائے ہے؟

۴۔ موجودہ سائنس کے نزدیک مادہ کی کیا حقیقت ہے۔ سائنس کے اس موجودہ نظریے نے فلسفیانہ تخیل پر کیا اثر ڈالا ہے؟

۵ - نفس جسم کا نتیجہ ہے یا جسم نفس کا۔ اس مسئلہ پر بحث کرو۔

۶ - حقیقیت اور تصوّریت کے درمیان جو اختلافات ہیں ان کو اختصار کے ساتھ پیش کرتے ہوئے بتلاؤ کہ تمہارا ذاتی رحجان کس کی جانب ہے ؟

۷ - کائنات کے نظریۂ ارتقائے بارز (Emergent Evolution) میں عضویہ کی کیا حیثیت ہے ؟ اس کی بروز کے کیا اسباب ہیں ؟

۸ - دنیا میں خیر و شر، شیر و شکر معلوم ہوتے ہیں کیا یہ دونوں بنیادی حقیقتیں ہیں ؟



# امتحان بی۔اے شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۲ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

فلسفہ۔پرچۂ دوم (تاریخ فلسفہ) — نشانات ۱۰۰

ہدایت:۔صرف پانچ سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ سقراط کا یہ یقین تھا کہ کوئی شخص جان بوجھ کر بدی کا ارتکاب نہیں کرتا۔سقراط کے اس یقین کی بنیاد کیا ہے؟ کیا تم اس کے ساتھ اتفاق کرسکتے ہو؟ دلائل کے ساتھ اپنی رائے کا اظہار کرو۔

۲۔ "نیکی جذبات میں اعتدال پیدا کرنے کی ایک مقررہ عادت ہے جو ارادی ہے اور جس کا تعین عقل صحیح سے ہوتا ہے" (ارسطو)
اس تعریف کا ناقدانہ امتحان کرو۔

۳۔ رواقیہ نے حیاتِ انسانی کا کیا نصب العین پیش کیا ہے؟ اس سے تمھیں کس حد تک اتفاق ہے؟

۴۔ ڈیکارٹ نے اپنے فلسفہ کا آغاز "خودی" کے اذعان سے کیوں کیا؟ کیا خودی کو حجت سے بے نیاز قرار دیا جاسکتا ہے؟ خودی سے ڈیکارٹ کا کیا مفہوم تھا ذرا تفصیل سے بیان کرو۔

۵۔ بارکلے کی رائے میں فطرت تصورات کا ایک نظام ہے' یعنی "احساسات کا مری سلسلہ جو خدا ہمارے ذہنوں میں پیدا کرتا ہے اور جو ان تصورات کے عین مطابق ہوتا ہے جو خدا کے ذہن میں ازل سے پائے جاتے ہیں۔

اپنی اس رائے کے ثبوت میں بارکلے نے جو دلایل پیش کیے
ہیں ان کو اختصار کے ساتھ بیان کرو۔

۶۔ لاک نے علم کی کیا تعریف کی ہے اور یقین کے مختلف مراتب کا کیا
فرق قایم کیا ہے؟ علم کی اس تعریف پر تنقید کرتے ہوئے اس کے
حسن و قبح کو واضح کرو۔

۷۔ "مدرکات بغیر تعقلات کے کور ہیں اور تعقلات بغیر مدرکات کے
تہی" (کانٹ)
وضاحت کرو۔

# امتحان بی۔ اے شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۳ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## ہندی فلسفہ پرچہ سوم — نشانات ۱۰۰

**ہدایت:** ۔ صرف پانچ سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔
نشانات مساوی ہیں۔

۱ ۔ ویدک ادب میں اپنشدوں کی حیثیت اور ان کی خصوصیت پر ایک بسیط نوٹ لکھو۔

۲ ۔ چھ درشنوں کے حوالے سے اس امر پر بحث کرو کہ ہندی فلسفہ میں دنیا کے متعلق تو قنوطی طرزِ عمل ہے لیکن آخرت کے متعلق رجائی اعتقاد موجود ہے۔

۳ ۔ "اگیان ہی قید کا سبب ہے اور گیان ہی نجات کا لازمی ذریعہ ہے۔ لیکن محض نظری علم کافی نہیں" رشیوں کے راست تجربوں کی روشنی میں اس قول کی وضاحت کرو۔

۴ ۔ ہندی فلسفہ میں انومان اور شبد کو ذرائع علم تسلیم کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ تفصیل سے بحث کرو۔ کیا کوئی جدید سائنس ان کو تسلیم کیے بغیر ترقی کرسکتا ہے۔

۵ ۔ سنیائے اور ویشیشک درشن میں روح کا کیا تصور ہے۔

اور اس کے وجود کے متعلق جو ثبوت فراہم کیے گئے ہیں وہ کہاں تک تشفی بخش معلوم ہوتے ہیں۔ مسئلہ تناسخ میں اس کی کیا اہمیت ہے تنقیدی بحث کرو۔

۶۔ سانکھیہ کی مابعد الطبیعیات پر ایک مضمون لکھنے کے لیے ضروری مواد کس طرح پیش کروگے اور کن ماخذ کو استعمال کروگے۔ سوچ کر جواب لکھو۔

۷۔ میکس ملر کا قول ہے کہ نظامِ فلسفہ ویدانت میں انسان کا عقلی تفحص اپنے انتہائی عروج کو پہنچ گیا ہے تمھیں اس نظام میں دوسرے نظامات کے مقابلہ میں ایسی کونسی خوبیاں نظر آتی ہیں کہ تم اس قول کی تائید کرسکو ذرا وضاحت سے بیان کرو۔

۸۔ بھگوت گیتا کے یوگ اور پتنجلی کے یوگ میں کیا فرق ہے واضح کرو۔ تفویضِ ذات (Self Surrender) کے نظریہ کے متعلق ان دونوں کے مسلمات خاص طور پر مطلوب ہیں مفصل بیان کرو۔



# امتحان بی۔اے شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۴ ر اردی بہشت وقت ۳ ساعت

فلسفہ پرچہ چہارم فلسفہ اسلام نشانات ۱۰۰

نوٹ :۔ صرف پانچ سوالوں کے جواب دو۔ نشانات سب سوالوں کے مساوی ہیں۔

۱۔ اشاعرہ نے اس کو کیوں ضروری سمجھا کہ مذہبی عقائد کی حفاظت کے لیے مادہ کے ایک مستقل جوہر ہونے اور قوانینِ فطرت کی یکسانی سے انکار کیا جائے۔ ان کے دلائل کیا تھے بارکلے کے انکار مادہ کے دلائل سے ان کا موازنہ کرو۔

۲۔ فلسفۂ اسلام میں کونسے مسائل ایسے ہیں جن میں عقائدِ اسلام اور فلسفۂ یونان کی امیزش معلوم ہوتی ہے۔ کیا یہ درست ہے کہ اسلامی تصوف کا فلسفہ فلاطینوس کی ما بعد الطبیعیات سے متاثر ہوا ہے۔

۳۔ جبر و اختیار کے بارے میں امام غزالی کا نظریۂ کسب بیان کرو اور بتاؤ کہ کہاں تک اس کو ان دونوں کے تطابق میں کامیابی یا ناکامی ہوئی ہے۔

۴ - ابن سینا کے اس عقیدے پر بحث کرو کہ خدا کو فقط کلیات کا علم ہوتا ہے جزئیات کا علم چونکہ علم ہی نہیں اس لیے وہ عالم کل کے علم میں داخل بھی نہیں ہو سکتا۔

۵ - مولانا روم کے نظریۂ ارتقا کی توضیح کرو اور بتاؤ کہ روحیں کن منازل میں سے گذرتی ہیں اور کیا طریقہ اختیار کر کے وہ واصل خدا ہوتی ہیں۔

۶ - خدا اور کائنات کے باہمی تعلق کی نسبت اکابر حکماء اسلام کے نظریات کی مختصر تشریح کرو۔

۷ - ابن رشد نے عقائد اسلامی اور ارسطو کے فلسفے میں مطابقت ثابت کرنے کی جو کوشش کی اس پر تبصرہ کرو۔

۸ - اسلامی عقیدہ کی رو سے حقیقی وجود صرف خدا کا ہے اور خدا خیر مطلق ہے - اس کو مانتے ہوئے حکماء اسلام نے شر کی توضیح کس کس طرح کی ہے۔

# امتحان بی۔اے شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۶ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

فلسفہ - پرچہ پنجم — نشانات ۱۰۰

نوٹ - پانچ سوالوں کے جواب لکھیے۔ نشانات سب سوالوں کے برابر ہیں۔

۱۔ وڈورتھ نے نفسیات کی جو تعریف پیش کی ہے بیان کرو۔ اس پر تنقید کرو اور اس کا مقابلہ دوسری تعریفات سے کرو۔ ۲۰

۲۔ مطالعہ باطن کے نفسیاتی تحقیقی طریقے پر مفصل تنقید کرو۔ ۲۰

۳۔ سماجی عامل کے تحت شخصیت کس طرح تشکیل پاتی ہے بیان کرو ۲۰

۴۔ محرکات کی کشمکش اور اس کے عواقب بیان کرو۔ کیا محرک غیر شعوری بھی ہوتا ہے؟ ۲۰

۵۔ انسان میں کونسے غیر اکتسابی محرکات پائے جاتے ہیں تفصیل سے بیان کرو۔ انہیں غیر اکتسابی تسلیم کرنے کے کیا وجوہ ہیں؟ کیا ہر اکتسابی محرک غیر اکتسابی محرک سے مشتق ہوتا ہے۔ اپنی رائے دلائل کے ساتھ بیان کرو۔ ۲۰

۶۔ تصور کے ارتقا کو تفصیل سے بیان کرو اور بتلاؤ کہ ایغو مرکزی تصور اور معروضی تصور میں کیا فرق ہے۔ ۲۰

۷۔ وہم اور التباس میں کیا فرق ہے؟ چند عام التباسات نقشے

کھینچ کر بیان کرو اور ان کی علتیں بھی بیان کرو۔ ۲۰

۸۔ آنکھ کی ساخت بیان کرو اور نقشہ کھینچ کر اسے واضح کرو۔

یا

قمری تعین مقام کے طریقے بیان کرو اور ان سے حاصل شدہ نتائج بتلاؤ۔ ۲۰

# امتحان بی۔اے شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۷ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

فلسفہ۔ پرچۂ ششم (اخلاقیات)　　　　نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔ نشانات سب کے لیے مساوی ہیں۔

(۱) اخلاقیات کی جو مختلف تعریفیں کی گئی ہیں ان کو اختصار کے ساتھ پیش کرتے ہوئے بتاؤ کہ تم کس کو قابل ترجیح سمجھتے ہو۔

(۲) اخلاقی حکم لگانے میں کن اصول کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے وضاحت کے ساتھ بیان کرو۔

(۳) کیا اخلاقی زندگانی اس عقیدہ پر منحصر ہے کہ انسان اپنے افعال میں آزاد ہے؟ اس کے موافق اور مخالف جو دلائل پیش کیے گئے ہیں ان پر رائے زنی کرو۔

(۴) اگر افادیت کے اصولوں پر پوری طرح عمل کیا جائے تو اخلاقی فرض کو "مصلحت" Expidiency کی خاطر قربان کردینا پڑتا ہے۔ بحث کرو۔

(۵) ہربرٹ سپنسر (Herbert Spencer) کی "ارتقائی اخلاقیات" کے حسن و قبح پر روشنی ڈالو۔

(۶) سزا کے جتنے نظریے تمھیں معلوم ہیں ان کی اخلاقی اہمیت پر علٰحدہ علٰحدہ بحث کرو۔

(۷) تمھاری رائے میں مختلف اخلاقی نظریات کا عمل سے کیا ربط و تعلق ہے وضاحت کے ساتھ بیان کرو۔

# امتحان بی۔اے شعبہ فنون و دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۱ / اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

عربی پرچہ اول (نثر و تاریخ ادب) — نشانات ۱۰۰

---

۱۔ صرف دو کا ترجمہ کرو اور حسب ضرورت تفسیر بھی کرو:۔ ۱۲

(الف) وقال الذی اشتراہ من مصر لامراتہ اکرمی مثوٰیہ عسی ان ینفعنا او نتخذہ ولدا ط وکذلک مکنا لیوسف فی الارض ز ولنعلمہ من تاویل الاحادیث واللہ غالب علی امرہ ولکن اکثر الناس لایعلمون ہ ولما بلغ اشدہ اٰتینٰہ حکما وعلما ط وکذلک نجزی المحسنین ہ وراودتہ التی ھو فی بیتھا عن نفسہ وغلقت الابواب وقالت ھیت لک ط قال معاذ اللہ انہ ربی احسن مثوای ط انہ لایفلح الظٰلمون ہ

(ب) وجاء اخوۃ یوسف فدخلوا علیہ فعرفھم وھم لہ منکرون ہ ولما جھزھم بجھازھم قال ائتونی باخ لکم من ابیکم ج الا ترون انی اوف الکیل وانا خیر المنزلین ہ فان لم تاتونی بہ فلا کیل لکم عندی ولا تقربون ہ قالوا سنراود عنہ اباہ وانا لفاعلون ہ وقال لفتیٰنہ اجعلوا بضاعتھم فی رحالھم یعرفونھا

اذا انقلبوا الی اھلھم لعلھم یرجعون ٥ فلما رجعوا
الی ابیھم قالوا یابانا منع منا الکیل فارسل معنا اخانا
نکتل وانا لہ لحٰفظون ٥

(ج) قالوا تاللہ تفتؤا تذکر یوسف حتی تکون حرضا او تکون من الھالکین ٥ قال انما اشکوا بثی وحزنی الی اللہ واعلم من اللہ ما لا تعلمون ٥ یٰبنی اذھبوا فتحسسوا من یوسف واخیہ ولا تایئسوا من روح اللہ انہ لا یایئس من روح اللہ الا القوم الکٰفرون ٥ فلما دخلوا علیہ قالوا یایھا العزیز مسنا واھلنا الضر وجئنا ببضاعۃ مزجٰۃ فاوف لنا الکیل وتصدق علینا ط ان اللہ یجزی المتصدقین ٥

۲ ـ لقد کان فی یوسف واخوتہ اٰیٰت للسائلین ٥
آیت مذکورہ میں "اٰیٰت للسائلین" سے کیا مراد ہے بیان کرو ـ ۵

۳ ـ ذیل کی عبارتوں میں سے کسی دو کا ترجمہ اور مشکل الفاظ کی شرح کرو ـ ۱۸

(الف) ھذا مع اعترافی بأن البدیع رحمہ اللہ سباق غایات، وصاحب آیات ـ وأن المتصدی بعدہ لانشاء مقامہ، ولو أوتی بلاغۃ قدامہ ـ لا یغترف الا من فضالتہ، ولا یسری ذلك المسری الا بدلالتہ ـ
وللہ در القائل

فلو قبل مبكاها بكيت صبابة
بسعدى شفيت النفس قبل التندم
ولكن بكت قبلي فهيج لي البكا
بكاها فقلت الفضل للمتقدم

(ب) فاستجاده من حضر واستحلاه، واستعاده منه واستملاه، وسئل لمن هذا البيت وهل حيّ قائله وميت، فقال ايم الله للحق احق ان يتبع، وللصدق حقيق بان يستمع، انه يا قوم، لنجيكم منذ اليوم، قال فكان الجماعة ارتابت بعزونه، وابت تصديق دعوته، فتوجس ما هجس في افكارهم، وفطن لما بطن من استنكارهم، وحاذر ان يفرط اليه ذم، او يلحقه وصم، فقرأ ان بعض الظن اثم

(ج) فلما انتظمت عاشرهم واضحيت معاشرهم، الفيتهم ابناء علات، وقد ائتلفوا فلوات، الا ان لحمة الادب، قد ألفت شملهم الفة النسب، وساوت بينهم في الرتب حتى لاحوا مثل كواكب الجوزاء

وبدوا كالجملة المتناسبة الاجزاء - فما يعجبني الاهتداء اليهم، واحمدت الطالع الذی اطلعني عليهم - وطفقت أنيض بقدحی مع اقداحهم واستشفی بریاحهم لا براحهم -

۴ - مندرجہ ذیل عبارتوں میں سے صرف تین کی شرح کرو اور ان میں جو تلمیحات ہیں واضح کرو - ۹

(الف) وأرجو أن لا اكون فی هذا الهذر الذی أوردته، والمورد الذی توردته - كالباحث عن حتفه بظلفه، والجادع مارن أنفه بكفه -

(ب) ونحن بين ملتفت إليه، ومنها فت عليه - لو لم نلبث ان طلّمنا الجبا، وتفرقنا ايادی سبا -

(ج) قال الحارث بن همام فقلت له تالله إنك لأبو زيد، ولقد كنت لله كلا عمرو بن عبيد -

(د) ثم قال هلم يا قعقاع، يا باقعة البقاع - فأقبل فتى أحسن من نار القرى، فی عين ابن السری -

۵ - صرف دو شعبوں کا ترجمہ کرو اور سیاق کلام کو پیش نظر رکھو - ۱۸

(الف) ولو كان الضحك قبيحا من الضاحك وقبيحا من المضحك لما قيل للزهره والحبرة والحلی والقصر المبنی كانه يضحك ضحكا وقد قال الله جل ذكره وانه هو أضحك وأبكى وأنه هو أمات وأحيى

وضع الضحك بحذاء الحياة ووضع البكاء بحذاء الموت وإنه لا يضيف الله الى نفسه القبيح ولا يمن على خلقه بالنقص وكيف لا يكون موقعه من سرور النفس عظيما ومن مصلحة الطباع كبيرا وهو شيء في أصل الطباع وفي أساس التركيب لأن الضحك أول خير يظهر من الصبي وقد تطيب نفسه وعليه ينبت شحمه ويكثر دمه الذى هو علة سروره ومادة قوته.

(ب) ثم اندفع شيخ منهم فقال يا قوم لا تحقروا صغار الأمور فإن أول كل كبير صغير ومتى شاء الله أن يعظم صغيرا عظمه وأن يكثر قليلا كثره وهل بيوت الأموال إلا درهم إلى درهم وهل الذهب إلا قيراط الى جنب قيراط او ليس كذلك رمل عالج وماء البحر وهل اجتمعت اموال بيوت الأموال إلا بدرهم من ههنا ودرهم من ههنا فقد رأيت صاحب سفط قد اعتقد مائة جريب في أرض العرب ولربما رأيته يبيع الفلفل بقيراط والحمص بقيراط فاعلم أنه لم يربح في ذلك الفلفل إلا الحبة والحبتين من خشب الفلفل.

(ج) ثم قال هذا على الأسوارى أكل مع عيسى بن سليمان بن على فوضعت قدامهم سمكة عجيبة

فأتقنه السمن فخاط بطنها لحفظه فاذا هو يكتنز شحماً وقد كان غص بلقمة وهو لمستنشق ففرغ من الشراب وقد غرف من بطنها كل انسان منهم بلقمته غرفة وكان عيسى ينتخب الاكلة ويختار منهم كل منهوم فيه ومفتون به فلما خاف على الاسراري الاخفاق واشفق من الفوت وكان اقربهم إليه عيسى استلب من يده اللقمة بأسرع من خطفة البازي وانحدار العقاب من غير أن يكون أكل عنده قبل مرته فقيل له ويحك استلبت لقمة الأمير من يده

٦ ـ بخلاء کے قصوں میں سے جو قصہ تم کو سب سے زیادہ عجیب معلوم ہو اس کو اپنی عربی میں لکھو ـ ٩

٧ ـ عربی شاعری کی ابتدار کس طرح ہوئی؟ زمانہ جاہلیت کی شاعری کے چند خصوصیات بیان کرو اور اس زمانہ کے مشہور دواوین کا ذکر کرو ـ ١٣

٨ ـ حریری کس قسم کا انشاپرداز تھا؟ اس قسم کی انشاپردازی کو اس کے قبل یا بعد کس نے اختیار کیا؟ حریری کے حالات زندگی اور اس کے اسلوب انشا پر مختصر بحث کرو ـ

یا

مندرجہ ذیل میں سے کسی تین کے متعلق جو کچھ تم جانتے ہو تحریر کرو: ـ ١٢

(الف) مسند احمد بن حنبل　　(ب) الزمخشری

(ج) إخوان الصفاء　　(د) یاقوت بن عبدالله

(ہ) الموشّح　　(و) ابوالفرج الاصبهانی

# امتحان بی۔اے شعبۂ فنون و دینیات ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۲۲/اردی بہشت وقت ۳ ساعت

عربی پرچہ دوم (نظم، بلاغت و عروض) نشانات ۱۰۰

---

ا۔ مندرجہ ذیل اشعار میں سے صرف پانچ کی شرح کرو ہر حصہ میں سے ایک شعر کا ترجمہ لازمی ہے:۔ ۱۰

(ا) وقوفا بها صحبی علی مطیهم
یقولون لا تهلك أسی وتجمل
وان شفائی عبرة مهراقة
فهل عند رسم دارس من معوّل
وتعطو برخص غیر شثن کانه
اساریع ظبی او مساویك اسحل

---

(ب) وواد کجوف العیر قفر قطعته
به الذئب یعوی کالخلیع المعیل
فقلت له لما عوی ان شأننا
قلیل الغنی ان کنت لما تموّل

---

(ج) کمیت یزل اللبد عن حال متنه
کما زلت الصفواء بالمتنزل

يزل الغلام الخف عن صهواته
ويلوي باثواب العنيف المثقل

---

(د) كان ثبيرا فی عرانين وبله
كبير أناس فی بجاد مزمل
كان ذری راس المجيمر غدوة
من السيل والغثاء فلكة مغزل

۲- صرف پانچ ابیات کا ترجمہ اور جہاں ضرورت ہو شرح بھی کرو ۱۰
ہر شعبہ میں سے ایک بیت کا ترجمہ لازمی ہے ۔

(ا) كان فتات العهن فی كل منزل
نزلن به حب الفنا لم يحطم
فلما وردن الماء زرقا جمامه
وضعن عصی الحاضر المتخيم

---

(ب) فاقسمت بالبيت الذی طاف حوله
رجال بنوه من قريش وجرهم
يمينا لنعم السيدان وجدتما
علی كل حال من سحيل ومبرم
تداركتما عبسا وذبيان بعدما
تفانوا ودقوا بينهم عطر منشم

---

(ج) وما الحرب الا ما علمتم وذقتم
وما هو عنها بالحديث المرجّم
متى تبعثوها تبعثوها ذميمة
وتضرى اذا اضرّيتموها فتضرم
فتعرككم عرك الرحى بثفالها
وتلقح كشافا ثم تنتج فتتأم
(د) ومن هاب اسباب المنايا ينلنه
وان يرق اسباب السماء بسلّم
ومن يعص اطراف الزجاج فانه
يطيع العوالى ركبت كل لهذم

٣- صرف پانچ اشعار کا مطلب سلیس عربی میں لکھو:— ١٥

ما راعنى الا حمولة اهلها
وسط الديار تسف حب الخمخم
فيها اثنتان واربعون حلوبة
سود كخافية الغراب الاسحم

---

ولقد شربت من المدامة بعدما
ركد الهواجر بالمشوف المعلم
بزجاجة صفراء ذات اسرّة
قرنت بازهر بالشمال مفدّم
فاذا شربت فانني مستهلك
مالى وعرضى وافر لم يكلم

واذا صحوت فلا اقصر عن ندی
وکما علمت شمائلی وتکرمی

۴۔ ذیل کے ہر شعبہ میں سے چار اشعار کا ترجمہ کرو۔ ہر حصہ ۲۴
میں سے ایک شعر کا ترجمہ لازمی ہے :۔

(الف) ۱ ھم منعوا حمی الوقبی بضرب
یؤلف بین اشتات المنون
فنکب عنہم درء الاعادی
وداووا بالجنون من الجنون

۲۔ اذا ما ابتدرنا مازقا فرجت لنا
بایمانا بیض جلتہا الصیاقل
لھم صدر سیفی یوم بطحاء سحیل
ولی منہ ما ضمت علیہ الانامل

---

۳۔ اخی عزمات لا یرید علی الذی
یھم بہ من مفظع الامر صاحبا
اذا ھم لم تردع عزیمۃ ھمہ
ولم یأت ما یاتی من الامر ھائبا

---

۴۔ فاذا نبذت لہ الحصاۃ رأیتہ
ینزو لوقعتہا طمور الاخیل
واذا یھب من المنام رأیتہ
کرتوب کعب الساق لیس بزمل

(ب) ١ قليل التشكي للمهم يصيبه
كثير الهوى شتى النوى والمسالك
يظل بموماة ويمسي بغيرها
جحيشا ويعروري ظهور المهالك

٢- سبيل الموت غاية كل حي
فداعيه لاهل الارض داعي
ومن لا يغتبط يسأم ويهرم
وتسلمه المنون الى انقطاع

٣- اذا الكماة تنحوا ان يصيبهم
حد الظباة وصلناها بايدينا
ولا تراهم وان جلت مصيبتهم
مع البكاة على من مات يبكونا

٤- وما أخمدت نارلنا دون طارق
ولا ذمنا في النازلين نزيل
وايامنا مشهورة في عدونا
لها غرر معلومة وحجول

(ج) ١- عليك سلام الله قيس بن عاصم
ورحمته ما شاء ان يترحما
فما كان قيس هلكه هلك واحد
ولكنه بنيان قوم تهدما

٢- لو كان حوض حمار ما شربت به
الا باذن حمار اخر الابد

لكنه حوض من اودى باخوته
ريب الزمان فامسى بيضة البلد

---

٣- اقول ومايدرى أناس غد وابله
الى اللحد ماذا ادرجوا فى السبائب
وكل امرئ يوما سيركب كارها
على النعش اعناق العدا او الاقارب

---

٤- نزالا خميص البطن والزاد حاضر
عتيد ويغدو فى القميص المقدد
وان مسه الاقواء والجهد زاده
سماحا واتلافا لما كان فى اليد

---

(د) ١- قفا ودعا نجدا ومن حل بالحمى
وقل لنجد عندنا ان يودعا
بنفسى تلك الارض ما اطيب الربى
وما احسن المصطاف والمتربعا

---

٢- اخادع عن اطلالها العين انه
متى تعرف الاطلال عينك تدمع
عهدت بها وحشا عليها براقع
وهذى وحوش اصبحت لم تبرقع

۳۔ یوم ارتحلت برحلی قبل برذعتی
والعقل متله والقلب مشغول
ثم انصرفت الی نضوی لابعثه
اثر الحدوج الغوادی وهو معقول

---

۴۔ واهلک اذ یحل الحی نجدا
وانت علی زمانک غیر زاری
شهور ینقضین وما شعرنا
بانصاف لهن ولا سرار

۵۔ مندرجہ ذیل ابیات کا مطلب لکھو:۔ ١٢
فدتک نفوس الحاسدین فانها
معذبة فی حضرة ومغیب
وفی تعب من یحسد الشمس نورها
ویجهد ان یاتی لها بضریب

---

اذا طلبوا جدواک أعطوا وحکموا
وان طلبوا الفضل الذی فیک خیّبوا
ولو جاز ان یحووا علاک وهبتها
ولکن من الاشیاء ما لیس یوهب

---

واشقی بلاد الله ما الروم اهلها
بهذا وما فیها لمجدک جاحد

شننت بها الغارت حتی ترکتها
وجفن الذی خلف الفرنجة ساهد

---

ضاق صدری وطال فی طلب الرزق
قیامی وقل عنه قعودی
أبدا أقطع البلاد ونجمی
فی نحوس وهمتی فی سعود

۶۔ (الف) المجاز اللغوی۔ الاستعارة التصریحیة والمکنیة۔ المجاز المرسل۔ الکنایة ہر ایک کی تعریف مثالوں کے ساتھ کرو۔ ۸

(ب) الانشاء الطلبی کے اقسام مثالوں کے ساتھ بیان کرو۔ ۴

(ج) الجناس۔ المقابلہ۔ حسن التعلیل ہر ایک کی مثال دو۔ ۳

۷ (الف) السبب۔ الوتد۔ الفاصلة۔ العروض۔ الضرب۔ صدر۔ عجز کی تعریف مثالیں دے کر کرو۔ ۶

(ب) مندرجہ ذیل ابیات کی تقطیع کرو اور بحر کا نام بتاؤ۔ ۴

انما الدنیا بلاء وکدر
واکتئاب قد یسوق اکتئابا
أمع الممات یطیب عیشک یا أخی
هیهات لیس مع الممات یطیب

# امتحان بی۔ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۹ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## طبیعیات ذیلی پرچۂ دوم (نور مقناطیسیت و برق) — نشانات ۷۵

ہدایت :۔ صرف چھ سوال حل کیے جائیں۔تین حصۂ (الف) سے اور تین حصۂ (ب) سے۔

## حصۂ (الف)

۱۔ ہوا میں رفتارِ نور دریافت کرنے کے لیے فوکو کا طریقہ بیان کرو۔ مختلف واسطوں میں رفتارِ نور کی تعیین نے ماہیتِ نور کے دونوں مخالف نظریوں کے درمیان فیصلہ کرنے میں کیا مدد کی بیان کرو۔

۲۔ فرینل کے دوئیلے منشور سے تداخلی دھاریاں کس طرح حاصل کی جاتی ہیں تفصیل سے تحریر کرو۔
تداخلی شعاعوں کے راستے میں پتلی شیشے کی تختی حائل کرنے سے مرکزی دھاری میں جو نقلِ مکان واقع ہوتا ہے اُس کے لیے ایک جملہ حاصل کرو۔

۳۔(ا) انکسارِ نور کا کیا مفہوم ہے مثالیں دے کر سمجھاؤ۔

یک لونی نور اور سفید نور کے انکسار میں کیا فرق ہے تجربوں کے حوالے سے بیان کرو۔

(ب) منشور سے اور انکساری جالی سے حاصل شدہ طیوف کا مقابلہ کرو۔

۴ - نوعی تحویل (Specific rotation) کی تعریف کرو۔

لورنٹ (Laurant) کے تقطیب پیما کی تشریح کرو۔ اور بتاؤ اس آلہ کے ذریعہ کسی مناظری طور پر عامل شئے کی نوعی تحویل کس طرح دریافت کروگے۔

۵ - اخراجی اور انجذابی طیوف ایک دوسرے سے کس طرح تمیز کیے جا سکتے ہیں؟

اخراجی طیوف کے حاصل کرنے کے مختلف طریقے بیان کرو اور ان کی خصوصیات کے مطالعہ کے لیے آلات کو کس طرح ترتیب دوگے بصراحت لکھو۔

## حصۂ (ب)

۶ - ایونگ (Ewing) کا سالمی مقناطیسیت والا نظریہ مختصراً بیان کرو۔

کسی لوہے کے تار میں امالہ کی قیمت دریافت کرنے کے لیے آلات کو کس طرح ترتیب دیا جاتا ہے؟ جب (ا) فولاد (ب) نرم لوہے کو مقناطیسی میدان میں رکھا جاتا ہے تو ان پر کیا مختلف اثرات مترتب ہوتے ہیں تحریر کرو۔

۷- برقی سکونی گنجائش اور برق گذار مستقل کی تعریف کرو۔ ان میں سے کسی ایک کی تعیین کے لیے ایک تجربہ بیان کرو۔

۸- دو تقریباً مساوی مزاحمتوں کے درمیان فرق دریافت کرنے کے لیے کیری فوسٹر کا طریقہ بیان کرو۔ اور ضروری نظریہ بھی تحریر کرو۔

۹- برقی مقناطیسی امالہ کے کلیات بیان کرو۔
کسی امالی لچھے کی ساخت اور طریقِ عمل کو بیان کرو اور بتلاؤ کہ شرارزنی (spark gap) میں مکثفہ داخل کرنے سے کیا فائدہ ہے۔

۱۰- حسبِ ذیل عنوانات پر مختصر نوٹ لکھو:-
(ا) حر برقی جفت اور اس کا استعمال۔
(ب) سیسے کے ذخیرہ خانے۔
(ج) تابکاری۔



# امتحان بی ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ ف م ۱۹۴۶ء

۱۲ خورداد وقت ۳ ساعت

کیمیا نظری پرچۂ اول (غیر نامیاتی) نشانات ۹۰

**نوٹ:**۔ صرف چھ سوال حل کیے جائیں۔

(۱) تانبے کے قدرتی ماخذ کیا ہیں؟ تانبے کی سلفائیڈ کچدھاتوں سے تانبے کے حصول کا قاعدہ تفصیل سے لکھو۔

کیوپرامونیم مرکبات کے متعلق تم جو کچھ جانتے ہو لکھو۔

(۲) سوڈیم کاربونیٹ کی صنعت کی تفصیل بیان کرو۔

سوڈے کی راکھ سے دھونے کا سوڈا، قلمی کاربونیٹ اور مرتکز سوڈے کی قلمیں کس طرح تیار کی جاتی ہیں۔

(۳) کول گیس کے متعلق تم جو کچھ جانتے ہو لکھو۔ شکل اتار کر اسکی صنعت کی تفصیلات واضح کرو اور بتاؤ کہ اس صنعت میں کون کون سی اہم اشیا ضمناً حاصل ہوتی ہیں۔

(۴) دوری جدول کے گروہ ہفتم کے خصوصیات بیان کرو۔ اس گروہ کے خاندان الف اور ب میں کس حد تک مشابہت پائی جاتی ہے۔

مثالوں سے واضح کرو کہ مینگنیز، کرومیم، لوہے اور میگنیشیم

سے مشابہت رکھتی ہے ۔

(۵) کرومیم قدرت میں کس حالت میں پائی جاتی ہے ۔ اس کی تیاری کا طریقہ اور خواص بیان کرو ۔

کرومیم کی مشہور بھرتون کی ترکیب اور مصرف لکھو ۔

(۶) مندرجۂ ذیل عناصر میں سے کسی دو پر نوٹ لکھو ۔

(ا) بریلیم (ب) تھیلیم (ج) آرسنک

(۷) سیسے کے برقی ذخیرے کسطرح تیار کیے جاتے ہیں ۔ ان ذخیروں کو "بے بار کرنے" اور "بار کرنے" کے دوران میں کیا کیمیائی تغیرات واقع ہوتے ہیں ۔

(۸) فاسفورک ترشوں کے متعلق تم جو کچھ جانتے ہو لکھو ۔

مساواتوں کے ذریعہ ثابت کرو کہ فاسفورک ترشے ایک دوسرے میں تبدیل ہو سکتے ہیں ۔

(۹) کیفی تشریح میں مندرجۂ ذیل عملوں کی توجیہ کرو ۔

(ا) گروہ سوم کے موقع پر امونیم کلورائیڈ کا استعمال ۔

(ب) گروہ پنجم کو جدا کرنے کے بعد مقطر کو تبخیر سے خشک کرنا حتیٰ کہ دخان کا خارج ہونا موقوف ہو جائے ۔

# امتحان بی۔ایس۔سی (شعبہ سائنس) ۱۳۵۵ ف م ۱۹۴۶ء

۲۲ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## کیمیا (اصل) پرچہ دوم (نامیاتی) — نشانات (۹۰)

ہدایت:۔ صرف چھ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ نیفتھلین کی تیاری کا طریقہ اور اہم تعاملات بیان کرو۔ نیفتھلین کا ساخت نما ضابطہ کن تعاملات کی بناء پر اخذ کیا گیا ہے؟

۲۔ (ا) ایتھلین سلسلے اور (ب) ایسٹلین سلسلے کے ہائیڈروکاربنس کی تیاری کے عام قاعدے بیان کرو۔ ایتھلین اور ایسٹلین میں تم کن تجربوں کی مدد سے امتیاز کروگے؟

۳۔ بنزین ڈائی ایزونیم کلورائیڈ محلول کی شکل میں کس طرح تیار کیا جاتا ہے؟ اس سے مندرجۂ ذیل مرکبات کی تیاری کیونکر عمل میں آسکتی ہے؟ (ا) بنزین (ب) ایوڈوبنزین (ج) فینول (د) بنزونائٹرائیل۔
تمہاری رائے میں بنزین ڈائی ایزونیم کلورائیڈ کا ساخت نما ضابطہ کیا ہونا چاہیے؟

۴۔ بنزالڈیہائیڈ کی تیاری کے قاعدے بیان کرو۔ اس مرکب کی ساخت کیونکر متعین کی گئی ہے؟
بنزالڈیہائیڈ کے اہم تعاملات بیان کرو اور مساواتوں سے ان کی

توضیح کرو۔

۵۔ گلوکوز اور فرکٹوز کا بہ لحاظِ خواص مقابلہ کرو۔ گلوکوز کو فرکٹوز میں اور فرکٹوز کو گلوکوز میں کس طرح تبدیل کیا جا سکتا ہے؟

۶۔ پٹرولیم کی صنعت پر ایک تفصیلی نوٹ لکھو۔

۷۔ مندرجۂ ذیل گروہوں میں سے ہر گروہ کے دو دو اہم تعاملات بیان کرو اور مساواتوں سے جواب کی توضیح کرو:—



$-CN, -COCl, -CONH_2, -OH$

۸۔ مندرجۂ ذیل میں سے کسی دو کی صنعتی تیاری کے قاعدے بیان کرو۔

(ا) سرکہ

(ب) مطلق الکوہل

(ج) صابن

۹۔ ایسیٹو ایسٹک ایسٹر کی تیاری، خواص اور تالیفی مصرف بیان کرو۔

# امتحان بی۔ ایس سی۔ شعبۂ سائنس۔ سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۷؍خورداد وقت ۳ ساعت

## کیمیا (اول) پرچۂ سوم (طبیعی) نشانات ۹۰

**ہدایت**:۔ صرف چھ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ کسی گیس کے فاصل مستقلوں سے کیا مراد ہے؟ ان مستقلوں کی قیمت وان در والز کی مساوات سے کیوں کر اخذ کی جاسکتی ہے؟

۲۔ سالمی حجم اور جوہری حجم کا مفہوم بیان کرو۔ کسی مائع کا سالمی حجم کس طرح دریافت کیا جاتا ہے؟ سالمی حجم سے نامیاتی مائعات کی کیمیائی ساخت کے تعیین میں کیوں کر مدد ملتی ہے؟ مثالوں سے توضیح کرو۔

۳۔ (ا) خلط پذیر (ب) جزءاً خلط پذیر اور (ج) ناخلط پذیر مائعات کے ثنائی آمیزے (Binary Mixtures) کشید کرنے پر کیا طرز عمل اختیار کرتے ہیں؟ جواب کی توضیح کے لئے مثالیں پیش کرو۔

۴۔ کسی محلول کے ولوجی دباؤ سے کیا مراد ہے؟ ولوجی دباؤ اور بخاری دباؤ کی پستی کا باہمی رشتہ اخذ کرو۔

۵۔ کلیۂ ہیئت بیان کرو اور استعمال کردہ اصطلاحات کا مفہوم سمجھاؤ۔ گندک یا سوڈیم کلورائیڈ کے آبی محلول پر اس کلیتے کا اطلاق کرو۔

۶۔ (ا) ہیس کا کُلیہ بیان کرو اور بتاؤ کہ اس سے کسی مرکب کی حرارت تکوین دریافت کرنے میں کیوں استفادہ کیا جاتا ہے؟
(ب) کاربن آکسی سلفائیڈ (COS) کی حرارت احتراق ۱۳۱٫۰۱ کلو حرارے ہے۔ اگر $CO_2$، اور $SO_2$ کی حرارت تکوین علی الترتیب ۹۶٫۹۶ اور ۷۱٫۰۸ کلو حرارے ہو تو COS کی حرارت تکوین کیا ہوگی؟

۷۔ یک سالمی اور دو سالمی تعامل سے کیا مُراد ہے؟ توضیح کے لئے مثالیں پیش کرو۔ یک سالمی اور دو سالمی تعاملات میں تم کیوں کر تمیز کرو گے؟

۸۔ رو انوں کے آزادانہ انتقال کے متعلق کوہلراؤش کا کُلیہ بیان کرو اور اس کا مفہوم سمجھاؤ۔ اس کُلیّے کی تائید میں تم کیا دلائل پیش کر سکتے ہو؟ کسی روان کی سیلان پذیری سے کیا مُراد ہے؟ رو ان کی سیلان پذیری اور مطلق رفتار کے باہمی رشتے کی توضیح کرو۔

۹۔ مندرجۂ ذیل میں سے تین پر مختصر نوٹ لکھو:—
(ا) اوسٹوالڈ کا ہلکاؤ کا کُلیہ (ب) کارنو کا مسئلہ (ج) سالمی مقناطیسی تحویل (د) متجانس نظامات میں تماسی عمل (ھ) نمایندوں کا نظریہ۔

# امتحان بی۔ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۰ ارخورداد وقت ۶ ساعت

## کیمیا اصل عملی۔ پرچۂ اول نشانات ۶۰

(۱) دیئیے ہوئے آمیزہ میں چار اصلیوں کی شناخت کرو۔

(۲) دیئیے ہوئے محلول میں ثقلی قاعدہ سے الومینیم کی جملہ مقدار معلوم کرو۔

یا

کلورائیڈ کے دیئیے ہوئے محلول کی جملہ مقدار میں ثقلی قاعدہ سے کلورین کی مقدار دریافت کرو۔

# امتحان بی۔ایس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۱۱۔خورداد

مضمون کیمیا اصل عملی پرچہ (دوم)

وقت ۵ ساعت نشانات ۵۰

۱ لوہے کی ایک کچدھات کا محلول دیا گیا ہے۔ حجمی قاعدہ سے معلوم کرو۔کہ اس محلول کے ۵۰م۔س میں لوہے کی کتنی مقدار موجود ہے۔

یا

آبیدہ آکسیلک ترشے میں سالمات آب کی مقدار حجمی قاعدہ سے معلوم کرو۔

۲ نائیٹرو بنزین یا آکسیلک ترشے کا خالص نمونہ تیار کرو۔



120 A&B

نمبر ۱۲۰ (الف) اور (ب)

# امتحان بی۔ ایس سی۔ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۵ ار اردی بہشت

وقت ۳ ساعت

کیمیا ذیلی ۔ پرچہ اول

نشانات (۷۰)

ہدایت:۔ حصۂ الف سے چار اور حصۂ ب سے دو سوال حل کیے جائیں۔ ہر حصہ کے جواب علحدہ بیاض میں لکھے جائیں۔

## حصۂ الف ۔ غیر نامیاتی

۱۔ سیسے کی عام کچ دھاتیں کونسی ہیں؟ ان سے یہ دھات کیونکر حاصل کی جاتی ہے؟ کیفی تشریح میں سیسے اور قلعی کو ایک دوسرے سے کس طرح تمیز کرسکتے ہیں؟ ۱۲

۲۔ (الف) باکسائیٹ سے الومینیم یا (ب) ہیمیٹائیٹ سے ڈھلواں لوہے کے حصول کا طریقہ مفصل لکھو۔ ۱۱

۳۔ دوری جدول میں ذیل کے دو عناصر کے مقام سے بحث کرو۔ ۱۱
(الف) مینگنیز (ب) بوروں (ج) سونا (د) ہائیڈروجن۔

۴۔ سالوے کے قاعدے سے سوڈیم کاربونیٹ کی صنعتی تیاری کا حال لکھو۔ بتاؤ کہ سوڈیم کاربونیٹ کو کاوی سوڈے میں کیونکر تبدیل کرسکتے ہیں۔ ۱۱

۵۔ حسب ذیل اشیاء کی تیاری و مصرف پر نوٹ لکھو۔ ۱۲

(ا) گریفائیٹ (ب) پوٹاسیم کلوریٹ
(ج) جستی سفیدہ zinc white. (د) ٹائیو

۶۔(ا) نائیٹروجن کی تثبیت یا (ب) سلفیورک ترشہ کی صنعت ۱۲
کا کوئی ایک قاعدہ بیان کرو۔

## حصۂ ب۔ طبیعی کیمیا

۷۔(ا) گیسوں کے افتراق سے کیا مراد ہے (۱) $NH_3$ (۲) $N_2O_4$ ۹
اور (۳) HI کو پیش نظر رکھ کر گیسی افتراق کی توضیح کرو۔
ان صورتوں میں حجم کی تبدیلی کا افتراق پر کیا اثر ہوتا ہے؟
(ب) اگر تین مختلف تپشوں پر نائیٹروجن پرآکسائیڈ کی ۳
کثافتِ اضافی ۳۸،۳، ۳۰،۶۵ اور ۲۵،۷ ہو تو ہر صورت
میں فی صد افتراق کیا ہوگا؟

۸۔ طیران پذیر اشیا کے اوزانِ سالمہ کی تخمین کس اصول پر ۱۱
مبنی ہے؟ وکٹر مائر کے قاعدے سے وزن سالمہ کی
تخمین کا طریقہ بالتفصیل بیان کرو۔

۹۔ ہلکائے محلولوں کے متعلق وانٹ ہوف کا نظریہ ۱۱
بیان کرو اور ان اصولوں کی توضیح کرو جن پر یہ نظریہ
مبنی ہے۔

121 A & B ۱۲۱ (الف و ب)

# امتحان بی۔ایس سی شعبۂ سائنس۔ سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ء

۱۶ اسفندار دی بہشت وقت ۳ ساعت

کیمیا ذیلی۔ پرچۂ دوم نشانات (۷۰)

ہدایت:۔ حصۂ الف سے چار اور حصۂ ب سے دو سوالوں کے جواب لکھے جائیں۔ ہر حصّے کے جواب علیحدہ بیاض میں دیے جائیں۔

## حصۂ الف۔ نامیاتی

۱۔ کاربوہائیڈریٹس کی مختلف جماعتیں کیا کیا ہیں؟ اہم کاربوہائیڈریٹس کے نام اور ضابطے لکھو اور ان میں سے دو کے خواص اور مصرف بیان کرو۔ ۱۱

۲۔ مندرجۂ ذیل میں سے کسی تین کی تیاری کا ایک ایک قاعدہ اور ساخت نما ضابطہ لکھو:۔

آکسیلک ترشہ۔ نائیٹروگلسرین ۔ میٹا ڈائی نائیٹرو بنزین۔ بنزل کلورائیڈ۔ ۱۲

۳۔ بنزوئک اور اسیٹک ترشوں کی مثال پیش نظر رکھ کر عطری اور دُہنی ترشوں کے طبیعی اور کیمیائی خواص کا مقابلہ کرو۔ ۱۲

۴۔ مندرجۂ ذیل میں تم کس طرح تمیز کرو گے؟

(ا) اصلی اور ثانوی الکوہلز۔

(ب) مفرد اور مخلوط ایتھرز۔

(ج) نباتی اور معدنی تیل

(د) عطری اور دہنی امینز ۱۲

۵۔ تارکول سے نیفتھلین کیسے حاصل کی جاتی ہے؟
نیفتھلین کی ساخت سے بحث کرو۔ ۱۱

۶۔ ایک نامیاتی یک اساسی ترشہ کے ۰ء۰۱۰۰ گرام سے ۰ء۰۲۵۲۵ گرام کاربن ڈائی آکسائیڈ اور ۰ء۰۰۴۳۲ گرام پانی حاصل ہوا۔ عشر طبعی NaOH کے ۰ء۱ مکعب سمر کی تعدیل کے لیے مذکورۂ بالا ترشہ کے ۰ء۰۱۲۲ گرام صرف ہوئے۔ اس ترشہ کا سالمی ضابطہ دریافت کرو۔ یہ کونسا ترشہ ہے؟ ۱۱

## حصہ ب طبیعی کیمیا

۱۔ کمیتی عمل کا کلیہ بیان کرو اور حسب ذیل تعامل پر اس کا اطلاق کرو۔



$$C_2H_5OH + CH_3COOH \rightleftharpoons CH_3COOC_2H_5 + H_2O$$

تم یہ کیونکر ثابت کروگے کہ اس تعامل میں توازن حجم سے آزاد ہے؟ متوازن آمیزے میں الکوہل کی مقدار بڑھانے کا کیا اثر ہوتا ہے؟ ۱۲

۲۔ کیمیائی تعامل کے درجے سے کیا مراد ہے؟ تعامل کا درجہ دریافت کرنے کا کوئی طریقہ بیان کرو۔ ۱۱

۴- کسی برق پاشیدے کی نوعی موصلیت اور سالمی موصلیت کی تعریف بیان کرو۔ ان پر ہلکاؤ کا کیا اثر ہوتا ہے؟ کسی محلول کی ہسالمی موصلیت دریافت کرنے کے لیے تم کیا تدبیر اختیار کرو گے؟

# امتحان بی۔ ایس سی۔ شعبۂ سائنس۔ ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۸؍ اردی بہشت　وقت ۵ ساعت

مضمون (ذیلی کیمیا) پرچہ (عملی) برائے گروپ اول۔ نشانات ۶۰

۱۔ دی ہوئی شے میں دو اصلیوں کی شناخت کرو۔

۲۔ دئے ہوئے مرکب میں Cu کا تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محلول کی ضرورت ہو طلب کرو۔

یا

دئے ہوئے آبیدہ آکسیلک ترشے میں نابیدہ ترشے کا فیصد تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محلول کی ضرورت ہو طلب کرو۔

# امتحان بی۔ ایس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۳۱۔ اردی بہشت

مضمون ذیلی کیمیا     پرچہ (عملی) برائے گروپ دوم

وقت ۵ ساعت     نشانات ۶۰

۱ دی ہوئی شے میں دو اصلیوں کی شناخت کرو۔

۲ ہائیڈروجن پر آکسائیڈ کے دئے ہوئے محلول میں قابل حصول آکسیجن کی تعداد فی لیٹر حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ جس معیاری محاول کی ضرورت ہو وہ حود تیار کرو۔

یا

دئے ہوئے نابیدہ دھاتی کلورائیڈ میں دھات کا فیصد تناسب حجمی قاعدے سے دریافت کرو۔ حس معیاری محلول کی ضرورت ہو طاب کرو۔

# امتحان بی۔ ایس سی۔ شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

---

۴ خورداد — وقت ۳ ساعت

---

نباتیات اصل۔ پرچہ اول — نشانات (۹۰)

---

**ہدایت** ۔ صرف پانچ سوالات کے جواب دیے جائیں۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔ جہاں ضرورت ہو شکلیں دی جائیں۔

۱۔ کلامیڈو موناس (Chlamydomonas) کی سوانح حیات بیان کیجئے۔ اس سے صنف کی ابتدا پر کیا روشنی پڑتی ہے ؟

۲۔ ڈکٹی اوٹا (Dictyota) اور کیلی تھمنیان (Callithamnion) کی صنفی پیدائش بیان کیجئے۔

۳۔ جن الجی (Algæ) کا آپ نے مطالعہ کیا ہے ان کی تولید کے غیر صنفی طریقوں پر ایک مضمون لکھئے۔

۴۔ ذیل پر مختصر نوٹ لکھئے :۔

(الف) فائٹا فتھورا (Phytophthora) کے بیض بذرہ کی تنبیت۔

(ب) پکسینیا میں (spermatia) کا فعل۔

(ج) فنجی میں دگر غصنیت (heterothallism)

۵۔ سیکرو مائسیس (Saccharomyces) میں صنفی تولید کس طرح عمل میں آتی ہے ؟ اس کی معاشی اہمیت کیا ہے ؟

۶۔ انتھاسیرس (Anthoceros) کے بذرہ زا کی ساخت اور نمو بیان کیجئے۔

۷۔ اکویزیٹم (Equisetum) اور سیلاجینیلا (Selaginella) کی ذواجی نسل کا تقابلی بیان لکھئے۔

۸۔ مارسیلیا (Marsilea) کے بذرہ بار (sporocarp) کی ساخت بیان کیجئے۔ اس کی شکلیاتی نوعیت کیا ہے؟

# امتحان بی-یس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۲۲- اردی بہشت

مضمون نباتیات اصل پرچہ دوم

وقت ۳ ساعت نشانات ۹۰

ھدایت ـ صرف پانچ سوال کے جواب مطلوب ھیں - حسب ضرورت جوابات کی اشکال کے ذریعہ وضاحت ضروری ہے

(۱) آرکیڈیسی اور آسیکلیئیڈیسی کے زھری ساختوں کا صاف اور نشان زدہ خاکوں کے ذریعہ مقابلہ کرو - اور امتیازی خصوصیات کی طرف توجہ دلاؤ -

(۲) ذیل میں سے کسی دو پر تنقیدی نوٹس لکھو :-
(۱) کیوکربیٹیسی کے عسالیج (۲) کیا کٹیسی کے شوکے
(۳) پارچولا کا (Portulaca)
(۴) (Viviparous germination)

(۳) حسب ذیل عائلوں میں تم کس طرح تمیز کروگے ؟
(۱) اسکرافیولا رئیسی (۲) بگنونئےسی (۳) اکانتھےسی
(۴) وربی نیسی (۵) لابیاٹی

(۴) ذیل میں سے کسی تین پر مختصر نوٹس لکھو :-
(۱) نمفیا (۲) اریکس ھائپوجیا (Arachis hypogaea)
(۳) لورانتھس (Loranthus) (۴) یوفوربیا
(۵) بند زواجی پھول (Cleistogamous flowers)

(۵) حسب ذیل پودے کن عائلوں سے متعلق ھیں اور انکی کیا طبی اور معاشی اھمیت ھے ؟

1) Andropogon squarrosus (2) Papver somniferum (3) Cannabis sativa (4) Croton tiglium (5) Bombax malabaricum (6) Datura fastuosa (7) Semecarpous anacardium (8) Atropa Belladonna (9) Theobroma Cacao (10) Cinchona (11) Holarrhena antidysenterica.

(٦) نباتاتی سفر کے دوران مین اگر آپ نے کسی کنٹھ یا نالے کے آبی نباتیہ کا مطالعہ کیا ھو تو بیان کرو۔

(۷) ذیل میں سے کسی تین پر مختصر نوٹس لکھو:۔

(۱) میٹافیز (Metaphase) (۲) پلاسٹڈز (Plastids)
(۳) اشقاقی کھفے (Schizogenous cavities) (۴) مقسمہ (Meristem) (۵) حاویہ اور رس چوب (بیاضیہ) (Duramen and Alburnum) (٦) آبی اور بری پودوں میں میکانیتی بافت کی ترتیب۔

یا

پائیس کے تنہ کی ابی کرن میں سے گذرتی ھوئی نیم قطری طولی تراش کا صاف اور نشان زدہ خاکہ بناؤ اور مختلف بافتوں کے افعال بیان کرو۔

# امتحان بی-ایس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۷- خورداد

مضمون نباتیات اصل — پرچہ (سوم)

وقت ۳ ساعت — نشانات ۹۰

ہدایت — صرف پانچ سوالات کے جواب دیئے جائیں۔

۱ پودون میں شعاعی ترکیب کے بارے مین ہماری معلومات کی ترقی کا ایک مختصر بیان لکھو۔

۲ پودون میں صعود رس پر ایک مختصر مضمون لکھو۔

۳ آپ تغدیہ کے دگر تغذی طریقہ سے کیا مطلب سمجھتے ھین؟ مثالون کے ساتھہ تفصیل سے توضیح کرو۔

۴ دو مخلوط نسل (Dihybrid) کے حوالہ سے مِنڈل کے قانون وراثت کا بیان لکھو۔

۵ ارتقاء مین ناگہانی تبدل جو حصہ لیتے ھیں اس پر بحث کرو۔

۶ خشکی نباتات کے امتیازی خصائص کا بیان لکھو۔ یہہ پودے کس طرح اپنے ماحول سے توافق رکھتے ھین۔

۷ پودون مین (Aerating) نظام پر ایک مختصر مضمون لکھو۔

۸ ذیل پر نوٹ لکھو -

(الف) Nyctinasty

( ب ) Determinants

( ج ) Gemmules

( د ) Mangrove

( ہ ) Lianas



# امتحان بی۔ ایس سی شعبہ سائنس ۱۳۵۵ ف مطابق ۱۹۴۶ء

۹ ر اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

نباتیات اصل۔ پرچہ عملی اول — نشانات ۶۵

ہدایت:۔ تمام ترکیبات ممتحنین کے معائنہ کے لئے چھوڑ جاؤ۔

۱۔ دیے ہوئے نمونہ کی عرضی تراش لے کر ایک دُہرا رنگدار مستقل ترکیب تیار کرو۔ اُس کی شناخت کر کے صاف ستھرا نشان زدہ خاکہ بناؤ۔

۲۔ خوردبین میں رکھی ہوئی مستقل تختیوں کی شناخت کرو۔ ہر ایک کا ایک سادہ خاکہ بنا کر وجوہ شناخت بیان کرو۔

۳۔ شیشہ ساعت میں دیے ہوئے منظوروں کا گلیسرین ترکیب تیار کر کے شناخت کرو۔ معمولی خاکے کھینچ کر ان پر مختصر نوٹس لکھو۔

۴۔ عملی بیاض۔

# امتحان بی۔ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ء

۱۰ ار اردی بہشت وقت ۳ ساعت

نباتیات اصل۔ پرچہ عملی دوم نشانات (۶۵)

ہدایت:۔ تمام ترکیبات ممتحنین کے معائنہ کے لئے چھوڑ دیے جائیں۔

۱۔ دیے ہوئے منظورہ الف کی عرضی تراش کا ایک دُہرا رنگدار مستقل ترکیب تیار کرو۔ وجوہ بیان کرتے ہوئے شناخت کرو۔ اور ایک ستھرا خاکہ کھینچ کر اہم حصّوں کے نام لکھو

۲۔ ب تا ھ منظوروں کو اُن کے متعلقہ عائلوں میں ترتیب دو اور اُن کے تمثیلی خصائص بیان کرو۔

۳۔ و تا ط تختیوں کی وجوہ بیان کرتے ہوئے شناخت کرو اور اہم حصّوں کے خاکے کھینچو۔

۴۔ آپ کے سامنے ایک فعلیاتی آلہ ک ترتیب دیا گیا ہے اس کا عمل اور مقصد بیان کرو۔ اور ایک خاکہ کھینچ کر مختلف حصّوں کی توضیح کرو۔

۵۔ مستقل تختیوں اور بوٹی خانہ کے منظوروں کا معائنہ۔

# امتحان بی۔ایس سی۔شعبہ سائنس ۱۳۵۵ ف مطابق ۱۹۴۶ء

۹ خورداد وقت ۳ ساعت

نباتیات ذیلی۔پرچہ اول۔ نشانات ۷۰

**ہدایت**۔ صرف پانچ سوال حل کئے جائیں۔جوابات کو اشکال کے ذریعہ واضح کیا جائے۔سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ کلوروفائیسی (Chlorophyceæ) کے کوئی دو ارکان کی جن کا کہ آپ نے مطالعہ کیا ہو ساخت و سوانح حیات بیان کرو۔

۲۔ فیوکس (Fucus) کے حوالہ سے فیوفائیسی (Phæophyceæ) کے عام خواص اور تولیدی طریقوں کا بیان لکھو۔

۳۔ رسٹ پھپوندی (Rust fungus) کیا ہے؟ اس کے دور حیات کا ایک ترسیمی خاکہ پیش کرو اور ہندوستان میں اس کے حملہ کی مدافعت کے ضمن میں جو تدابیر اختیار کی گئی ہیں ان کا مختصراً حوالہ دو۔

۴۔ مارسیلیا (Marsilia) کی ساخت اور سوانح حیات بیان کرو۔

۵۔ سیلا جینلا (Selaginella) اور سائیکس (Cycas) کے زواجی پودوں کا مقابلہ کرو۔

۶۔ فیونیریا (Funaria)، سیلا جینلا (Selaginella) اور فرن (Fern) میں ستون کی ساخت کا مقابلہ کرو۔

۷۔ ذیل پر نوٹ لکھو۔

الف۔ تخم رشتہ (Protonema)

ب۔ دور زواجی (Apogamy)

ج۔ کیرینل کہفہ (Carinal Cavity)

د۔ اساس بذرہ (Basidiospore)

ھ۔ گرد دہن (Peristome)



# امتحان بی-یس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۲۶ - اردی بہشت

مضمون نباتیات ذیلی پرچه دوم

وقت ۳ ساعت نشانات ۷۰

هدایت — (۱) صرف پانچ سوالات کے جواب دیے جائیں۔
(۲) جوابات کی توضیح بذریعہ اشکال ضروری ہے
(۳) تمام سوالات کے نشانات مساوی هیں

۱ عائلہ پامی (Palmae) کی نباتی اور زهری خصوصیات تفصیل کے ساتھ بیان کرو۔ اور اس عائلہ کی معاشی اهمیت کو مثالوں کے ذریعہ واضح کرو۔

۲ مندرجہ ذیل کو انکے متعلقہ عائلوں میں رکھو اور هر ایك سے متعلق جو کوئی دلچسپ نقاط هوں مختصراً بیان کرو۔

(الف) اکیشیا (Acacia)

(ب) کیلوٹروپس (Calotropis)

(ج) اسپریگس (Asparagus)

۳ مندرجہ ذیل سے کسی تین پر نوٹ لکھو:—

(الف) خوابی حرکات

(ب) مرکزہ حرکی تقسیم

(ج) دو فردی زواجیت (Dichogamy)

( د ) کیو کربٹیسی کے عسالیج

( ھ ) دروں تخم

۴ پار زیرگی عمل میں لانے والے کسی دو نمونوں کی زھری میکانیت بیان کرو۔

۵ خشك نبات میں صرف پتوں کے مختلف توافقات کو بیان کرو جو وہ خشك ماحول میں کامیاب زندگی گدارنے کے لئے اختیار کرتے ھیں۔

٦ مندرجہ ذیل سے کسی دو پر مختصر نوٹ لکھو :-

(الف) اختلاط نسل (Hybridisation)

( ب ) گوشت خوار یا کرم خوار پودے

( ج ) پودوں میں صعود رس

( د ) پودوں میں خراش پزیری

۷ اکتسابی خصوصیتوں کی وراثت پر ایك مضمون لکھو۔

۸ سریان پر جو تجربے تم نے کئے ھین بیان کرو اور بتاؤ کہ اسکی رفتار پر مختلف حالات کا کیا اثر ھوتا ھے۔

# امتحان بی ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۶ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

مضمون (نباتیات ذیلی) پرچہ (عملی گروپ الف) نشانات ۶۰

نوٹ :- اپنے تیار کردہ ترکیبات ممتحن کے معائنہ کے لئے چھوڑ جاؤ۔

۱۔ دئے ہوئے نمونہ کی عرضی تراش لیکر ایک دوہرا رنگ دار مستقل ترکیب تیار کرو اور اس کا صاف ستھرا اور نشان زدہ خاکہ بناؤ۔ ۱۲

۲۔ خورد بین میں رکھی ہوئی مستقل تختیوں کی شناخت کرو۔ ہر ایک کا سادہ خاکہ بناؤ اور مختصراً وجوہ شناخت بیان کرو۔ ۱۰

۳۔ دئے ہوئے پودوں کی درجہ بندی کرو۔ اور وجوہ کے ساتھ ان کو متعلقہ عائلوں میں ترتیب دو۔ ۲۰

۴۔ ترتیب دئے ہوئے فعلیاتی تجربہ کو مختصراً بیان کرو' یہ پودے کی زندگی کے کس مظہر کو ظاہر کرتا ہے؟ ۶

۵۔ عملی بیاض۔ ۵

۶۔ زبانی امتحان ۷

# امتحان بی ایس سی (شعبہ سائنس) ف ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۶ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

نباتیات ذیلی - پرچۂ عملی برائے گروپ (ب) نشانات ۶۰

**ھدایت:-** اپنے تیار کردہ ترکیبات کو ممتحنین کے معائنہ کے لئے چھوڑ جاؤ۔

(۱) دیے ہوئے نمونہ کی عرضی تراش کی ایک دُہری رنگدار مستقل تختی تیار کرو، اس کی شناخت کرو، اور صاف ستھرا نشان زدہ خاکہ بناکر مختلف بافتوں کو ظاہر کرو۔ ۱۲

(۲) دیے ہوئے پودے کن عائلوں سے تعلق رکھتے ہیں؟ دلائل کے ساتھ بیان کرو:- ۲۰

(۳) دی ہوئی مستقل خردبینی تختیوں کی شناخت کرو، وجوہ بیان کرو اور ہر ایک کا سادہ نشان زدہ خاکہ بناؤ۔ ۱۰

(۴) آپ کے سامنے رکھا ہوا فعلیاتی تجربہ پودے کے کس عمل کی وضاحت کرتا ہے۔ مختصراً بیان کرو۔ ۶

(۵) عملی بیاض - ۵

(۶) زبانی امتحان - ۷

# امتحان بی۔ایس سی شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۴ خورداد وقت ۳ ساعت

حیوانیات (اصل) پرچہ اول۔ نشانات (۹۰)

**ہدایت:۔** صرف چار سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔

۱۔ گھوڑے کے ارتقاء پر ایک مضمون لکھو۔

۲۔ معدہ کی خردبینی ساخت اور افعال کو بیان کرو۔

۳۔ ذیل میں سے کسی ایک پر مضمون لکھو۔

(الف) افریقہ کا حیوانیہ۔

(ب) تولید کے غیر صنفی طریقے۔

۴۔ منڈلیت سے کیا مراد ہے؟ اس کی معاشی اہمیت کو مثالوں کے ذریعے سمجھاؤ۔

۵۔ ذیل میں سے کسی تین پر تفصیلی نوٹ لکھو،

(الف) گالجی آلہ۔

(ب) توائم۔

(ج) اچھوت پیدائش۔

(د) تغیر۔

(ھ) ڈائنوسورس (Dinosaurs)

۶۔ تفصیلی طور پر مضغہ پیدائش کے عمل کو سمجھاؤ۔

۷۔ نخاعی ڈوریا بنگڑتی ساخت کو سمجھاؤ۔

# امتحان بی۔ ایس۔ سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۲ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

حیوانیات۔ اصل۔ پرچہ دوم — نشانات ۹۰

ہدایات۔ صرف چار سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔ اپنے جوابات کو صاف اور بڑے خاکوں سے واضح کرو۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ مانوسسٹس کی ساخت اور سوانح حیات بیان کرو۔

۲۔ سائیکان کی اندرونی ساخت پر ایک مختصر مضمون لکھو۔

۳۔ لیورفلوک کے تقلب اور سوانح حیات کو بیان کرو۔

۴۔ جونک۔ نیریز اور تارہ مچھلی کے غذا حاصل کرنے اور نقل و حرکت کے طریقے بیان کرو۔

۵۔ بچھو۔ جھینگے اور جھینگر کے اخراجی (Excretory) نظام پر ایک مختصر مضمون لکھو۔

۶۔ پائیلا (Pila) اور یونیو (Unio) کے تنفسی طریقے بیان کرو۔

۷۔ مندرجہ ذیل میں سے کسی دو ۲ پر مختصر جوابات لکھو:۔

۱۔ اوبیلیا میں تبادلہ نسل

۲۔ مرجان (Coral)

# امتحان بی۔ ایس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ ع

۷ - خورداد

مضمون حیوانیات اصل (نظری) پرچہ سوم

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

ھدایت — صرف چار سوالات کے جواب مطلوب ھیں۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ھیں۔ اپنے جوابات کو اشکال کے ذریعہ واضح کرو۔

۱ اصطلاح معکوس تقلب سے تم کیا سمجھتے ھو؟ الیسیڈین کی ایك مثال پیش نظر رکھکر اپنے بیان کی توضیح کرو۔

۲ سگ ماھی یا مرل کے وریدی نظام کو بالتفصیل بیان کرو۔

۳ پرند کے تنفسی نظام کا ایك مفصل بیان لکھو اور بتاؤ کہ یہ کس طرح پرند کے طرز زندگی سے توافق کا اظہار کرتا ھے۔

۴ کیلوٹس (Calotes) کے جارحی گھیروں کا مقابلہ پرند کے جارحی گھیروں سے کرو۔

پستانیوں مین کان کی ساخت اور اس کے مختلف حصوں کے افعال کو وضاحت کیساتھ بیان کرو۔

۶ مونوٹریم اور مارسوپیئل کی امتیازی خصوصیات بیان کرو اور مونوٹریم کو ابتدائی پستانیے تصور کرنیکے وجوہات پر بحث کرو۔

۷ مندرجہ ذیل میں سے کسی چار پر نوٹ لکھو۔

(۱) ڈپنائی

(۲) اعضاء جاکبسن

(۳) پکٹن

(۴) خرگوش کا دمیغ

(۵) ریٹیڈی کی امتیاری سیرتیں

—>:o:<—

# امتحان بی ۔ ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲؍ خورداد وقت ۳ ساعت

حیوانیات (اصلی) پرچۂ عملی (غیر جبلی) اوّل نشانات ۶۵

## گروپ (ا)

۱ ۔ دیے ہوئے جانور کی تقطیع کر کے اس کے عصبی نظام کو واضح کرو اور ایک بڑی اور صاف شکل کھینچ کر اُن تمام حصّوں کے نام لکھو جن کو تم نے منکشف کیا ہے ۔ ۳۰

۲ ۔ جو جانور تم کو دیا گیا ہے اس کے اِبریوں (Setæ) کا ایک مستقل ترکیب تیار کرو ۔ اپنے تیار کردہ ترکیب کی صاف شکل بناؤ ۔ ۱۹

۳ ۔ تم کو ا تا ۸ منظورے دیے گئے ہیں ۔ اُن کی شناخت کرو ۔ اور ہر منظورہ کا صاف اور سادہ خاکہ بنا کر مختلف حصّوں کے نام لکھو ۔ ۱۶

# امتحان بی۔ایس سی۔شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۳ خورداد وقت ۴ ساعت

حیوانیات۔پرچہ (۳) عملی (غیر جبلی) اول نشانات (۶۵)

## گروپ (۲)

۱۔ تم کو جو جانور دیا گیا ہے اس کی تقطیع کرکے اس کے دونوں جانب کے پار عقدے اور ایک جانب کے دماغی احشائی رباط کو منکشف کرو۔ اور ایک صاف شکل کھینچ کر اُن تمام حصوں کے نام لکھو جن کو تم نے واضح کیا ہے۔ پار عقدوں کو نکال کر گلیسرین میں ترکیب تیار کرو۔ (۳۴)

۲۔ اوبیلیا کی بستی کا ایک رنگین مستقل ترکیب تیار کرو۔ ایک بڑا اور صاف خاکہ بنا کر مختلف حصوں کے نام لکھو (۱۵)

۳۔ ۱ تا ۸ منظوروں کی شناخت کرو۔ ہر ایک کی شکل بنا کر مختلف حصوں کے نام لکھو۔ (۱۶)

138(A)(I)

۱۳۵ (ز)(۱)

# امتحان بی۔ ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۳ر خورداد — وقت ۴ ساعت

حیوانیات (اصل) پرچۂ عملی (کارا ئیا دوم) — نشانات ۶۵

## گروپ (۱)

(۱) جو جانور تم کو دیا گیا ہے اس کی تقطیع کرکے صرف ایک جانب پانچویں اور ساتویں دماغی اعصاب کو مکمل طور پر منکشف کرو۔ ایک بڑا اور صاف خاکہ بناکر ان تمام اعصاب کے نام لکھو جن کو تم نے واضح کیا ہے۔ ۳۰

(۲) اتا ۸ دیے ہوئے منظوروں کی شناخت کرو۔ شناخت کے وجوہ اور ان کے متعلق دلچسپ امور جو تم کو معلوم ہوں لکھو۔ ۱۶

(۳) زبانی امتحان۔ ۵

(۴) عملی بیاض مستقل ترکیبات وغیرہ۔ ۱۴

# امتحان بی۔ایس سی شعبۂ سائنس سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

---

۲ر خورداد وقت ۴ ساعت

---

حیوانیات (اصل) پرچۂ عملی (کارڈیٹا) دوم) نشانات ۶۵

---

## گروپ (۲)

۱۔ تم کو جو کبوتر دیا گیا ہے اُس کی تقطیع کرکے اس کے ظہری اور ...طہ کی تمام شاخوں کو منکشف کرو۔ ایک بڑا اور صاف خاکہ بنا کر ان تمام شریانوں کے نام لکھو جن کو تم نے واضح کیا ہے۔ ۳۰

۲۔ ۱ تا ۸ منظوروں کی شناخت کرو۔ شناخت کے وجوہ اور ان کے متعلق دلچسپ اُمور جو تم کو معلوم ہوں لکھو۔ ۱۶

۳۔ زبانی امتحان ۵

۴۔ عملی بیاضیں اور مستقل ترکیبات وغیرہ۔ ۱۴

# امتحان بی۔ یس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ع

۲۷- اردی بہشت

مضمون حیوانیات (ذیلی) پرچہ اول

وقت ۳ ساعت نشانات ۷۰

ہدایت ـ (۱) صرف پانچ سوالات کے جواب مطلوب ھیں۔ جہاں کہیں ضرورت ھو اشکال دی جائیں۔

۱ پیرا میشیم کی ساخت اور تولیدی طریقے بیان کرو۔

۲ سائیکن کی افقی تراش کو بیان کرو۔

۳ مڈوسا کی ساخت کا مقابلہ پالپ کی ساخت سے کرو۔

۴ کسی ایک ٹریما ٹوڈ کی سوانح حیات جسکو تم نے پڑھا ھو بیان کرو۔

۵ زمینی کیچوے کے اخراجی اعضاء کا جونک کے اخراجی اعضاء سے مقابلہ کرو۔

۶ سیپی کے تنفسی اعضاء کی ساخت اور تنفس کے طریقہ کو بیان کرو۔

۷ جھینگر اور بچھو کے ضمیموں کا مقابلہ کرو اور ان کی تبدیلیوں کے اسباب بتاؤ۔

۸ مندرجہ ذیل میں سے کسی تین پر مختصر نوٹ لکھو۔

(ا) ایسکریس کی جسمی دیوار۔

(ب) تبادلہ نسل

(ج) جزحوین (Merozoites)

(د) اچھوت پیدائش

(ہ) دموی قعر (Haemocoele)

# امتحان بی-ایس سی شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۸/ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

حیوانیات ذیلی - نظری پرچہ دوم　　　　نشانات ۷۵

**ہدایات** - صرف پانچ سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔ جہاں ضرورت ہو اپنے جوابات کو خاکوں کے ذریعہ واضح کرو

۱- ہیمی کارڈاٹا کی عام سیرتیں بیان کرو اور بیلانوگلوسس کی اہم خصوصیات کو بتلاؤ۔

۲- پٹرومائزن اور سگ ماہی کے امتیازی خصوصیات کو مکمل طور پر بیان کرو۔

۳- جگر کی نسیجیاتی ساخت کو بیان کرو اور اس کے افعال کو سمجھاؤ۔

۴- کبوتر کے شریانی نظام کو بیان کرو۔ اور اس کا مقابلہ خرگوش کے شریانی نظام سے کرو۔

۵- مینڈک کے غوکچہ کا حال لکھو اور ان خاص خاص تبدیلیوں کو بیان کرو جو تقلب کے دوران میں پیدا ہوتی ہیں۔

۶- ھوام کے عام خصوصیات کو مفصل طور پر بیان کرو۔ اور ان کی درجہ بندی کرو۔

۷- مندرجۂ ذیل میں سے کسی تین کے اشکال بناؤ اور ان کے

مختلف حصوں کے نام لکھو۔

(ا) کبوتر کا کان (ب) سگ ماہی کے پلیڈیکا (ج) مینڈک کے دماغ کا بطنی منظر (د) نر خرگوش کا بولی تناسلی نظام۔

۸۔ مینڈل کا کلیہ کیا ہے؟ اس کے عملی اطلاق کے متعلق خیالات کا اظہار کرو۔

یا

اکتسابی سیرتوں کی وراثت پر ایک مضمون لکھو۔

# امتحان بی ایس سی (شعبہ سائنس) ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۵ / اردی بہشت ۳ ساعت

حیوانیات ذیلی پرچہ عملی گروپ (الف) نشانات ۶۰

(۱) دیئے ہوئے کبوتر کی تقطیع کرکے اُس کی اگلی شریانوں اور شاخوں کو پوری طرح منکشف کرو۔ صاف شکل کھینچکر اس کے مختلف حصوں کے نام لکھو۔ ۲۵

(۲) دیئے ہوئے کینچوے کے بیضدان کا ایک مستقل رنگین ترکیب تیار کرو۔ ۱۰

(۳) دی ہوئی خردبینی تختیوں کی شناخت کرو۔ اپنی شناخت کی وجوہات بیان کرو۔ ۵

(۴) دیئے ہوئے نمونوں کی شناخت کرو۔ اور اشکال کھینچکر مختلف حصوں کے نام لکھو۔ ۱۰

(۵) عملی بیاض۔ ۵

(۶) زبانی امتحان۔ ۵

مختلف حصوں کے نام لکھو۔
(ا) کبوتر کا کان (ب) سگ ماہی کے بلیکا میڈ چھلکے
(ج) مینڈک کے دماغ کا بطنی منظر (د) نر خرگوش کا
بولی تناسلی نظام۔

۸۔ مینڈل کا کلیہ کیا ہے؟ اس کے عملی اطلاق کے متعلق اپنے
خیالات کا اظہار کرو۔

یا

اکتسابی سیرتوں کی وراثت پر ایک مضمون لکھو۔

188(A)

۱۳۸ (ا)

# امتحان بی ایس سی (شعبہ سائنس) ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۵ اردی بہشت ۳ ساعت

حیوانیات ذیلی پرچہ عملی گروپ (الف) نشانات ۶۰

(۱) دئے ہوئے کبوتر کی تقطیع کرکے اُس کی اگلی شریانوں اور شاخوں کو پوری طرح منکشف کرو۔ صاف شکل کھینچکر اس کے مختلف حصوں کے نام لکھو۔ ۲۵

(۲) دئے ہوئے کینچوے کے بیضدان کا ایک مستقل رنگین ترکیب تیار کرو۔ ۱۰

(۳) دی ہوئی خردبینی تختیوں کی شناخت کرو۔ اپنی شناخت کی وجوہات بیان کرو۔ ۵

(۴) دئے ہوئے نمونوں کی شناخت کرو۔ اور اشکال کھینچکر مختلف حصوں کے نام لکھو۔ ۱۰

(۵) عملی بیاض۔ ۵

(۶) زبانی امتحان۔ ۵

188 (E)

# امتحان بی ایس سی (شعبہ سائنس) ۱۳۵۵ف م آ سنہ ۱۹۴۶ء

۵ رار دی بہشت ۳ ساعت

حیوانیات ذیلی۔ پرچہ عملی گروپ (ب) نشانات ۶۰

(۱) دی ہوئی جونک کی تقطیع کرکے اس کے تولیدی نظام کو منکشف کرو۔ اور ایک صاف شکل کھینچکر ان حصوں کے نام لکھو جو تم نے واضح کئے ہیں۔ ۲۵

(۲) دئے ہوئے نمونوں کی شناخت کرو اور اشکال کھینچکر مختلف حصوں کے نام لکھو۔ ۱۰

(۳) دی ہوئی خردبینی تختیوں کی شناخت کرو۔ اپنی شناخت کی وجوہات بیان کرو۔ ۵

(۴) دئے ہوئے جھینگے کے اُذنی انبان (Otocyst) کا ایک مستقل رنگین ترکیب تیار کرو۔ ۱۰

(۵) عملی بیاض۔ ۵

(۶) زبانی امتحان۔ ۵

# امتحان بی-اے / بی-ایس سی شعبہ فنون / سائنس سنہ ۱۳۵۵ ف م ۱۹۴۶ء

۱۲ر اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

ریاضی - پرچہ اول — نشانات ۶۰ برائے بی-ایس سی / ۱۰۰ برائے بی-اے

اطلاع :- بی-ایس سی کے امیدوار حصہ (الف) میں سے کوئی چھ سوال حل کریں- بی-اے کے امیدوار چھ سوال (الف) اور (ب) میں سے حل کریں- (ب) میں سے ایک سوال ضرور ہو- سب سوالات کے نشانات برابر ہیں-

## (الف)

۱ - (ا) ذیل کی مساواتیں مقطعات کی مدد سے حل کرو۔

۲ لا + ۴ ما + ۷ ی = ۳۲

۵ لا - ۳ ما + ۲ ی = ۸

۱۰ لا + ۶ ما - ۸ ی + ۲ = ۰

(ب)

$$\begin{vmatrix} \text{ب} & \text{ج} & ۰ \\ \text{ا} & ۰ & \text{ج} \\ ۰ & \text{ا} & \text{ب} \end{vmatrix}^{۲}$$

کو مقطعہ کی شکل میں ظاہر کرو۔

۲ - (ا) مساوات $\text{ما}^{۳} + \text{ا}\,\text{ما}^{۲} + \text{ب}\,\text{ما} + \text{ج} = ۰$ کی اصلوں کے مربعوں اور مکعبوں کے حاصل جمع معلوم کرو۔

(ب) ایک مساوات بناؤ جس کی اصلیں $\text{لا}^{۳} + \text{ا}\,\text{لا} + \text{ب} = ۰$، کی اصلوں کے فرقوں کے مربعوں کے مساوی ہوں۔

۳ - (ا) مساوات $\text{لا}^{۳} + \text{ف}\,\text{لا}^{۲} + \text{ق}\,\text{لا} + \text{ر} = ۰$ کا حل واضح طور پر بیان کرو۔

(ب) مساوات $\text{لا}^{۴} - ۲\,\text{لا}^{۲} + ۸\,\text{لا} = ۳$، کو حل کرو۔ عمل پورا دکھاؤ۔

۴ - (ا) ایک ملک کا حق بازگشت ۸ سال کے بعد ہونے والا ہے۔ اس کو ۲۴ ہزار روپے میں خرید کر لیا گیا ہے۔ بتاؤ کہ ۵ فیصدی شرح پر بحساب سود مرکب خریدار کو کس قدر سالانہ محاصل وصول ہونا چاہیئے۔

(ب) اگر ا اور ب مثبت اور غیر مساوی ہوں تو ثابت کرو کہ

$$\frac{\text{ا}^{\text{م}} + \text{ب}^{\text{م}}}{۲} > \left(\frac{\text{ا} + \text{ب}}{۲}\right)^{\text{م}}$$

سوائے اس صورت کے جبکہ م کوئی مثبت کسر واجب ہو۔

۵ - (ا) ذیل کے سلسلوں کے استدقاق پر غور کرو۔

(۱) $\frac{1}{۱^{\text{ق}}} + \frac{1}{۲^{\text{ق}}} + \frac{1}{۳^{\text{ق}}} + \frac{1}{۴^{\text{ق}}} + \cdots$

(۲) $۱ + ۳\,\text{لا} + ۵\,\text{لا}^{۲} + ۷\,\text{لا}^{۳} + ۹\,\text{لا}^{۴} + \cdots$

(ب) سلسلہ ۲×۵ + ۵×۸ + ۸×۱۱ + ۱۱×۱۴ + ......

کو ن رقموں تک جمع کرو۔

۶۔ (ا) ثابت کرو کہ کوئی متدق کسی ایسی کسر کی نسبت جس کا نسب نما متدق کے نسب نما سے کم ہو مسلسل کسر کی قیمت سے زیادہ قریب ہوتا ہے۔ نیز

مسلسل کسر $\frac{1}{1+}\ \frac{1}{1+}\ \frac{1}{1+}$ ...... کا ان واں متدق

$\frac{ق_ن}{ل_ن}$ ہو تو ثابت کرو کہ

$$ق_ن = ل_{ن-۱}$$

اور $ل_ن$ کی قیمت حاصل کرو۔

(ب) $\frac{۴ لا^۲ + ۲ لا - ۶}{(۲ + ۴ لا)(۴ لا^۲ - ۱)^۲}$ کو جزوی کسروں میں تحلیل کرو۔

۷۔ ثابت کرو کہ اگر ایک واقعہ دو یا زیادہ مختلف طریقوں سے واقع ہو سکتا ہو اور یہ طریقے ایک دوسرے کے منافی ہوں تو اس کے واقع ہونے کا احتمال مختلف طریقوں سے واقع ہونے کے احتمالوں کے حاصل جمع کے مساوی ہوگا۔

اگر ایک واقعہ کے واقع ہونے کا احتمال ایک امتحان میں معلوم ہو تو ن امتحانوں میں اس کے ٹھیک ایک دفعہ، دو دفعہ،

تین دفعہ '...' واقع ہونے کا احتمال جداگانہ معلوم کرو۔

ایک تھیلی میں ۸ سفید اور ۱۰ سیاہ گولیاں ہیں تھیلی میں سے ۴ گولیاں نکالی گئی ہیں، پھر ان گولیوں کو واپس رکھ کر دوبارہ ۴ گولیاں نکالی گئی ہیں۔ پہلی مرتبہ چاروں گولیوں کے سفید نکلنے کا اور دوسری مرتبہ چاروں کے سیاہ نکلنے کا احتمال کیا ہوگا؟

۸۔ مفصلہ ذیل کا حسابی اوسط اور معیاری ہٹاؤ دریافت کرو۔ نیز تعدد کا منحنی مرتسم کرو۔

| نشانات | تعداد طلبا، |
|---|---|
| ۱۰ – ۲۰ | ۵ |
| ۲۰ – ۳۰ | ۱۲ |
| ۳۰ – ۴۰ | ۱۵ |
| ۴۰ – ۵۰ | ۲۰ |
| ۵۰ – ۶۰ | ۱۰ |
| ۶۰ – ۷۰ | ۴ |
| ۷۰ – ۸۰ | ۲ |

## (ب)

۔ مفرد ی کی بڑی سے بڑی قوت جو لنـ میں شامل ہے، اسے معلوم کرو۔

اگر ن طاق ہو تو ثابت کرو کہ ن (ن$^{۲}$ - ۱)، ۲۴ پر تقسیم

تقسیم ہوسکتا ہے۔ اور اگر ن جفت ہو تو ن (ن۲ + ۲۰)، ۴۸ پر تقسیم ہوسکتا ہے۔

۱۰۔ ثابت کرو کہ ہر مربع عدد ۵ن یا ۵ن ± ۱ کی شکل کا ہوتا ہے۔

۔ ثابت کرو کہ اگر اعداد ا، ب، ج، د...... بلحاظ ایک دوسرے کے مفرد ہوں تو

فہ (ا ب ج د....) = فہ (ا) × فہ (ب) × فہ (ج) × فہ (د).....

اگر ا ایک عدد مفرد ہو تو ثابت کرو کہ

۱+ |ا-۱، اور ماا - ما، ا پر تقسیم ہوسکتے ہیں۔



# امتحان بی۔اے / بی۔ایس سی شعبہ فنون / سائنس سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۲۲ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

ریاضی۔ پرچہ دوم۔ — نشانات: بی۔اے (۱۰۰) / بی۔ایس سی (۶۰)

ہدایت :۔ صرف چھ سوال حل کئے جائیں۔
حصہ الف بی۔اے اور بی۔ایس سی کے لئے مشترک ہے۔
حصہ ب صرف بی۔اے کے طلباء کے لئے ہے جس میں سے
کم سے کم ایک سوال لازمی ہے۔

## حصہ الف

۱۔ وہ شرط معلوم کرو کہ دوسرے درجہ کی عام مساوات دو خطوط مستقیم کو تعبیر کر سکے۔

ثابت کرو کہ مساوات لا ( لا۲ + ما۲ ) - ۲ہ ب لا ما (لا۲ - ما۲) + ۲ج لا۲ ما۲ = ۰ سے خطوط مستقیم کے ایسے دو زوج تعبیر ہوتے ہیں جو علی القوائم ہیں۔ نیز اگر ۲ ب۲ = ا۲ + ۳ ا ج تو یہ دو زوج منطبق ہوں گے۔

۲۔ ثابت کرو کہ اُن عمادوں کے نقطہ تقاطع کا طریق جو ایک مکانی کے

متوازی وتروں کے ایک نظام کے سروں پر کھینچے گئے ہوں ایک خطِ مستقیم ہے جو منحنی کا ایک عماد ہے۔

ثابت کرو کہ ما$^2$ - ۴ ل لا = ۰ کے ایسے وتروں کے قطبوں کا طریق جو مکافی کے عماد ہوں، ( لا + ۲ ل ) ما$^2$ + ۴ ل$^3$ = ۰ ہے۔

۳۔ ثابت کرو کہ

(۱) دو مزدوج نیم قطروں کے مربعوں کا مجموعہ مستقل ہوتا ہے۔

(۲) اُس متوازی الاضلاع کا رقبہ جو ایک ناقص کو مزدوج قطروں کے سروں پر مس کرے مستقل ہوتا ہے۔

اگر ناقص کے مزدوج قطروں کے ایک زوج کے سروں پر محورِ اعظم کے محاذی زاویے طہ، طہَ بنیں تو ثابت کرو کہ مم$^2$ طہ + مم$^2$ طہَ مستقل ہے۔

۴۔ (ل) ایک مخروطی پر کے دو دیے ہوئے نقطوں میں سے گذرنے والے خطِ مستقیم کی مساوات معلوم کرو اور کسی نقطہ پر کے مماس کی مساوات اخذ کرو۔

(ب) ذیل کی مساوات سے تعبیر ہونے والے منحنی کو مرتسم کرو۔

لا$^2$ - ۵ لا ما + ما$^2$ + ۸ لا - ۲۰ ما + ۱۵ = ۰

۵۔ اس دائرہ کی مساوات رقبئی محدّدوں میں معلوم کرو جو حوالے کے مثلث کے گرد کھینچا گیا ہو۔

ثابت کرو کہ مخروطی ع لا$^2$ + و ما$^2$ + ط ی$^2$ + ۲ عَ ما ی + ۲ وَ ی لا + ۲ طَ لا ما = ۰ قائم زائد ہوگا (بشمول دو عمودی خطوں کی خاص صورت کے) اگر $\Sigma$ و وَ$^2$ - ۲ $\Sigma$ عَ بَ جَ جم ا = ۰۔ جہاں حوالہ کے

مثلث کے اضلاع ا، ب، ج ہیں اور زاویے ا، ب، ج ۔

۶۔ نیم قطر انحنا کے لئے ضابطہ $\frac{\text{ور س}}{\text{ور سا}} = \frac{\left[1+\left(\frac{\text{ور ما}}{\text{ور لا}}\right)^2\right]^{3/2}}{\frac{\text{ور}^2\text{ ما}}{\text{ور لا}^2}}$ حاصل کرو۔

قائم زائد $\text{لا ما} = \text{ج}^2$ کی صورت میں مرکز انحنا کے محدد اور اس کے بر پیچہ کی مساوات معلوم کرو۔

۷۔ ذیل کے منحنیوں کو مرتسم کرو اور اُن کے متقاربوں کو دریافت کرو۔

(۱) $\text{ما}^2\text{ لا} = \text{ا}^2(\text{لا} - \text{ا})$ ۔

(۲) $\text{لا}^3 + \text{ما}^3 = 3\text{ ا لا ما}$ ۔

۸۔ (ا) اس کے لئے شرط معلوم کرو کہ سطح مستوی $\text{ل لا} + \text{م ما} + \text{ن ی} = \text{پ}$ اس کرہ کو مس کرے جس کی مساوات سے
$\text{لا}^2 + \text{ما}^2 + \text{ی}^2 + 2\text{ ا لا} + 2\text{ ب ما} + 2\text{ ج ی} + \text{د} = 0$

(ب) ناقص نما $\frac{\text{لا}^2}{\text{ا}^2} + \frac{\text{ما}^2}{\text{ب}^2} + \frac{\text{ی}^2}{\text{ج}^2} = 1$ کے نقطہ $(\text{لا}_1، \text{ما}_1، \text{ی}_1)$ پر کے عماد کی مساواتیں معلوم کرو اور ثابت کرو کہ کسی دیے ہوئے نقطہ سے ناقص نما کے چھ عماد کھینچے جاسکتے ہیں۔

۹۔ مستوی $\text{ل لا} + \text{م ما} + \text{ن ی} = 0$ سے مخروطی نما $\text{ا لا}^2 + \text{ب ما}^2 + \text{ج ی}^2 = 1$ کی جو تراش پیدا ہوتی ہے اس کے صدر محوروں کے طول اور سمتی جیوب التمام معلوم کرو۔

ثابت کرو کہ تراش کے محور مخروط (ب-ج)ل/لا + (ج-ا)م/ما + (ا-ب)ن/ی = ۰

پر واقع ہوتے ہیں۔

۱۰۔ معلوم کرو کہ کون سے مخروطی نما خط دار (ruled) سطحیں ہیں۔

ثابت کرو کہ ایک چہ دری زائد نما پر مکونوں کے دو نظام واقع ہوتے ہیں، نیز ثابت کرو کہ کسی نظام کا کوئی مکون اُسی نظام کے اور کسی مکون کو نہیں کاٹتا اور دوسرے نظام کے سب مکونوں کو کاٹتا ہے۔

## حصّہ (ب)

۱۱۔ ثابت کرو کہ کسی مستوی چار ضلعی کے تین وتروں میں سے ہر ایک کی دوسرے دو وتروں سے موسیقی نسبت میں تقسیم ہوتی ہے۔

ایک مثلث کے راسوں میں سے گزرنے والے تین ہم نقطہ خطوط ا ا۱، ب ب۱، ج ج۱ ہیں جو مقابل کے اضلاع سے نقطوں ا۱، ب۱، ج۱ پر ملتے ہیں۔ ب۱ ج۱، ب ج سے ا۲ پر ملتا ہے اور ج۱ ا۱، ج ا سے ب۲ پر ملتا ہے اور ا۱ ب۱، ا ب سے ج۲ پر ملتا ہے۔ ثابت کرو کہ

(ب ج، ا۱ ا۲) = -۱، (ج ا، ب۱ ب۲) = -۱، (ا ب، ج۱ ج۲) = -۱

۱۲۔ ثابت کرو کہ اگر ایک مخروطی چھ نقطوں ا، ب، ج، د، ع، ف میں سے گزرے تو اُن ساٹھ مختلف مسدسوں (چھ ضلعی اشکال) میں سے

۵

جو ان نقطوں سے بنائے جا سکتے ہیں ہر ایک مسدس کے مقابل کے اضلاع کے زوج ہم خط نقطوں میں قطع کریں گے۔

ثابت کرو کہ پیاسکل کے اُن ساٹھ خطوط میں سے جو مخروطی پر کے چھ نقطوں کے جواب میں ہوتے ہیں تین تین ایک ہی نقطہ میں قطع کرتے ہیں۔

۱۳۔ (ا) ثابت کرو کہ اگر دو مثلث ایک مخروطی کے لحاظ سے متکافی ہوں تو وہ منظرہ میں ہوتے ہیں۔

(ب) ایک دائرہ س کو ایک خط میں مقلوب کیا گیا ہے۔ ثابت کرو کہ یہ خط س اور انقلاب کے دائرہ کا بنیادی محور ہے۔



# امتحان بی۔اے شعبۂ فنون / بی۔ایس سی سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۷ر خورداد                    وقت ۳ ساعت

ریاضی پرچۂ سوم (ریاضیاتی تحلیل اور احصا)        نشانات: بی۔اے ۱۰۰ / بی۔ایس سی ۷۰

ہدایت: صرف چھ سوال حل کیے جائیں۔

۱ - (ا) ثابت کرو کہ حقیقی عددوں کا ہر ڈیڈیکنڈ تراشہ (Section) ایک حقیقی عدد ہی کو تعبیر کرتا ہے۔

(ب) اگر ف (ن) بڑھنے والا تفاعل ہو مثبت صحیح متغیر ن کا تو ثابت کرو کہ ن مائل بہ لاتناہی کے لیے ف (ن) ایک محدود انتہا کی طرف یا $+\infty$ کی طرف مائل ہوتا ہے۔

(ج) ثابت کرو کہ $\lim_{ن \to \infty} \left(1 + \frac{1}{ن}\right)^{ن}$ ایک معیّن محدود عدد ہے۔

۲ - (ا) اگر $\lim_{ن \to \infty}$ ف (ن) ایک محدود مقدار ہو تو ثابت کرو کہ کسی اختیاری مثبت مقدار ص کے جواب میں ایک ایسا مثبت صحیح عدد ن̄ وجود رکھتا ہے کہ $ن_1$، $ن_2$ کی تمام قیمتوں کے لیے جو رشتہ $ن_2 > ن_1 \geq$ ن̄ کو پورا کرتی ہیں

$$|ف(ن_2) - ف(ن_1)| < ص$$

اس مسئلہ کا عکس بیان کرو اور اس کو بھی ثابت کرو۔

(ب) ثابت کرو کہ کسی مشروط مستدق لامتناہی سلسلہ کی رقموں کی ترتیب کی مناسب تبدیلی سے سلسلہ کا مجموعہ کسی دی ہوئی مقدار ص کے مساوی بنایا جا سکتا ہے۔

(ج) ثابت کرو کہ لامتناہی سلسلہ $\sum_{ن=۲}^{\infty} \frac{۱}{ن\ (لوگ\ ن)^{س}}$ مستدق ہے جبکہ س > ۱ اور منتشر ہے جبکہ س ≤ ۱

۳۔ (ا) باضابطہ طور پر ثابت کرو کہ دو تفاعلوں کے مجموعہ کی انتہا ان کی انتہاؤں کے مجموعہ کے مساوی ہوتی ہے۔

(ب) لا = لا پر تفاعل ف (لا) کے تفرقی سر کی تعریف کرو اور تفرقی سر کی ہندسی تعبیر بیان کرو۔

(ج) اگر ف (لا) = ۰ جبکہ لا = ۰ اور ف (لا) = $لا^۲$ جیب $\left(\frac{۱}{لا}\right)$ جبکہ لا ≠ ۰ تو لا = ۰ پر ف (لا) کا تفرقی سر محسوب کرو۔

۴۔ (ا) دو تفاعلوں کے حاصل ضرب کے ن ویں رتبہ کا تفرقی سر معلوم کرنے کے لیے لائب نٹز کا مسئلہ بیان کرو اور ثابت کرو۔

(ب) اگر ما = $جیب^{-۱}$ لا تو ثابت کرو کہ

$$(۱ - لا^۲)\ \frac{فر^۲ ما}{فر لا^۲} = لا\ \frac{فر ما}{فر لا}$$

اور اس مساوات کی مدد سے $جیب^{-۱}$ لا کا پھیلاؤ لا کی صعودی قوتوں والے لامتناہی سلسلہ میں حاصل کرو۔

۵۔ (ا) ایک خطِ مستقیم ل کی ایک ہی جانب دو نقطے ا اور ب

واقع ہیں۔ خط ل پر نقطہ ن کا وہ مقام معلوم کرو جس کے لیے

( ا ن + ب ن ) اقل ہے۔

(ب) زنجیرہ ما = ج جمز $\frac{لا}{ج}$ کے کسی نقطہ ن ( لا، ما) سے لا۔ محور پر عمود ن ع نکالا گیا ہے اور ن پر کا مماس اور عماد لا محور سے بالترتیب ت اور گ پر ملتے ہیں۔ ثابت کرو کہ

زیر مماس ت ع = ج مز $\frac{لا}{ج}$

زیر عماد ع گ = $\frac{1}{2}$ جبز $\frac{2 لا}{ج}$

اور عماد ن گ = $\frac{ما^{2}}{ج}$

(ج) مکافی $ما^{2}$ = ۴ ا لا کے عمادوں کا لفاف معلوم کرو۔

۴۔ (و) دو متغیروں کے متجانس تفاعل ف ( لا، ما ) کے لیے اِٹلیر کا مسئلہ بیان کرو اور ثابت کرو۔

اگر ف ( لا، ما ) = $\frac{لا^{2} + ما^{2}}{لا + ما}$ تو $لا^{2} \frac{جف^{2} ف}{جف لا^{2}} + 2 لا ما \frac{جف^{2} ف}{جف لا جف ما} + ما^{2} \frac{جف^{2} ف}{جف ما^{2}}$

کی قیمت معلوم کرو۔

(ب) دو متغیروں کے تفاعل ف ( لا، ما ) کی اعظم اقل قیمتوں کی تحقیق کا طریقہ صرف بیان کرو۔

مثلث ا ب ج کی سطح میں نقطہ ن کا وہ مقام معلوم کرو جس کے لیے ( ا $ن^{2}$ + ب $ن^{2}$ + ج $ن^{2}$ ) اقل ہے۔

۷- (ا) اگر بند وقفہ (ا، ب) میں تفاعل ف(لا) مسلسل ہو تو ثابت کرو کہ وقفہ (ا، ب) میں ف(لا) کا ریمان تکملہ وجود رکھتا ہے۔

(ب) $\text{نہا}_{\text{ن}\to\infty}\left[\frac{1}{\text{ن}+1}+\frac{1}{\text{ن}+2}+\frac{1}{\text{ن}+3}+\cdots+\frac{1}{\text{ن}+\text{ن}}\right]$

محسوب کرو۔

۸- (ا) تکمل بالحصص کا ضابطہ بیان کرو اور ثابت کرو۔

(ب) مندرجۂ ذیل تکملے محسوب کرو۔

(۱) $\int \text{لا}^{2}\,\text{جم}\,\text{لا}\,\text{فرلا}$ (۲) $\int \frac{\text{فرلا}}{\text{لا}^{3}-1}$

(ج) $\int_{0}^{\frac{\pi}{2}} \text{جم}^{\text{ن}}\,\text{لا}\,\text{فرلا}$ کے لیے تحویلی ضابطہ حاصل کرو جبکہ ن مثبت صحیح عدد ہے۔

اور اس کی مدد سے $\int_{0}^{\frac{\pi}{2}} \text{جم}^{12}\,\text{لا}\,\text{فرلا}$ کی قیمت محسوب کرو۔

۹- (ا) $\int_{\text{معو}}^{\infty} \text{ف}(\text{لا})\,\text{فرلا} = \text{ل}$ کا مفہوم واضح طور پر بیان کرو۔

$\int_{0}^{\infty} \frac{\text{فرلا}}{(\text{ا}^{2}+\text{لا}^{2})(\text{ب}^{2}+\text{لا}^{2})}$ کی قیمت محسوب کرو۔

(ب) ستارہ نما منحنی $\text{لا} = \text{ا}\,\text{جم}^{3}\,\text{طہ}$، $\text{ما} = \text{ا}\,\text{جب}^{3}\,\text{طہ}$ کے محیط کا

طول محسوب کرو۔

(ج) سمپسن کے قاعدہ کی مدد سے $\int_{0}^{1} \frac{\text{فرلا}}{1+\text{لا}^{2}}$ کی تقریبی قیمت معلوم کرو۔ (تکمل کے وقفہ کو دس مساوی حصّوں میں تقسیم کیا جائے۔) اور اس تکملہ کی صحیح قیمت معلوم کرکے خطا کا اندازہ اعشاریہ کے تین مقامات تک حاصل کرو۔

۱۰۔ (ا) کرہ $\text{لا}^{2} + \text{ما}^{2} + \text{ی}^{2} = \text{ا}^{2}$ اور اسطوانہ $\text{لا}^{2} + \text{ما}^{2} = \text{ا لا}$ کے مشترک حصّہ کا حجم محسوب کرو۔

(ب) ایک یکساں ٹھوس کرہ کا نصف قطر ا ہے اور کمیت م ہے۔ کرہ کے کسی قطر کے گرد کرہ کے جمود کا معیارِ اثر محسوب کرو۔

۱۱۔ (ا) خط تدویر لا = و (طہ - جیب طہ)، ما = و (۱ - جم طہ) کی ایک کمان کو لا - محور کے گرد گھمانے سے جو گردشی مجسم حاصل ہوتا ہے اس کا حجم اور اس کی سطح کا رقبہ معلوم کرو۔

(ب) ناقص $\frac{\text{لا}^{2}}{\text{ا}^{2}} + \frac{\text{ما}^{2}}{\text{ب}^{2}} = 1$ کی شکل کے پترے کے کسی نقطہ (لا، ما) پر سطحی کثافت ک (لا$^{2}$ + ما$^{2}$) ہو تو ربع اول کے مرکزِ ثقل کے محدّد معلوم کرو۔

# امتحان بی۔اے و بی۔ایس سی شعبہ فنون و سائنس ۱۳۵۵ف / ۱۹۴۶ء

۹ر خورداد — وقت ۳ ساعت

ریاضی پرچہ چہارم — نشانات برائے بی۔اے (۱۰۰) برائے بی۔ایس سی (۷۰)

**نوٹ۔** صرف چھ سوال حل کیے جائیں۔ ہر حصے سے تین

## حصّہ اول

۱۔ اگر ن کسر ہے تو ثابت کرو کہ (جم طہ + خ جب طہ)^ن کی ایک قیمت جم ن طہ + خ جب ن طہ ہوگی۔ اس کی باقی ماندہ قیمتیں دریافت کرو۔

(i) ثابت کرو کہ مساوات لا^۱ + ۱۱ لا^۵ − ۱ = ۰ کی اصلیں ہیں

$$\left[\frac{\pm\sqrt{5}-1}{2}\right]\left[\text{جم}\ \frac{2\pi}{5} + \text{خ جب}\ \frac{2\pi}{5}\right]$$

(ii) ایک کے ساتویں جذر نکالو اور ثابت کرو کہ ان کی ن۔ویں قوتوں کا مجموعہ جہاں ن صحیح عدد ہے ہمیشہ صفر کے مساوی ہے اِلّا جبکہ ن ضعف ہے ۷ کا اور اس صورت میں یہ مجموعہ ۷ ہے۔

۲۔(i) اگر ی۱، ی۲، ی۳ مثلث مساوی الساقین کے راس ہیں اور ی۲ پر زاویہ قائمہ ہے تو ثابت کرو کہ

$$ی_۱^۲ + ۲\,ی_۲^۲ + ی_۳^۲ = ۲\,ی_۲\,(ی_۱ + ی_۳)$$

(ii) اگر ھ = $\overline{|(۱-ی)(۴-ی)|}$ اور ھ = ۲ جبکہ ی = ۰
تو ھ کی قیمتیں نقاط ا اور ب پر دریافت کرو جبکہ نقطہ ی
مبدا و سے ا اور ب تک منحنیات وجا اور وفب
پر حرکت کرتا ہے نقاط ا، ب، ج، ف کے محدد ہیں
(۰،۰)، (۲،۰)، (۰،۶)، (۱،۱) اور (۳،-۳) اور وجا
اور وبف دائرے ہیں۔
۳۔ ہم شکل تعبیر کی تعریف کرو اور دونوں مستویوں میں متناظر
طولوں اور رقبوں میں رشتہ دریافت کرو۔ ہم شکل تعبیر
ھ = جمز ی پر غور کرو۔
نیز ثابت کرو کہ ہم شکل تعبیر ھ = $\frac{۴}{(۱+ی)^۲}$ سے
دائرہ |ی| = ۱ مکافی و$^۲$ = ۴ (۱ - ی) میں تبدیل
ہو جاتا ہے اور دائرہ کی اندرونی سطح مکافی کی بیرونی سطح میں
تبدیل ہوتی ہے۔
۴۔ تحلیلی تفاعل کی تعریف کرو اور ف (ی) کے تحلیل ہونے
کی ضروری اور کافی شرط حاصل کرو۔ ی کی کن قیمتوں کے لیے
تفاعل ھ غیر تحلیلی ہے جبکہ ی = جبز ء جم و + خ جمز ء جب و
نیز جبکہ ی = جب ء جمز و + خ جم ء جبز و
نیز ثابت کرو کہ لوک (-۱) = (۲ک + ۱) π خ جہاں کہ
کوئی صحیح عدد ہے۔
۵۔ (i) لمتغ متغیر کے معین تکملہ کی تعریف کرو اور ثابت کرو کہ

اگر فا (ی) تحلیلی تفاعل ہے اور اس کا مشتق ف (ی) ہے
تو $\int_{ی_۰}^{ی}$ ف (ی) ڈی = فا (ی) - فا (ی۰)

(ا) تکملہ $\int_{ک} \frac{ڈی}{۲ ی^۲ - ۵ ی + ۲}$ کی قیمت دریافت کرو
جبکہ یہ گھیرا | ی | = ۱ پر لیا گیا ہے۔

## حصۂ دوم

۶۔ پہلے رتبہ اور پہلے درجہ کی سادہ تفرقی مساوات کو حل کرنے کے تین طریقے حاصل کرو۔

حل کرو (۱) (۲ لا$^۲$ ما$^۲$ + ما) ڈلا - (لا$^۳$ ما - ۳ لا) ڈما = ۰
(۲) (۱ - ما$^۲$ + $\frac{ما^۲}{لا^۲}$) ع$^۲$ - ۲ $\frac{ما}{لا^۲}$ ع + $\frac{ما^۲}{لا^۲}$ = ۰

۷۔ ثابت کرو کہ ایک دیے ہوئے منحنیوں کے نظام سے زاویہ عہ پر کاٹتے ہوئے منحنیوں کے نظام کی مساوات کس طرح حاصل کی جاتی ہے۔

(ا) منحنی $\frac{لا^۲}{ا^۲} + \frac{ما^۲}{ب^۲ + لہ} = ۱$ کے علی الفوائم مرمیات کی مساوات حاصل کرو جبکہ لہ متبدل ہے۔

(ا) اس منحنی کی مساوات حاصل کرو جس کے نصف قطر انحنا کا طول عماد کے طول کے مساوی ہے اور سمت بھی موافق ہے۔

۸۔ متجانس خطی مساوات کے تکمل حل پر عاملوں کی مدد سے

غور کرو۔

حل کرو (i) (لا۴ عف۴ + ۶ لا۳ عف۳ + ۹ لا۲ عف۲ + ۳ لا عف + ۱) ما = (۱ + لوگ لا)۲

(ii) ۴ (ور لا / ور ت) + ۹ (ور ما / ور ت) + ۴۴ لا + ۴۹ ما = ت

۳ (ور لا / ور ت) + ۷ (ور ما / ور ت) + ۳۴ لا + ۳۸ ما = ہت

۹۔ (۱) مساوات ذیل کو معیاری شکل میں تبدیل کر کے حل کرو۔

لا۲ (ور۲ ما / ور لا۲) − ۲ (لا۲ + لا) (ور ما / ور لا) + (لا۲ + ۲ لا + ۲) ما = ۰

(۲) سلسلوں میں حل کرو

۲ لا۲ (ور۲ ما / ور لا۲) − لا (ور ما / ور لا) + (۱ − لا۲) ما = ۰

۱۰۔ پہلے رتبہ کے خطی جزوی تفرقی مساوات کو حل کرنے کا طریقہ ثابت کرو اور اس کی ہندسی تعبیر بتاؤ۔

حل کرو:۔

(۱) (م ی − ن ما) ع + (ن لا − ل ی) ق = ل ما − م لا

(۲) (لا ع + ما ق) ی = لا ما

# امتحان بی۔اے و بی۔ایس سی۔ شعبۂ فنون و سائنس ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۲۶، اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

ریاضی۔ پرچہ پنجم — نشانات برائے بی۔اے (۱۰۰) برائے بی ایس سی (۷۰)

صرف چھ سوال حل کیے جائیں۔ حصۂ اول سے زیادہ سے زیادہ چار اور حصۂ دوم سے زیادہ سے زیادہ تین

## حصۂ اول علم حرکت

۱۔ دو کھردری مائل سطحوں کا ارتفاع مساوی ہے اور افق سے میلان عم اور عہ ہے ان کو پشت بہ پشت ملا کر اس طرح رکھا گیا ہے کہ راس مشترک ہے۔ مائل رخوں پر وزن و۱ اور و۲ ہیں اور انھیں ایک ہلکی رسی کے ذریعہ جو راس پر کی چرخی پر سے گزرتی ہے باندھا گیا ہے۔ اگر وزن و۱ نیچے کی طرف حرکت کرے تو اسراع اور رسی کا تناؤ دریافت کرو۔

تین متحرک چرخیوں کے نظام میں سب ڈوریاں انتصابی ہیں اور انھیں ایک ثابت ڈنڈے سے باندھا گیا ہے۔ زیر ترین چرخی سے ۱۱۲ پونڈ کا وزن معلق ہے اور آخری چرخی پر سے گزرنے والی رسی پر ۱۵ پونڈ کی قوت لگا کر وزن کو اٹھایا جاتا ہے۔ ثابت کرو کہ اسراع = $\frac{ج}{۱۲۲}$ جبکہ چرخیوں کے وزن کو نظر انداز کیا گیا ہے۔

۲۔ (الف) قوتوں کے بقائی نظام کی تعریف کرو اور ثابت کرو کہ جاذبہ کی قوت کے تحت خلا میں یا چکنے منحنی پر حرکت بقائی قوتوں کے تحت حرکت ہے۔

(ب) ایک ذرہ چکنے کرہ کی بیرونی سطح پر پھسلتا ہے۔ کرہ کا قطر ۴' اور مرکز زمین سے ۵' کی بلندی پر ہے ذرہ بلند ترین مقام سے حالت سکون سے حرکت شروع کرتا ہے اور کرہ سے الگ ہونے کے بعد مرمی کی طرح حرکت کرتا ہے اس مرمی کا وتر خاص اور وہ مقام جہاں یہ زمین سے ٹکراتا ہے دریافت کرو۔

۳۔(ا) چکنے افقی مستوی کے کسی نقطہ سے ایک ذرہ کو پھینکا گیا ہے۔ رفتار رمی ی اور زاویہ رمی عہ ہے اگر ذرہ اور زمین کے درمیان لچک کی قدر ل ہو تو بتاؤ کہ اچھلنا ختم ہونے تک افقی مستوی پر ذرہ $\frac{\text{ی}^2}{\text{ج}} \times \frac{\text{جب ۲ عہ}}{(\text{۱}-\text{ل})}$ فاصلہ طے کریگا

(ب) دو کروں کی کمیتیں ۳م اور ۲م ہیں اور یہ ۱۳ فٹ اور ۵ فٹ فی ثانیہ رفتاروں سے حرکت کرتے ہوئے ایک دوسرے سے ٹیڑھے ٹکراتے ہیں۔ ٹکر کے وقت مرکزوں کو ملانے والے خط سے زاویہ بالترتیب $\text{جم}^{-1}\frac{\text{۱۲}}{\text{۱۳}}$ اور $\text{جب}^{-1}\frac{\text{۳}}{\text{۵}}$ ہے۔ اگر لچک کی قدر $\frac{\text{۱}}{\text{۲}}$ ہے تو ٹکر کے بعد رفتاریں اور سمت حرکت دریافت کرو۔

۴۔ ایک ذرہ ایک ثابت نقطہ سے ہلکی ڈوری طول ل کے ذریعہ لٹک رہا ہے۔ اور جاذبہ کی قوت کے تحت سمت انتصابی کے ہر دو جانب چھوٹے زاویے عہ میں سے اہتزاز کرتا ہے۔

ثابت کرو کہ مدت اہتزاز $\text{۲}\pi\sqrt{\frac{\text{ل}}{\text{ج}}}\left(\text{۱}+\frac{\text{عہ}^2}{\text{۱۶}}\right)$ ہے۔

ثانیہ والی گھڑی کو ایک پہاڑ پر لے جایا گیا ہے پہاڑ کی بلندی ۵ میل ہے۔ بتاؤ کہ گھڑی فی یوم کس قدر سست ہو جائیگی۔

نیز اگر اسے ایک کان کی تہ میں لے جایا جائے اور گھڑی فی یوم ۱۰ ثانیہ سست ہو جائے تو کان کی گہرائی دریافت کرو۔ زمین کا قطر ۸۰۰۰ میل مان لیا جائے۔

۵ - ایک ذرہ مستوی میں مرکزی قوت کے تحت حرکت کرتا ہے۔ قطبی محددوں میں مدار کی تفرقی مساوات حاصل کرو۔ اگر طریق قطع ناقص ہو اور مرکز کشش ماسکہ ہو تو قوت کا ضابطہ معلوم کرو۔ نیز سیاروں کی حرکت میں سورج کے گرد گردش کی مدت کے لیے ضابطہ حاصل کرو۔

اگر سورج سے مریخ کا فاصلہ زمین کے اوسط فاصلہ کا ۱٫۵۲۴ گنا ہو تو مریخ کا گردش کا وقت معلوم کرو۔

۶ - ایک استوار جسم ایک ثابت محور کے گرد حرکت کر سکتا ہے۔ حرکت کی مساواتیں حاصل کرو نیز توانائی بالحرکت معلوم کرو۔ اگر ثابت محور افقی ہو اور بیرونی قوت صرف جاذبہ ہو تو مرکب رقاص کی مدت اہتزاز معلوم کرو۔

ایک مستطیلی سلاخ کو تمشاکلاً ایک دائروی قرص سے وابستہ کر کے مرکب رقاص بنایا گیا ہے۔ مناسب مقداروں کو فرض کر کے معادل سادہ رقاص کا طول معلوم کرو۔

## حصۂ دوم سکونیات

۷ - ایک استوار جسم پر تین ابعاد میں قوتوں کا کوئی نظام عمل کرتا ہے۔ توازن کی شرائط حاصل کرو۔ نیز ثابت کرو کہ توازن کی صورت میں

موہوم کام صفر ہوگا۔

ایک مستطیلی متوازی السطوح کے تین کنارے ۲ً، ۳ً، اور ۱/۲ ۲ً ہیں۔ مقابل کے کونوں پر تین تین قوتیں ان کناروں کی سمتوں میں بالترتیب ۴ پونڈ ۵ پونڈ اور ۶ پونڈ کے مساوی عمل کرتی ہیں حاصل قوت معلوم کرو۔

۸۔ ایک یکساں زنجیر دو نقاط سے جو ایک ہی افقی خط میں ہیں جاذبہ کے زیرِ عمل آزادانہ لٹک رہی ہے زنجیر کا طول، وزن اور وسط میں ڈھیل تینوں معلوم ہیں۔ سہارے کے نقطوں پر تناؤ دریافت کرو۔ اگر ڈھیل بمقابلہ طول بہت قلیل مقدار ہے تو زنجیر کے منحنی کی مساوات حاصل کرو۔

تار کا وزن ایک اونس فی فٹ ہے اور اسے کس کر دو کھمبوں سے باندھ دیا گیا ہے جن کے درمیان فاصلہ ۱۰۰ گز ہے۔ اگر تار کا تناؤ ۱۵۰ پونڈ سے بڑھ نہیں سکتا تو وسط میں ڈھیل معلوم کرو۔

۹۔ دو ابعاد میں جسم کے مرکز ثقل کے لیے حمایہ حاصل کرو۔ نیز احصا کی مدد سے قطاع اور قطعہ دائرہ کا ہندسی مرکز معلوم کرو جو مرکز پر زاویہ ۲α بناتا ہے۔

ایک ٹھوس مخروط اور ٹھوس نصف کرہ کو مساوی قاعدوں پر جوڑ کر ایک مجسم بنایا گیا ہے۔ قاعدہ کا نصف قطر ۳ً ہے اور مخروط کی کثافت نصف کرہ کی کثافت کا نصف ہے۔ اس جسم کو ثابت کرہ (قطر ۴ً) پر لٹکا دیا گیا ہے۔ قائم توازن

۵

کے لیے مخروط کا اعظم ارتفاع دریافت کرو۔

۱۰۔ (ا) ایک کھردرے پیچ کی صورت میں قوت اور بوجھ میں رشتہ حاصل کرو جبکہ بوجھ کو اوپر کی طرف یا نیچے کی طرف حرکت دی جاتی ہے۔

(ب) دو مساوی زینوں وزنی و پونڈ کو اس طرح رکھا گیا ہے کہ ان کے اوپر کے سرے ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں اور نچلے سرے کھردرے اُفقی فرش پر ٹکے ہیں۔ اگر ایک زینہ کے وسط سے ایک وزن وَ لٹکا دیا جائے اور اس کی مقدار کو بتدریج بڑھایا جائے تو بتاؤ کہ کونسا زینہ پہلے پھسلیگا۔



# امتحان بی۔ایس سی شعبہ سائنس بی۔اے فنون ۱۳۵۵ ف مطابق ۱۹۴۶ء

وقت ۳ ساعت ۱۰ خورداد

ریاضی۔ پرچہ ششم نشانات برائے بی۔ایس سی (۷۰) برائے بی۔اے (۱۰۰)

ہدایت:۔ صرف چھ سوال حل کئے جائیں اور حسب ضرورت لوکارتمی جدول استعمال کی جاسکتی ہے۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ ایک مثلث کا ایک کونا ایک وزندار سیال کی آزاد سطح میں ہے اور مقابل کا ضلع سطح کے متوازی ہے اس کے دباؤ کا مرکز دریافت کرو۔

ایک قائم مستدیر مخروط جس کی کثافت اضافی $\frac{1}{2}$ ہے پانی میں اس طرح تیر رہا ہے کہ اس کا محور آزاد سطح میں واقع ہے۔ مخروط کے راسی زاویہ کی قیمت معلوم کرو جب کہ اس کی ڈوبی ہوئی منحنی سطح پر کا حاصل مجموعی دباؤ قاعدہ کے مرکز میں سے گزرے۔

۲۔ ایک پتلی دائری شکل کی نلی کا نصف قطر ا ہے اور وہ انتصابی وضع میں قائم کردی جاتی ہے۔ اس کے اندر دو مائع ڈالے جاتے ہیں جو ایک دوسرے سے نہیں ملتے۔ ان

مائعوں کے کالم (Columns) دائرہ کے مرکز پر ایک ہی زاویہ طہ بناتے ہیں۔ اگر مائعوں کی کثافت اضافی بالترتیب ث۱، ث۲ ہو تو ثابت کرو کہ جاذبہ ارض کے زیر اثر اور ان کی حالت توازن میں ان کے ملاپ کے مقام کو دائرہ کے مرکز سے ملانے والا نصف قطر انتصابی سمت کے ساتھ ایسا زاویہ فہ بناتا ہے کہ

$$مس\ فہ = \frac{ث_۲ - ث_۱}{ث_۲ + ث_۱}\ مس\ \frac{طہ}{۲}$$

۴۔ پس مرکز کی تعریف کرو اور تیرنے والے جسم کی قیام پذیری کی تعیین میں اس کا استعمال بیان کرو۔

ایک قائم مستدیر مخروط کا راسی زاویہ عہ ہے اور وہ پانی میں اسی طرح تیرتا ہے کہ مخروط کا محور انتصابی اور راس پانی کی آزاد سطح سے بقدر د نیچے واقع ہے۔ اگر عہ = ۹۰° تو ثابت کرو کہ مخروط کا پس مرکز تیرنے کی سطح میں واقع ہے۔

۵۔ کرۂ ہوا کی تپش یکساں مان کر ثابت کرو کہ ہوا کی کثافت ث، ابتدائی کثافت ث۰ والے مقام سے بقدر ی بلندی پر ث۰ و $^{-ی/ب}$ کے مساوی ہے

جہاں ب، ث کثافت والے مقام کی بلندی ہے۔
اگر پارے کی کثافت اضافی ۱۳،۵۹۶ ہو اور ہوا
کی کثافت پارے کے ۷۶ سمر دباؤ کے تحت
۰،۰۰۱۲۹ ہے تو ب کی قیمت محسوب کرو۔

۵۔ آلۂ مرور اور استوائی دوربین کی تشریح وضاحت سے
کرو اور اختصار کے ساتھ بتاؤ کہ یہ دونوں آلات ہیئتی
مشاہدات میں کن مقاصد کے لئے کام میں آتے
ہیں۔

۶۔ کرۂ سماوی کا نقشہ حیدرآباد کے عرض بلد ۱۷° ۲۶َ شمال
کے لئے مقامی کوکبی وقت ۱۱ گھنٹے کے لئے کھینچ کر
حسب ذیل اجرام فلکی کے مقامات بتاؤ۔

(۱) ا صعود مستقیم ۷ گھنٹے اور میل - ۳۰°

(۲) ب ″ ″ ۱۴ گھنٹے ″ ″ ″ + ۶۰°

(۳) ج ″ ″ ۱۱ گھنٹے ″ ″ ″ + ۱۷° ۲۶َ

۷۔ سیاروں کے لئے کیپلر کے قوانین حرکت بیان کرو۔

سورج سے یورینس کا فاصلہ ۱۹،۱۹ ہیئتی اکائیاں
ہے اور یورینس سورج کے گرد ایک پورا چکر ۸۴،۰۲
سال میں کرتا ہے۔ یورینس کے ایک چاند کا فاصلہ

یورینس سے ۰۰۲۹۳ ہیئتی اکائی ہے اور یورینس کے گرد اس کی مدت گردش ۸٫۷۰۶ دن ہے۔ یورینس کی کمیت کی نسبت سورج کی کمیت کے ساتھ دریافت کرو۔

۸۔ شکل سے اس امر کی توضیح کرو کہ کیوں سورج گرہن جزوی کامل یا حلقہ نما ہوتا ہے۔
ثابت کرو کہ سورج اور چاند کے مرکزوں کا درمیانی زاویہ طہ کامل سورج گرہن کے ختم یا شروع پر حسب ذیل مساوات سے حاصل ہو سکتا ہے۔

طہ = ر + خ۱ - ر - خ

جہاں ر۱ اور ر چاند اور سورج کے زاویئی نصف قطر اور خ۱ اور خ ان کے اختلاف منظر ہیں۔

۹۔ دو ستاروں کی ظاہری قدروں اور ان کی چمکوں کے درمیان جو ربط ہے اس کو مساوات کی شکل میں بیان کرو۔
ایک دوربین سے نظر آنے والا مدھم ستارہ کی ظاہری قدر ۱۷ ہے اور قطبی ستارے کی ظاہری قدر ۲ ہے ثابت کرو کہ قطبی ستارہ اول الذکر ستارے سے دس لاکھ گنا زیادہ روشن ہے۔

۱۰۔ کروی مثلث ا ب ج میں ثابت کرو کہ

$$\text{جم ا} = \frac{\text{جم ا ـ جم ب جم ج}}{\text{جب ب جب ج}}$$

نیز اس ضابطہ کی مدد سے ثابت کرو کہ

$$\text{جم ا جم ب} = \text{جب ا مم ج ـ جب ب مم ج}$$

# امتحان بی۔ایس سی۔شعبۂ سائنس۔ سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۹؍ خورداد وقت ۳ ساعت

ریاضی ذیلی ۔ پرچۂ اول نشانات ۱۰۰

جملہ چھ سوال حل کئے جائیں۔ ہر حصہ سے دو سوال ہوں۔

## حصہ (ا)

۱۔(ا) سلسلہ $۱ + \frac{۲ \times ۱}{۳ \times ۲} + \frac{۳ \times ۲}{۴ \times ۳} + \frac{۴ \times ۳}{۵ \times ۴} + \dots$ تا $\infty$ کے استدقاق کی جانچ کرو۔

(ب) اگر ایک سلسلہ کی عام رقم $\sqrt{ن^{۲} + ۱} - ن$ ہو تو اس کے استدقاق کی جانچ کرو۔

۲۔(ا) ثابت کرو کہ —

$$\begin{vmatrix} ا^{۳} & ۳ا^{۲} & ۳ا & ۱ \\ ا^{۲} & ا^{۲}+۲ا & ۲ا+۱ & ۱ \\ ا & ۲ا+۱ & ا+۲ & ۱ \\ ۱ & ۳ & ۳ & ۱ \end{vmatrix} = (ا-۱)^{۶}$$

(ب) حاصل ضرب معلوم کرو اور اس کو ایک مقطعہ کی شکل میں لکھو۔

| ۲ج | ۳ب | ۴ا |
| ۹ا | ۵ج | ۲ب |
| ۷ب | ۳ا | ۳ج |

×

| ج | ب | ا |
| ا | ج | ب |
| ب | ا | ج |

۳۔ مساوات لا^۳ + ۳ الا^۲ + ۳ (ا^۲ - ب ج) لا + ا^۳ + ب^۳ + ج^۳ - ۳ ا ب ج = ۰
کو حل کرو۔

## حصہ (ب)

۴۔ (ا) ڈی موارے کا مسئلہ (DeMoivre's Theorem) ثابت کرو۔

(ب) لا^۵ + ۱ = ۰ کو حل کرو۔

۵۔ (ا) جب کے ضعفوں کے سلسلے میں جب^۵ طہ کو پھیلاؤ۔

(ب) ثابت کرو جم ۳ لا = ۴ جم^۳ لا − ۳ جم لا

۶۔ حقیقی اور خیالی حصوں میں تقسیم کرو۔

م^{-۱} (جم طہ + خ جب طہ)

# حصّہ (ج)

۷۔ (ا) ایک مثلث کے تین ضلعے حسب ذیل تین خطوط میں بالترتیب واقع ہیں لا ۔ ما + ۱ = ۰، لا + ما ۔ ۷ = ۰ اور لا ۔ ۳ ما + ۴ = ۰ ۔ اس مثلث کا رقبہ دریافت کرو۔

(ب) اُس دائرے کے مرکز کا طریق معلوم کرو جو نقطہ (۰، ۰) سے گزرتا ہے اور خط لا = ج سے ۲ ل طول کا مقطوعہ قطع کرتا ہے۔

۸۔ (ا) مکافی ۳ لا$^{۲}$ + ۱۲ لا ۔ ۸ ما = ۰ کے ماسکہ کے محور اور مرتب کی مساوات معلوم کرو۔

(ب) ثابت کرو کہ ایک مکافی کے ماسکہ سے گزرنے والے وتر کے دونوں سروں پر کے مماس زاویہ قائمہ میں ایک دوسرے کو قطع کرتے ہیں اور ان کا نقطہ تقاطع مرتب پر واقع ہوتا ہے۔

۹۔ منحنی لا$^{۲}$ ۔ ۸ لا ما ۔ ۴ ما$^{۲}$ + ۱۰ لا + ۸ ما = ۰ کو کھینچو۔

# امتحان بی ۔ ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۶ رارد ی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

ذیلی ریاضی پرچہ دوم (احصا و تفرقی مساواتیں)　　　　نشانات ۷۰

ہدایت :۔ صرف سات (۷) سوال حل کیے جائیں ۔

۱ ۔ متغیر لا کے تفاعل ف (لا) کے نقطہ لا = و پر انتہا اور تسلسل کی تعریف کرو ۔

ایک ایسی مثال دو جس سے واضح ہو کہ لا = ا پر تفاعل کی انتہا وجود رکھتی ہے لیکن تفاعل مسلسل نہیں ہے ۔

ذیل کی انتہا ئیں محسوب کرو ۔

(۱) نہا لا←۱ جم $\frac{1}{\text{لا}-1}$　(۲) نہا لا←۰ $\frac{\text{لا} - \text{جب لا جم لا}}{\text{لا}^3}$

(۳) نہا لا←۰ (جم لا)^(تم^۲ لا)

۲ ۔ متغیر لا کے تفاعل ف (لا) کے کسی نقطہ پر تفرقی سر کی تعریف کرو ۔ تفرقی سر کی ہندسی اور طبعیاتی تعبیر بھی بتاؤ ۔

ذیل کے جملوں میں سے کسی دو کے تفرقی سر معلوم کرو۔

(۱) $\frac{\text{لا جب}^{-1}\text{لا}}{\sqrt{1-\text{لا}^2}}$ + لوک $\left(\sqrt{1-\text{لا}^2}\right)$

(۲) $(1+\text{لا})^{\text{لا}} + \text{لا}^{1+\frac{1}{\text{لا}}}$

(۳) $\frac{(\text{لا}+2)^{\frac{3}{2}}}{(4\text{لا}-1)^{\frac{3}{4}}\,(3\text{لا}+5)^{\frac{4}{3}}}$

۳۔ (ا) ذیل کے تفاعلوں میں سے کسی دو کے ن ویں تفرقی سر معلوم کرو۔

(۱) جب ۲ لا جب ۳ لا جب ۴ لا (۲) $\text{لا}^2$ جب ا لا

(۳) لوک (ا لا + ب)

(ب) $\text{لو}^{\text{جب لا}}$ کا پھیلاؤ چار ارقام تک معلوم کرو۔

۴۔ستارہ نما $\text{لا}^{\frac{2}{3}} + \text{ما}^{\frac{2}{3}} = \text{ا}^{\frac{2}{3}}$ کے نقطہ $\left(\frac{\text{ا}}{2\sqrt{2}}, \frac{\text{ا}}{2\sqrt{2}}\right)$ پر نصف قطر انحنا معلوم کرو۔

ناقص $\frac{\text{لا}^2}{\text{ا}^2} + \frac{\text{ما}^2}{\text{ب}^2} = 1$ میں بڑے سے بڑے مستطیل کا رقبہ معلوم کرو۔

۵۔ ذیل کے تکملوں کو محسوب کرو۔

(۱) $\int \frac{\text{فرلا}}{\text{لا لوک لا}}$ (۲) $\int \frac{\text{جب لا جم لا}}{\text{جب}^4\text{لا} + \text{جم}^4\text{لا}}$ فرلا

$$(۳)\ \int \frac{۱-لا^{\frac{۱}{۳}}+لا^{\frac{۱}{۲}}}{۱+لا^{\frac{۱}{۴}}}\ فرلا \qquad (۴)\ \int_{۰}^{۱} لا^{۶}\,(۱-لا^{۲})^{۵}\ فرلا$$

۴ - محدود تکملہ $\int_{و}^{ب}$ ف (لا) فرلا کی ہندسی تعبیر بیان کرو اور ایک مثال سے اُس کی وضاحت کرو۔

محدود تکملہ کے لیے سمپسن کا تقریبی قاعدہ تفصیل سے بیان کرو اور بتاؤ کہ اس طریقہ کا فایدہ کیا ہے۔

۷ - دائرہ $لا^۲ + ما^۲ = ۱۶$ اور مکافی $ما^۲ = ۶\,لا$ کا درمیانی رقبہ محسوب کرو۔

خط تدویر $لا = و\,(طہ - جیب\,طہ)$، $ما = و\,(۱ - جم\,طہ)$ کی ایک کمان کا طول محسوب کرو۔

۸ - ناقص $\frac{لا^۲}{و^۲} + \frac{ما^۲}{ب^۲} = ۱$ کا رقبہ محسوب کرو اور پہلے ربع کا مرکزِ ثقل معلوم کرو۔

اس ناقص کو محورِ اعظم کے گرد گھمانے سے جو مجسم پیدا ہوتا ہے اُس کا حجم دریافت کرو۔

۹ - کسی منحنی کی تفرقی مساوات کے کیا معنی ہیں - ایک مثال سے اس کی وضاحت کرو۔

ثابت کرو کہ ایسے منحنی کی مساوات جس کے کسی نقطہ پر کا مماس اس نقطہ پر کے نیم قطر سمتی کے ساتھ مستقل زاویہ $\alpha$ بنائے $س = و\,e^{\theta \cot \alpha}$ ہوگی جہاں و کوئی مستقل ہے۔

۱۰۔ مندرجۂ ذیل تفرقی مساواتوں کو حل کرو۔

(ا) (۱ + لا) ما فرلا + (۱ − ما) لا فرما = ۰

(ب) $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}} = \frac{\text{۳ لا + ۵ ما + ۶}}{\text{لا + ۷ ما + ۲}}$

(ج) $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ + لا ما = جب لا

۱۱۔ ذیل کی تفرقی مساواتوں کو حل کرو۔

(۱) $\frac{\text{فر}^{۲}\text{ما}}{\text{فرلا}^{۲}}$ − ۴ $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ + ۴ ما = ۸ لا$^{۲}$ + و$^{\text{۲لا}}$ + جب ۲ لا

(۲) لا$^{۲}$ $\frac{\text{فر}^{۲}\text{ما}}{\text{فرلا}^{۲}}$ + ۲ لا $\frac{\text{فرما}}{\text{فرلا}}$ + لا ما = (لا + ۱)$^{۲}$



# امتحان بی۔ ایس سی شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۷ ماردی بہشت — وقت ۳ ساعت

ریاضی ذیلی۔ (پرچہ سوم) — نشانات (۹۰)

ہدایت:۔ صرف چھ سوال حل کئے جائیں۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ ایک ہی نقطہ پر عمل کرنے والی تین متوازن قوتوں کے لئے لامی کا مسئلہ بیان کرو۔
ایک ذرہ جس کا وزن و ہے دو قوتوں کے زیر اثر ایک چکنی مائل سطح پر حالت توازن میں قائم ہے اگر دونوں قوتوں میں سے ہر ایک $\frac{و}{۲}$ کے مساوی ہو اور ان میں سے ایک قوت افقی ہو اور دوسری قوت سطح کے میلان اعظم میں عمل کررہی ہو تو سطح کا میلان دریافت کرو۔

۲۔ رگڑ کے قوانین بیان کرو۔
ایک یکساں مستدیر اسطوانہ جس کی بلندی ف اور قاعدہ کا نصف قطر ر ہے ایک کھردری مائل سطح پر قائم ہے۔ سطح کے میلان کو بتدریج بڑھایا جاتا ہے۔ رگڑ کا زاویہ (ل) ہو تو ثابت کرو کہ اسطوانہ پھسلنے سے پیشتر الٹ جائے گا اگر

$$\frac{۲ر}{ف} < مس\ ل$$

۳- دو قوتیں ایک ہی سطح میں عمل کریں تو ثابت کرو کہ اس سطح میں کسی نقطہ کے گردان کے معیاروں کا جبری مجموعہ اس نقطہ کے گردان کے حاصل کے معیار کے مساوی ہوتا ہے۔
ایک مثلث ا ب ج کے اضلاع کی سمتوں میں تین قوتیں ایک ہی رخ میں عمل کرتی ہیں اور ا ب، ب ج اور ۲ ج ا کے متناسب ہیں۔ ثابت کرو کہ حاصل سمت اور مقدار میں ج ا سے بتعبیر ہوگا اور اس کا خط عمل ب ج کو ایسے نقطہ د پر ملے گا کہ ج د = ب ج

۴- ایک ٹھوس مستدیر اسطوانہ کا قطر ۸ انچ اور طول ۱۲ انچ ہے اس کے ایک سرے پر ایک ٹھوس مخروط جس کا قطر اور ارتفاع دونوں ۸ انچ ہیں چسپاں کردیا جاتا ہے۔ اس مرکب جسم کا مرکز ثقل دریافت کرو۔
اگر مرکب جسم کو کھردری افقی سطح پر قائم کھڑا کردیا جائے اور اس کے ہر ایک مکعب انچ کا وزن ۲۶ء پونڈ ہو تو بتلاؤ کہ مخروط کے راس پر کتنی افقی قوت لگائی جائے کہ جسم کو عین الٹ دیسکے۔

۵- ایک ذرہ کی ابتدائی رفتار ب ہے اور اسراع ع سے حرکت کررہا ہے۔ ابتدائے حرکت کے و ثانیہ بعد اس کی رفتار سا ہوجاتی ہے اور وہ فاصلہ ف طے کرتا ہے۔ ثابت کرو کہ

$$\text{ف} = \text{ب و} + \tfrac{1}{2}\,\text{ع و}^2$$

اور $\text{سا}^2 = \text{ب}^2 + 2\,\text{ع ف}$

ایک جسم حالتِ سکون سے شروع ہو کر یکساں اسراع کے ساتھ حرکت کرتا ہے ثابت کرو کہ (ن۲ + ن + ۱) ویں ثانیہ میں طے کردہ فاصلہ دو فاصلوں کے مجموعہ کے مساوی ہے جن میں سے ایک پہلے ن ثانیوں میں طے کردہ فاصلہ اور دوسرا پہلے (ن + ۱) ثانیوں میں طے کردہ فاصلہ ہے۔

۶۔ ۴ پونڈ کمیت کا ایک ذرہ ایک مائل سطح کے پایہ پر رکھا گیا ہے جس کا میلان افق سے ۵ ۴ ہے اور طول ۶ فٹ ہے اس ذرہ سے ہلکی ڈوری باندھ کر سطح کی چوٹی پر سے گذاری گئی ہے اور اس کے دوسرے سرے پر ۳ پونڈ کمیت کا ایک ذرہ بندھا ہے جو انتصابی سمت میں لٹکتا ہے۔ رگڑ کو نظر انداز کر کے مشترکہ اسراع دریافت کرو اور معلوم کرو کہ پہلا ذرہ کتنے عرصہ میں سطح کی چوٹی پر پہنچے گا۔

۷۔ معیار حرکت کے تحفظ کی تشریح ایک سادہ مثال سے کرو۔ ایک دو اونس وزنی کیل کو ایک تختہ کے اندر ٹھونکنے کے لئے ایک ۳ پونڈ وزنی ہتوڑے کو استعمال کیا گیا ہے۔ ہتوڑا جس وقت کیل پر پڑتا ہے اس کی رفتار ۸ فٹ فی ثانیہ ہوتی اگر ہر ضرب سے کیل $\frac{1}{2}$ انچ تختہ میں چلی جائے تو تختہ کی مزاحمت دریافت کرو۔ فرض کرو کہ کیل اور ہتوڑا دونوں بے لچک ہیں۔

۸۔ ایک ...سم ۸۰ فٹ فی ثانیہ کی رفتار سے ... افق سے زاویہ مس ۱ ۲ بنانے والی سمت میں پھینکا جاتا ہے۔ ثابت کرو کہ

جسم ۹۰ فٹ کی بلندی تک پہنچے گا اور زمین سے ۶۰ فٹ کی بلندی پر اس کی سمت حرکت افق سے ۳۰° کا زاویہ بنائے گی۔

۹۔ دو کرے جن کی کمیتیں م اور مَ ہیں رفتاروں ب بَ سے بالراست ٹکراتے ہیں اگر ٹکرانے کے بعد ان کی رفتاریں ر اور رَ ہو جائیں اور لچک کی قدر ل ہو تو حرکتی توانائی کا نقصان دریافت کرو۔

ایک کرہ ایک دوسرے ساکن کرہ سے سیدھا ٹکراتا ہے۔ اگر لچک کی قدر ل ہو تو ثابت کرو کہ ٹکر کے بعد ان کی رفتاروں کی نسبت ۱-ل : ۱+ل ہو گی۔



# امتحان بی ایس سی (شعبہ سائنس) ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

( ۵ )

۱۵؍اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

ہئیت ذیلی۔ پرچہ اول　　　　نشانات۔ ۷

صرف پانچ سوال حل کئے جائیں۔ حسب ضرورت لوکارثمی جدول اور بحری جنتری استعمال کی جائے۔ سوالات کے نشان مساوی ہیں۔

۱۔ ثابت کرو کہ طریق الشمس ایسے مقام کے لئے انتصابی ہوسکتا ہے جس کے عرض بلد فہ کی عددی قیمت طریق کے میلان صہ سے بڑی نہو اور اگر متناظر کوکبی وقت و ہو تو ثابت کرو کہ

جب و = مس فہ مم صہ

نیز ثابت کرو کہ اگر غروب آفتاب کے وقت طریق الشمس انتصابی ہو تو آفتاب کا طول بلد ⊙ ذیل کی مساوات سے حاصل ہوتا ہے

جم ⊙ = جب فہ قم صہ

۲۔ ثابت کرو کہ آلہ مرور کی ترتیب کی تینوں خطاؤں کی وجہ سے کسی ستارے کی عبوری وقت کی کل خطا ∆ و = مر + ن مس م + ج قطم

جہاں مر = ا جب فہ + ب جم فہ

ن = ب جب فہ ۔ ا جم فہ

اور ا، ب، ج بالترتیب سمتی، افقی، اور توازی گری خطائیں ہیں

اور رفہ اور م مشاہد کے عرض بلد اور ستارے کے میل کو تعبیر کرتے ہیں
دو ستاروں کے میل م۱ اور م۲ ہیں اور آلہ مرور کی تینوں خطاؤں
سے ان کے عبوری اوقات متاثر نہیں ہوتے ۔ ثابت کرو کہ کسی تیسرے
ستارے کی عبوری وقت کی خطاء جسکا میل م ہو

ح جب ½ (م ـ م۱) جب ½ (م ـ م۲) قطا م قطا ½ (م۱ ـ م۲) ہوگی

۳ ـ بتاریخ ۱۵ مارچ ۱۹۴۶ء حیدرآباد کے طول بلد ۵ گھنٹے ۱۴ منٹ ۴۹ ثانیہ
مشرق کے لیے ہندوستانی معیاری وقت ۲۰ گھنٹے ۲۵ منٹ
۴۳ ثانیہ پر ستارہ الشعریٰ کا
ساعتی زاویہ دریافت کرو ۔ ہندوستانی معیاری وقت گرینچ
اوسط وقت سے ½ ۵ گھنٹے آگے ہے ۔

۴ ـ کسی ستارے کے استوائی محدد (عہ، م) کو طریق الشمسی طول و
عرض بلد (لہ، بہ) میں تبدیل کرو ۔ طریق الشمس کا میلان صہ
فرض کرو
اگر دو ستاروں کے استوائی محدد (عہ۱، م۱) اور (عہ۲، م۲)
ہوں اور ایک ہی طول بلد رکھتے ہوں تو ثابت کرو

جب (عہ۲ ـ عہ۱) = مس صہ (مس م۱ جم عہ۲ ـ مس م۲ جم عہ۱)

۵ ـ حسب معمول ترقیم کے مطابق کسی مقام پر انعطاف ر کے لئے
ذیل کا جملہ حاصل کرو :-

$$ر = ا مہ جب صا \int^{مہ} \frac{فر مہ}{مہ (ر^2 مہ^2 - ا^2 مہ^2 جب^2 صا)^{\frac{1}{2}}}$$

کرۂ ہوائی کی بلندی کو زمین کے نصف قطر کے مقابلہ میں نظر انداز

کرکے ثابت کرو کہ

$$\text{ر} = \text{ا مس صا} + \text{ب مس}^{3}\,\text{صا}$$

۶ - ضلالت نور کی وجہ سے کسی جرم فلکی کے مقام کے ہٹاؤ کا قانون اخذ کرو۔

ثابت کرو کہ ضلالت کی وجہ سے کسی ستارے کے میل میں تبدیلی △ م ذیل کی مساوات سے حاصل ہوتی ہے۔

$$\triangle\,\text{م} = -\text{ک جم ہ جم صہ (مس صہ جم م} - \text{جب عہ جب م)} - \text{ک جم عہ جب م جب ہ}$$

جہاں کہ، صہ اور ہ بالترتیب ضلالت کے مستقل، طریق الشمس کے میلان اور سورج کے طول بلد کو تعبیر کرتے ہیں اور (عہ، م) ستارے کے استوائی محدد ہیں :-

بتاؤ کہ ضلالت کے مستقل کو ہیئتی مشاہدات سے کس طرح دریافت کیا جاتا ہے۔

۷ - ثابت کرو کہ چاند کے صعود میں اختلاف △ عہ ذیل کی مساوات سے حاصل ہوتا ہے۔

$$\text{مس}\,\triangle\,\text{عہ} = -\frac{\text{ر}}{\text{ف}}\;\frac{\text{جب ھ جم فہ}}{\text{جم م} - \frac{\text{ر}}{\text{ف}}\,\text{جم ھ جم فہ}}$$

جہاں ر اور ف زمین کے مرکز سے چاند اور مشاہد کے فاصلے ہیں ھ، م چاند کا ارض مرکزی ساعتی زاویہ اور میل ہیں اور فہ مشاہد کا ارض مرکزی عرض بلد ہے۔

بتاؤ نجیمۂ ایراس کی مدد سے سورج کے اختلاف کو دریافت کرنے

میں اس ضابطہ کو مناسب ترمیم کے ساتھ کس طرح استعمال کیا جاتا ہے۔

۸۔ قمر شمسی استقبال کی حرکیاتی توجیہ کرو اور اس کی وجہ سے کسی ستارے کے صعود و میل میں تبدیلیوں کے لئے جملے حاصل کرو۔
طریق الشمس پر ایک ستارے کے استوائی محدد (عہ، م) ہیں اور اس کا طول بلد لہ ہے اگر سالانہ استقبال کی وجہ سے صعود، میل اور طول بلد میں تبدیلیاں ∆ عہ، ∆ م اور ∆ لہ ہوں تو ثابت کرو کہ

∆ عہ مم عہ جم² م = ∆ م مم م = ∆ لہ مم لہ

# امتحان بی۔ایس سی شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۶ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

مضمون ہیئت (ذیلی) پرچۂ دوم نشانات (۷۰)

ہدایت:۔ صرف چھ سوال حل کئے جائیں۔ چار حصۂ (ا) سے اور دو حصۂ (ب) سے۔

## حصہ (ا)

۱۔ ایک ذرہ مستوی میں حرکت کر رہا ہے قطبی محددوں کے ذریعہ اس کے مبدا کی سمت کے (radial) اور اس کے علی القوائم سمت کے (transversal) اسراع کے لئے جملے اخذ کرو۔ ان سے قوت تجاذب مادی کے زیر اثر مرکزی مداری حرکت کی تفرقی مساوات تیار کرو اور اسے حل کرو۔

۲۔ (ا) حقیقی زاویہ اختلاف حضیض (true anomaly) (ب) اوسط زاویہ اختلاف حضیض (ج) خروج المرکزی زاویہ اختلاف حضیض اور (د) مرکز کی مساوات کی تعریف کرو۔

(ب) اور (ج) کے مابین اور (ا) اور (ج) کے مابین رابطہ حاصل کرو۔ آزمائش trial کے طریقہ سے کسی دیے ہوئے وقت (د) کا حقیقی زاویہ اختلاف کس طرح دریافت کیا جا سکتا ہے مختصراً بیان کرو۔

۳۔ آفتاب سے فاصلہ ص پر ایک سیارہ حرکت کرتا ہے۔ اگر مدار کا نصف محور اعظم ل، تجاذبی مستقل م، آفتاب کی کمیت ک₁ اور سیارہ کی کمیت ک₂ ہو تو ان کی رقموں میں سیارہ کی رفتار کا ضابطہ لکھو۔ اس سے مکافی (parabolic) رفتار اخذ کرو۔

زمین کی کمیت = ۶ء۵ × ۱۰^۲۷ گرام ص = ۶ء۳۷ × ۱۰^۸ سمر

م = ۶ء۶۷ × ۱۰^-۸ مان کر دریافت کرو کہ ناقابل لحاظ کمیت کے ذرہ کی کیا اقل رفتار ہونی چاہئے تاکہ وہ ہمیشہ کیلئے زمین کی سطح پر سے چلا جائے۔

۴۔ ایک سیارہ ناقص میں حرکت کرتا ہے جس کا خروج مرکز ۰ء۵ ہے۔ اوج اور حضیض کے مقامات پر اس کی خطی اور زاوی رفتاروں کا مقابلہ کرو۔ کس مقام پر اس کی واقعی خطی رفتار اوسط رفتار کے مساوی ہوتی ہے؟

۵۔ سیارے کی مداری اور اقترانی دوروں سے کیا مراد ہے؟ مریخ کا اوسط فاصلہ زمین سے ۱ء۵۲ ہیئتی اکائی ہے ثابت کرو کہ اس کا اقترانی دور ۷۸۰ یوم ہے۔

۶۔ اگر زمین اور سیارہ کے طریق الشمس سے متعلق شمس مرکزی (heliocentric) علی القوائم محدد دیے جائیں تو سیارہ کا ارض مرکزی (geocentric) مستقیم اور میل محسوب کرنے کے لیے ضابطے حاصل کرو۔

## حصہ (ب)

۷۔ ستارے کی ذاتی (proper) حرکت اور رفتار سمت خطِ نظر (radial velocity) کی توضیح کرو۔ اور ان کی صحیح تعیین کے طریقے

بیان کرو۔ ان کی مدد سے نظام شمسی کی فضائی حرکت کی ٹھیک تعیین کس طرح عمل میں آئی مفصل بیان کرو۔

۸۔ متحرک کو کسی خوشوں کے نقطہ استدقاق (convergent) کا کیا مفہوم ہے؟ مناسب شکل کھینچ کر سمجھاؤ کہ یہ نقطہ کیونکر دریافت کیا جاتا ہے۔ برج ثور کے خوشہ یا دب اکبر کے نظام کی حرکت پر مفصل بحث کرو۔

۹۔ دو ستاروں کی قدروں م اور ن کے تفاوت کا ان کی تنویروں کی رقموں میں ضابطہ حاصل کرو۔ ظاہری اور مطلق قدروں میں امتیاز کرو اور ان کے مابین رشتہ اخذ کرو۔

ستارہ کے لونی نمائندہ (colour index) سے کیا مراد ہے؟ حساس آلات کے ذریعہ اس کی پیمائش کے طریقے شرح وبسط کے ساتھ بیان کرو۔

۱۰۔ طیفی نوعیت کے لحاظ سے ستاروں کی کس طرح درجہ بندی ہوئی ہے اس پر مناسب مثالوں کی مدد سے بحث کرو۔

رسل ہرٹس اسپرنگ (Russell-Hertzsprung) کے نقشہ (diagram) کی تشریح کرو۔ اس نقشہ میں دیو ہیکل، بڑے دیو ہیکل، معمولی اور سفید بونوں (dwarfs) کے 'عام ترتیب (main sequence) ہٹ کر جو مقامات مشخص ہوتے ہیں ان کی اہمیت اور خصوصیات بیان کرو۔

---

# امتحان بی-ایس سی (شعبہ سائنس) ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۳۱ / اردی بہشت — وقت ۴ ساعت

ہئیت ذیلی (عملی) - پرچہ سوم — نشانات ۶۰

حسب ضرورت لوگارثمی جدول اور بحری جنتری استعمال کی جائے۔

۱ - تھیاڈولائیٹ کی مدد سے ایک معلومہ ستارے کا ارتفاع مشاہدہ کرکے دی ہوئی گھڑی کی خطائ دریافت کرو۔

۲ - آلہ مرور کے (Pivots) کا امتحان دیئے ہوئے لیول (Level) کے ذریعہ مناسب قرائتیں لیکر کرو۔

۳ - دو مناسب ستاروں کے مشاہدات سے آلہ مرور کی السمت کی خطائ اور دی ہوئی کوکبی گھڑی کی خطائ دریافت کرو۔

۴ - آلہ سدس (Sextant) کی مدد سے لیسے دو ستاروں کے نصف النہاری ارتفاعوں کے ذریعہ عرض بلد دریافت کرو جو راس کے مقابل جانب عبور کرتے ہیں۔

۵ - گرب استوائی دوربین کے دوتاری خردہ پیما کے ذریعہ دوہرے ستارہ (Borionis) کے زاویۂ محل اور فاصلہ کی چھ چھ پیمائشیں کرو اور اپنی پیمائش کی احتمالی خطائ دریافت کرو۔

۶ - تھیاڈولائیٹ کی مدد سے اور سورج کے مشاہدات کے ذریعہ دیے ہوئے نشان کا السمت معلوم کرو۔

۷ - آلہ سدس یا تھیاڈولائیٹ کی مدد سے سورج کے مناسب مشاہدات کے ذریعہ رصدگاہ کا طول بلد دریافت کرو۔ اوسط گھڑی کی خطاء دے دی جائیگی۔

۸ - قطبی ستارے کے مناسب مشاہدات کے ذریعہ مقامِ مشاہدہ کا عرض بلد دریافت کرو کوکبی گھڑی کی خطاء دے دی جائیگی۔

۹ - دو دی ہوئی کوکبی اور اوسط گھڑیوں کا مقابلہ کرکے اوسط گھڑی کی خطاء معلوم کرو۔ کوکبی گھڑی کی خطاء معلوم ہے۔



# امتحان بی۔ایس سی۔شعبہ سائنس سنہ ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۰ ارخورداد — وقت ۳ ساعت

## ارضیات ذیلی۔ پرچۂ اول — نشانات ۶۰

**ہدایت:**۔ ہرایک گروپ میں سے دو سوالوں کو منتخب کر کر کسی چھ سوالوں کے جوابات لکھو۔

## الف

۱۔ وہ کونسے عوامل ہیں جن کے ذریعہ حجرات کی فرسودگی ہوتی ہے تفصیل سے لکھو۔ ۱۰

۲۔ تکوین ارض کے نظریوں کا خلاصہ لکھو اور یہ بھی بیان کرو کہ ایک نظریہ کے بعد دوسرا نظریہ پیش کرنے کی کیا ضرورت ہوئی۔ ۱۰

۳۔ (Moraines) سے کیا مراد ہے۔ یہ کس طرح تیار ہوتے اور انکی کیا شکل ہوتی ہے۔ تفصیل سے لکھو۔ ۱۰

## ب

۴۔ حجرات کی درجہ بندی پر ایک مفصل مضمون لکھو۔ ۱۰

۵۔ حسب ذیل اصطلاحات پر مختصر نوٹ لکھو۔ مثالوں کے ساتھ اشکال بھی اتارو۔

(١) (Sill) (٢) (Laccolith) (٣) (Phaccolith) (۴) (Water fall) آبشار

(۵) (Vein) رگ ١٠

٦۔ کایا بدلی سے کیا مراد ہے۔ ان کی تیاری میں کونسے عوامل زیادہ حصہ لیتے ہیں۔ اور ان سے کیا نتائج حاصل ہوتے ہیں تفصیل سے لکھو۔ ١٠

## ج

۷۔ قلمیات کے چھ نظاموں میں ایک دوسرے سے کس طرح فرق کیا جاتا ہے تفصیل سے لکھو۔ ١٠

۸۔ حسب ذیل جمادات میں کس نظام سے متعلقہ قلمین پائی جاتی ہیں۔ ان جمادات کے طبعی خصوصیات بھی لکھو۔

(١) (Galena) (٢) (Beryl) (٣) (Calcite) (۴) (Olivine) ١٠

۹۔ قلمون کی تیاری میں کن امور کا موجود ہونا ضروری ہے بیرونی شکل کے دیکھنے سے کیا اندرونی شکل کے متعلق کچھ معلومات حاصل ہو سکتے ہیں۔ ١٠



# امتحان بی۔ایس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ ع

۱۱ - خورداد

مضمون ارضیات پرچہ دوم

وقت ۳ ساعت نشانات ۶۰

ھدایت ۔ ذیل کے کسی چھہ سوالوں کا جواب لکھو ۔ سب سوالوں کے نشانات مساوی ھیں ۔ چوتھا سوال لازمی ہے ۔

۱ (Echinoidea) اور (Trilobita) کے عام خصوصیات شکلوں کے ساتھہ بیان کرو اور بتلاؤ کہ یہہ کن حجرات میں پہلے نمودار ھوئے ۔ ۱۰

۲ وندھین نظام (Vindhyan System) کے حجرات کی ترتیب انکا مقام وقوع اور اھمیت واضح کرو ۔ ۱۰

۳ ذیل کے سلسلوں کے متعلقہ حجرات ۔ وجہ اھمیت اور عمر بیان کرو ۔ ۱۰

کارڈیورائٹ Kordurite Series
ارولی سلسلہ Aravalli Series
بجاور سلسلہ Bijawar Series
تالچیر سلسلہ Talchir Series

۴ ریاست حیدرآباد دکن کے معدنیات اور ان سلسلوں کا مختصر حال لکھو ۔ جن میں یہ پائے جاتے ھیں ۔ ۱۰

۵ راج محل تراپ (Rajmahal Trap) کس قسم کا متحجرہ ھے۔ اور حجراتی نظام میں اسکا کیا مقام ھے۔ اور اسکی عمر کس طرح معلوم ھوئی۔ ۱۰

٦ دھاروار نظام (Dharwar System) کا مفصل بیان دو۔ اور اسکی معاشی اھمیت کا مختصر حال لکھو۔ ۱۰

۷ رکازات کی اھمیت مختصراً لکھو۔ ذیل کے رکازات کے پہچان کی خصوصیات اور عمر بیان کرو۔
پروڈکٹس (Productus) ۔ سپریفر (Spirifer) گرایفیا (Gryphea) ۔ کیلسیولا (Calceola) ۔ مونوگراپٹس (Monograptus) ۱۰

۸ سمندری چڑھائی (Marine Transgression) سے کیا مطلب ھے۔ دکن میں اس قسم کے کچھہ حجرات کا حال بیان کرو۔ کیا انکی کوئی معاشی اھمیت ھے؟ ۱۰

———:0:———

# امتحان بی ۔ یس سی شعبہ سائنس

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۲۹ - اردی بہشت

مضمون ارضیات ذیلی — پرچہ سوم

وقت ۳ ساعت — نشانات ۸۰

نوٹ ۔ عملی کاپی کے لئے پانچ نشانات اور ارضیاتی دورہ کی رپورٹ کے لئے دس نشانات محفوظ ہیں ۔

۱ دئے ہوئے چار قلمی نمونوں کے خصوصیات بیان کرتے ہوئے انکے متعلقہ نظام کو لکھو اور نمونہ نمبر ۲ کی شکل اتارو ۔ ۱۰

۲ وجوہات بیان کرتے ہوئے شناخت کرو ۔

(الف) جمادات نمبری ۵ تا ۱۰ ۔ ۱۲

(ب) حجرات نمبری ۱۱ تا ۱۶ ۱۲

(ج) خوردبینی تختی نمبر ۱۷ و ۱۸ ۱۰

۳ دئے ہوئے رکاز نمبری ۱۹ تا ۲۴ کے خصوصیات بیان کرتے ہوئے انکا نام ۔ خاندان اور افق لکھو اور کسی ایک کی شکل اتارو ۔ ۱۱

۴ دئے ہوئے نقشے میں (Strike line) اتارو اور انکا عوط معلوم کرو ۔ ۱۰

→:←

# امتحان بی۔اے۔بی۔ایس سی شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۹ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

معاشیات خانہ داری۔ پرچہ اول — نشانات (۶۰)

نوٹ۔صرف چھ سوال حل کرو۔تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ (الف) رنگ کٹ سفوف Bleaching Powder کا مختلف کپڑوں پر کیمیائی اثر کیا اور کس طرح ہوتا ہے؟

(ب) ریشم۔ سوتی اور اونی کپڑے کے ریشوں کو ایک دوسرے سے پہچاننے کے لیے کیا کیمیائی طریقہ استعمال کریں گی؟

(ج) مختلف طریقے بتائیں کہ کپڑے کے ریشوں کو کس طرح بنا جاتا ہے weaves ان کے نام بتائیں اور بتائیے کہ وہ کس کس موقع و محل پر استعمال کیے جا سکتے ہیں۔

۲۔ اک مینو (Menu) تیار کریں۔

(الف) جبکہ آپ آٹھ لڑکیوں کو اپنے ساتھ تفریح کیلئے لے جا رہی ہوں۔ دوپہر کو کھانے پر کیا کیا ہوگا۔

(ب) رات کا کھانا کالج ڈے (College Day) کے روز۔

(ج) اک روز کا کھانا اک ایسے مرد کے لیے جو دفتر میں ملازم ہو لو۔ ذیابیطس (Diabities) کا مریض ہو۔

(د) گوشت کو چولھے یا انگیٹھی پر کس طرح بھونیں گی (Roast)

خوشنمائی اور موزونیت کے لحاظ سے کون سے کھانوں (dishes) کا انتخاب کرو گے ۔

۳- (الف) کھانا پکانے کی کیوں ضرورت ہے۔ کھانا پکانے کے مختلف طریقے کیا ہیں اور ان کا اثر مختلف کھانوں پر کیا ہوتا ہے۔

(ب) خمیر (Yeast) بیکنگ پاؤڈر اور بیکنگ سوڈے کا آٹے کے ساتھ مل کر کیا اثر ہوتا ہے۔

۴- (الف) آٹا - میدہ - اچھے عمدہ چاول (Milled Rice) نیم پختہ چاول (Parboiled Rice) راگی اور باجرہ کے آٹے کی غذائی حیثیت پر بحث کرو۔

(ب) سلاد کی غذائی قیمت کیا ہے ؟

۵- مندرجہ ذیل اصطلاحات کا مفہوم بیان کرو :-

(الف) مزدوروں کی جماعت (Trade Union)
اور حکومت کی شکلیں (Forms of Govt.)

(ب) بنک کا اجازت شدہ اصل (authorised capital)
خرید شدہ اصل (Subscribed Capital) اور ادا شدہ اصل
(Paid up Capital)

۶- حیاتین ب پیچیدہ (Vitam B Complex) کے اہم اجزاء کیا کیا ہیں ؟ ان کے ماخذ، خواص اور استعمال بیان کرو۔

۷- پانی میں جو جراثیم پائے جاتے ہیں ان کا حال بیان کرو۔ حسب ذیل صورتوں میں پینے کے اغراض کے لیے پانی سے ان جراثیم کو کس طرح دور کیا جاتا ہے :-

(الف) شہر کی آب رسانی میں

(ب) ایک چھوٹے خاندان کے لیے جو کیمپ میں مقیم ہو۔

۸ - اصلی گھی کو آمیزش شدہ (adulterated) گھی سے تمیز کرنے کے لیے کیا کیا تشخیصیں کی جاتی ہیں مصنوعی گھی (Margarin) کی غذائی قیمت کے متعلق جو کچھ معلوم ہو لکھو۔

---

# امتحان بی۔اے / بی۔ایس سی شعبۂ فنون / سائنس سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۳۱ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

معاشیات خانہ داری پرچۂ دوم۔فعلیات وغیرہ نشانات ۱۰۰

**نوٹ** :۔ حصۂ اول سے تین۳ سوال اور حصۂ دوم سے تین۳ سوال کے جواب مطلوب ہیں۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

## حصۂ اوّل

۱۔ انسان کے خون میں جو جسیمات پائے جاتے ہیں ان کے نام بتلاؤ۔ ان کی شکل اُتارو اور ان کے فعل کو مختصر طور سے بیان کرو۔

۲۔ حیض کے دَور سے کیا مراد ہے۔ ان امور کو بیان کرو جو اِس دَور کو قائم رکھتے ہیں۔

۳۔ عصبی ریشہ کی خورد بینی ساخت نقشہ اُتار کر (حشاء) بتلاؤ۔ عصبی ریشہ کے فعل کو بیان کرو۔

۴۔ (الف) (Sex Chromosomes) کا مختصر بیان لکھو۔

(ب) اعداد وشمار متعلق حیات (Vital Statistics)

سے کیا مراد ہے۔ ان کو حاصل کرنے کے جو طریقے رائج ہیں ان کو مختصر طور سے بیان کرو۔

# حصۂ دوم

۱ - مختصر طور پر بیان کرو۔
(ا) تکان (Fatigue)
(ب) حافظہ
(ج) عقل کا معیار معلوم کرنے اسکے طریقے کا کیا اثر ہوتا ہے۔
۲ - بچے کی تربیت پر ماحول۔ بچے کی دماغی نشوو نما میں موروثیت (inheritance) کہاں تک حصہ لیتی ہے۔

## یا

(الف) تعلیم میں حفظ کرنے سے کیا فائدہ ہے۔ بحث کیجیے۔
(ب) بعض شخص بہت آسانی کے ساتھ کیوں بھول جاتے ہیں؟ اُن کے حافظہ کو کس طرح بہتر بنایا جاسکتا ہے؟
۳- (الف) اک فہرست تیار کریں کہ اک نئے شادی شدہ جوڑے کو اپنے باورچی خانہ میں کن اشیاء کی ضرورت ہوگی۔
(ب) اک ایسے گھر میں کہ جس میں دو سونے کے کمرے ہوں (۱۰ فٹ × ۱۲ فٹ) اک بیٹھنے کا کمرہ (۱۲ × ۱۲ فٹ) اور اک کھانے کا کمرہ (۸ × ۱۰ فٹ) اور رہنے کے لیے اک ماں اک باپ اور دو بچے ہوں۔ آپ کس طرح کا اور کیا سامان رکھیں گی؟

ان کمروں کا اک خاکہ کھینچ کر واضح کریں کہ کونسی چیز (Furniture) کس جگہ رکھی جائیگی۔

۴۔ (الف) ریاست کن اُصولوں پر جرائم و گداگری کا انسداد کرسکتی ہے۔

(ب) اپنے ملک کی صفائی و ستھرائی (Sanitation) کا معیار بڑھانے کے لیے آپ کونسے طریقے اختیار کرینگی۔

## یا

کارخانہ جات کے مالکوں نے اب تک عورت مزدورں اور اُن کے بچوں کی بہبودی کے لیے کیا کیا طریقے اختیار کیے ہیں۔ ریاست نے اُن کی فلاح و بہبودی کا کہاں تک خیال رکھا۔



# امتحان بی۔اے شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

---

۲۴/اردی بہشت | وقت ۳ ساعت

---

فقہ۔پرچہ اول | نشانات ۱۰۰

---

ہدایت۔صرف پانچ سوالوں کو حل کرو ساتواں سوال لازمی ہے،

۱۔ باب الحقوق کے ذیل میں منزل دار بیت مرافق کے اصطلاحات قانونی کا کیا مطلب ہے، بیع نامہ میں کن کن الفاظ کے اندراج سے کیا کیا چیزیں بیع میں خود داخل ہو جاتی ہیں، اور کن کن چیزوں کی تصریح کی ضرورت ہے۔

۲۔ فضولی کی بیع کے متعلق حنفیہ اور شافعیہ میں کیا اختلاف ہے اور فضولی کی بیع کے احکام حنفیوں کے نزدیک کیا ہیں۔

۳۔ سلم کی کیا تعریف ہے، کیا یہ معدوم کی بیع ہے؟ اگر ہے تو جواز کی کیا وجہ ہے۔

۴۔ اعلام راس المال وتعجیلہ واعلام المسلم فیہ وتاجیلہ وبیان مکان الایفاء والقدرۃ علی تحصیلہ" اس عبارت کا کیا مطلب ہے

۵۔ کتوں اور درندوں حشرات الارض کی تجارت کے متعلق ائمہ میں کیا اختلاف ہے فیصلہ کن رائے اس باب میں کیا ہو سکتی ہے۔

۶۔ الاقالہ المرابحہ التولیہ مقائضہ نسیہ، صرف دین عین کتاب البیوع کے ان اصطلاحات کی تشریح کیجئے۔

۷۔ "ربوا" کی شرعی حقیقت کیا ہے ایک مختصر لیکن جامع مانع مضمون اس کے متعلق قلم بند کیجیے۔

۸۔ قاضی ہونے کے لیے شرعی شرائط کیا ہیں، ائمہ کے نقاط نظر کو بیان کر کے راجح رائے کو ترجیح دیجیے۔

۹۔ قتل کی کتنی قسمیں ہیں، اور ان کے احکام و آثار کیا ہیں۔

۱۰۔ فیصلے کی جو قسمیں فقہاء نے بیان کی ہیں ان میں ہر ہر قسم کی تعریف کر کے ان کے احکام درج کیجیے۔

# امتحان بی۔ اے شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۶ اردی بہشت | وقت ۳ ساعت

اصول فقہ۔ پرچۂ دوم | نشانات ۱۰۰

ہدایت:۔ صرف پانچ سوالات کے جواب لکھئے۔ نشانات مساوی ہیں۔

(۱) اصول فقہ (احکام شرعیہ کے ادلہ) اور ان میں حصہ کی وجہ اور ان کے دلیل ہونے پر جو دلیل ہے وہ لکھو۔

(۲) الامر للوجوب اصول فقہ کا مسئلہ ہے قاعدہ ہے کہ ہر فن میں اُس کے موضوع ہی کے حالات بیان کیے جاتے ہیں۔ امر اصول فقہ کا موضوع نہیں پھر یہاں اس کے ذکر کی کیا وجہ ہے، امر، وجوب کے لیے ہے اس سے کیا مراد ہے مع دلیل لکھو اور نیز اس دعوے پر جو دلیل ہے بیان کرو۔

(۳) کتب اصول فقہ میں قرآن کی تعریف یہ ہے ھو ما نقل الینا بین دفتی المصاحف متواترا قرآن بدیہی اور ظاہر ہے جیسے ہر خاص و عام جانتا ہے یہ تعریف کا محتاج نہیں۔ تعریف نظری کی کیجاتی ہے اس کے علاوہ یہ تعریف قرآن سے زیادہ خفی ہے جسے خواص علماء بھی مشکل سے سمجھتے ہیں اور تعریف بالاخفی صحیح نہیں پس اس کا

معرف ہونا کیونکر صحیح ہوگا اور بدیہی کی تعریف کیونکر جائز ہوگی۔

۴ اتصال سند کے اعتبار سے احادیث کے اقسام اور ان کی تعریف اور جس علم کی وہ مفید ہیں بیان کرو۔

۵ حدیث مرسل کی تعریف اور اقسام اور اس کے حجۃ ہونے میں ائمہ کا اختلاف مع وجہ اختلاف اور جو اس میں راجح ہے وہ دلیل سے لکھو امام مالکؒ اور امام ابو حنیفہؒ کے حد تک تمام ائمہ کا اس کے متعلق کیا خیال تھا پہلا وہ کون ہے جس نے قدماء سلف سے اس میں اختلاف کیا۔

۶ راوی حدیث اپنی روایت کردہ حدیث کے خلاف عمل کرے تو اُس کا کیا حکم ہے اس میں جو اختلاف ہے وہ بھی مع ہر ایک کی دلیل کے لکھو خصوصاً امام ابو حنیفہ کا اس میں کیا مذہب ہے لکھو اور اس کی دلیل بیان کرو۔

۷ اجماع کی تعریف کرو اور کسی اجماعی مسئلہ کی مثال سے اسے واضح کرو اور یہ کہ ادلہ میں اس کا کون سا درجہ ہے منکرین اجماع کے انکار کی کیا وجہ ہے۔

۸ "روی انہ علیہ السلام تزوج میمونۃ وھو حلال" و روی "تزوج وھو محرم" اصول فقہ کے قواعد کے اعتبار سے ان دونوں میں جو راجح ہو مع اُس قاعدے کے لکھو جو مرجح ہے۔

---

# امتحان بی۔ اے شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۳۴۶ء

۲۸/ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

تفسیر پرچہ (سوم بیضاوی شریف) نشانات ۱۰۰

۔ چھ سوالوں کے جواب دو۔

۱۔ (۱) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بارے میں اختلاف شافعیہ وحنفیہ میں کیا ہے، طرفین کے ادلہ بیان کیجئے، آپ کسے ترجیح دیتے ہیں بسم اللہ کے مفہوم کو واضح کرکے بتلائے کہ کیا سورہ کا جز ہونا اس کا ضروری ہے

۲۔ (۲) الحمد للہ رب العلمین الرحمٰن الرحیم۔ حمد کی تعریف کیجئے۔ شکر سے حمد کا کیا تعلق ہے۔ اللہ اسم ذات ہے یا اسم صفت اس کے اصلی معنی کیا تھے اب کیا مفہوم مراد ہے۔ رب و عالم کیا صیغے ہیں۔ قرآن میں رب و عالم کا کیا مفہوم ہے لغوی مفہوم سے کیا مناسبت ہے، رحمن و رحیم میں کیا فرق ہے، رحیم پہلے کیوں نہیں لایا گیا؟

۳۔ (۳) منعم علیھم، مغضوب علیھم، ضالین یہ تینوں کون گروہ ہیں؟ ان تینوں جماعت کی تعبیر میں کیوں فرق کیا گیا؛ قرآن میں ان جماعتوں کا کہیں اور بھی ذکر ہے

۴۔ (۴) الذین یؤمنون بالغیب ویقیمون الصلوٰۃ ومما

رزقنٰھم ینفقون۔ ایمان، غیب، الصلوٰۃ، اقامت صلوٰۃ، کے معنی کی تحقیق کیجئے ان الفاظ کے لغوی و شرعی معنی میں کیا کیا مناسبت ہے۔ متقی ان صفات کے بغیر ہوسکتا ہے یا نہیں؟

۵۔ (۵) ان اللہ لایستحی ان یضرب مثلاً ما بعوضۃ فما فوقھا فاما الذین آمنوا فیعلمون انہ الحق من ربھم واما الذین کفروا فیقولون ماذا اراد اللہ بھٰذا مثلاً۔ حیاء، کے لغوی و اصطلاحی معنی کیا ہیں قرآن میں کیا معنی مراد ہیں۔ حیاء تو صفاتِ حمیدہ سے ہے، اللہ تعالیٰ کو ایک اچھی صفت سے کس طرح معرّیٰ کیا جاسکتا ہے۔ فما فوقھا سے کیا مراد ہے، اما الذین امنوا، اور اما الذین کفروا یہ دونوں متقابل ہیں۔ جب ایمان والے جانتے ہیں تو کافروں کے متعلق یہ ہونا چاہیے تھا کہ وہ نہیں جانتے، اس کے بجائے فیقولون ماذا اراد اللہ بھٰذا مثلاً جو مطلب ہے بیان کیجئے

۶۔ (۶) "کیف تکفرون باللہ" استخبار فیہ انکار وتعجیب لکفرھم بانکار حال التی یقع الکفر علیھا علی الطریق البرھانی لان صدورہ لاینفک عن حال وصفۃ فاذا انکران یکون لکفرھم حال یوجد علیھا استلزم ذلک انکار وجودہ فھو ابلغ واقوی فی انکار الکفر من اتکفرون واوفق لما بعدہ من الحال ترجمہ کیجئے۔ مطلب لکھئے۔ جناب قاضی صاحب کیا فرماتے ہیں اس کو واضح طور پر لکھئے۔

۷ ۔ (۷) یا ایہا الناس اعبدوا ربکم خلقکم والذین
من قبلکم لعلکم تتقون، الذین جعل لکم الارض فراشا
والسماء بناء، ترجمہ کیجئے ماقبل کی آیتوں سے کیا ربط
بتایا گیا ہے ۔ اعبدوا اللہ الذی خلقکم کے بجائے ربکم
اس موقع پر کس لیے استعمال کیا گیا، والذین من قبلکم
کا کیا موقع تھا ۔ تقویٰ کے کیا معنی ہیں ۔ یہ موقع تو نعمت
کے شمار کا ہے، آسمان کے خیمہ بنانے سے ہم کو کیا فائدہ،
ایسا خیمہ جو نہ ہم کو سردی سے بچاتا ہے نہ گرمی سے نہ بارش
سے، تو پھر ہمارے لئے نعمت کس طرح ہوا ۔
۸ ۔ ابدع فی الماء قوۃ فاعلۃ وفی الارض قوۃ قابلۃ
یتولد من اجتماعھما انواع الثمار وھو قادر علی ان
یوجد الاشیاء کلھا بلا اسباب ومواد وکما ابدع
نفوس الاسباب والمواد ولکن لہ فی انشاءھا
مدرجا من حال الی حال صنائع وحکما یجدد فیھا
لاولی الابصار عبرا وسکونا الی عظیم قدرتہ،
لیس ذلک فی ایجادھا دفعۃ
ترجمہ کیجیے مطلب لکھئے ۔

# امتحان بی۔اے شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۷؍اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

حدیث (ترمذی) حصۂ اول (پرچہ چہارم) — نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالوں کو حل کرو نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ "باب من احق بالامامۃ" میں ہے۔ "یؤم القوم اقرأھم لکتاب اللہ فان کانوا فی القرأۃ سواء فاعلمھم بالسنۃ"۔ یہی وجہ ہے کہ امام شافعیؒ اعلم پر اقرأ کو ترجیح دیتے ہیں۔ لیکن کتب فقہ حنفی میں اعلم کی ترجیح اقرأ پر مذکور ہے۔ بظاہر حدیث امام شافعیؒ کے دعوی کی مؤید ہے احناف کا کیا جواب ہے۔؟

۲۔ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لیس علی المسلمین جزیۃ جزیہ کی حقیقت کیا ہے؟ یہ کس چیز کا بدلہ ہے! فقہاء کا قول "لانہ وجب نصرۃً للمقاتلۃ" کے پیش نظر توضیح کرتے ہوئے یہ بھی لکھئے کہ اس کی سالانہ مقدار کیا ہے؟ اور کون کون اس سے مستثنٰی ہیں۔ اور اس سے اسلام کی کس قسم کی تعلیم کا ثبوت ملتا ہے۔

۳۔ کفارہ کا تعلق کس صوم سے ہے اور مفطرات ثلثہ میں موجب کفارہ کیا چیز ہے ائمہ کے اختلافات، اختلافات کے وجوہ

اور ترجیح جس مسلک کو حاصل ہے بیان کرو۔

۴۔ انعقاد صحت نکاح کے لئے ایجاب وقبول ومہر وتابید وشہود ضروری ہیں نص قرانی سے ان کے مآخذ نقل کرو۔ اور نکاح متعہ اور نکاح موقت اور نکاح شغار کی تعریفات بیان کرتے ہوئے ان کے احکام بھی مع دلائل لکھو۔

۵۔ طلاق کے اقسام ثلثہ رجعی بائنہ مغلظہ کی تعریفات مع احکام بیان کیجئے اور یہ بھی کہ خلع سے کس قسم کی طلاق واقع ہوگی۔ مختلعہ کی عدت میں جو اختلاف ہے اسے نقل کرتے ہوئے مذہب حنفی لکھیے۔ اور یہ بھی واضح کیجئے کہ مختلعات کو منافقات کیوں کہا گیا۔ حالانکہ نص قرانی سے جواز خلع کا ثبوت ملتا ہے۔

۶۔ "باب ماجاء فی کراھیۃ تزویج المحرم میں ہے ان المحرم لا ینکح ولا ینکح حالانکہ خود حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تزوج میمونۃ وھو محرم۔ ان دونوں روایتوں کا تعارض اٹھاتے ہوئے اصل مسئلہ شرعیہ پر روشنی ڈالیے۔

۷۔ "باب ماجاء فی بیع من یزید" میں ہے ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ باع حلساً وقدحاً وقال من یشتری ھذا الحلس والقدح فقال رجل اخذ ھما بدرھم فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من یزید علی درھم من یزید علی درھم فاعطاہ رجل درھمین. فباعھما منہ۔

یہ نیلام کی صورت ہے برخلاف اس کے باب ماجاء فی النہی عن البیع علی بیع اخیہ میں ہے "لا یبیع بعضکم علی بیع بعض۔ اس روایت سے بظاہر یہی متبادر ہوتا ہے کہ ایک کی بولی پر دوسرا بولی نہ لگائے جیسا کہ ہراج میں ہوا کرتا ہے۔ اس اشکال کا جواب دیتے ہوئے ہر روایت کا مصداق صحیح متعین کیجئے۔

---

# امتحان بی۔اے۔ شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۸۔ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

حدیث (ترمذی شریف حصۂ دوم) پرچہ پنجم نشانات (۱۰۰)

ہدایت۔ سوال اول و آخر میں سے ایک لازماً کرو۔ باقی چھ میں سے کوئی چار یعنی کل پانچ۔ نشانات سب کے برابر ہیں یعنی (۲۰) ہیں

۱۔ عن علی بن ابی طالب قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا فعلت امتی خمس عشرۃ خصلۃ حلّ بھا البلاء قیل وماھی یا رسول اللہ قال اذا کان المغنم دولا والامانۃ مغنما والزکاۃ مغرما واطاع الرجل زوجتہ وعق امہ وبر صدیقہ وجفا اباہ وارتفعت الاصوات فی المساجد وکان زعیم القوم ارذلھم واکرم الرجل مخافۃ شرہ وشربت الخمور ولبس الحریر واتخذت القینات والمعازف ولعن آخر ھذہ الامۃ اولھا فلیرتقبوا عند ذلک ریحا حمراء اوخسفا اومسخا۔

اعراب لگاؤ۔ ترجمہ کرو۔ اور حدیث بالا کے ساتھ ابواب فتن کی جن اور دو چار حدیثوں کے مطالب تمہارے ذہن میں ہوں ان کو پیش نظر رکھکر اس پر بحث کرو کہ آج کل امت محمدیہ علیہ السلام والتحیۃ پر ہر طرف سے اور ہر طرح کی بلاؤں کا جو ہجوم ہے' اس کے اسباب وعلل

اور علاج و تدارک کو محض سیاسی و معاشی راہوں سے تلاش کرنا کہاں تک درست اور مفید ثابت ہو رہا ہے؟ اور سیاسی و معاشی اصلاحوں کی روز افزوں چیخ و پکار کے باوجود ان خصلتوں کا شیوع بھی کس درجہ روز افزوں ہے؟

۳ - عن ثوبان قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انما اخاف علی امتی ائمۃ مضلین قال و قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تزال طائفۃ من امتی علی الحق ظاھرین لا یضرھم من خذلھم حتی یاتی امر اللہ ۔

ترجمہ و مطالب کے ساتھ آج کل ائمہ مضلین کی جو مختلف جہات سے کثرت ہے اس کی کچھ تفصیل کرو نیز اسی طائفہ علی الحق کی نشاندہی کرو جس کی نسبت اس حدیث میں پیشین گوئی ہے۔ موجودہ میں دینی نقطۂ نظر سے ضلال اور حق کے دلائل کی تفصیل ہو۔

۴ - (۱) الایمان بضع و سبعون بابا فادناھا اماطۃ الاذی عن الطریق و ارفعھا قول لا الہ الا اللہ (۲) لا تزنی الزانی وھو مؤمن و لا یسرق السارق وھو مؤمن (۳) بین العبد و بین الشرک والکفر ترک الصلاۃ (۴) بدأ الاسلام غریبًا و سیعود غریبا ۔

ان احادیث کے ترجمہ و مطلب کے ساتھ ان سے جو مباحث پیدا ہوتے ہیں ان کی مدلل تفصیل کرو۔

۴ - (۱) عن ابی سعید قال استاذنا النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی الکتابۃ فلم یاذن لنا (۲) عن ابی ھریرۃ قال

كان رجل من الانصار يجلس الى رسول الله صلى الله
عليه وسلم فيسمع من النبي صلى الله عليه وسلم
الحديث فيعجبه ولا يحفظه فشكى ذلك الى رسول الله
صلى الله عليه وسلم... فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم
استعن بيمينك واومأ بيده الى الخط

یہ اور دیگر احادیث اس سلسلہ میں ترمذی شریف کے ابواب العلم
میں مذکور ہیں، ان سے کتابت کے اذن و رخصت اور نہی و کراہت
کی جو بحث پیدا ہوتی ہے اس کی تشریح و توجیہ دلائل کے ساتھ کرو۔

۵۔ من قال فی القرآن بغیر علم... قول فی القرآن برأیہ
کی ایک دوسرے سے توجیہ و تفہیم کرو اور بتاؤ کہ کیا قرآن کریم کا صرف
ترجمہ سمجھ لینا فہم قرآن کے لیے کافی ہے اور آج کل جس کثرت سے
قرآن کی تدریس و تفسیر کا پیشہ چل پڑا ہے اور جس طرح ہر کس و ناکس تقریر
و تحریر میں قرآن کی آیات سے بے دھڑک استشہاد و استدلال کرنے لگا ہے
اس میں قول بغیر علم و برایہ سے کہاں تک احتیاط و اجتناب ہوتا یا
ہو سکتا ہے؟

۶۔ (۱) ولا تلقوا بایدیکم الی التھلکۃ (۲) فلا جناح
علیہ ان یطوف بھما (۳) اور آیات محکمات و متشابہات کی
تفسیر کے ذیل میں ترمذی شریف میں کیا روایات نقل کی گئی ہیں؟ اور
ان کی رو سے ان آیات کی کیا تفسیر ہوتی ہے؟

۷۔ عن عبد الله بن مسعود قال قال رسول الله صلى الله
عليه وسلم لما وقعت بنو اسرائيل فى المعاصى نهتهم

علمائهم فلم ينتهوا فجالسوا فی مجالسهم و واكلوهم وشاربوهم فضرب الله بعضهم على بعض ولعنهم على لسان داؤد وابن مريم ذلك بما عصوا وكانوا يعتدون قال فجلس رسول الله صلى الله عليه وسلم وكان متكئاً فقال لا والذى نفسى بيده حتى تاطروهم اطرا -

عن ابی عبیدة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان بنی اسرائیل وقع فیهم النقص كان الرجل فيهم يرى اخاه يقع على الذنب فينهاه عنه فاذا كان الغد لم يمنعه ما رأى منه ان يكون اكيله وشريبه وخليطه فضرب الله قلوب بعضهم ببعض ونزل فيهم القرآن فقال لعن الذين كفروا من بنی اسرائیل على لسان داؤد وعيسى ابن مريم ذلك بما عصوا وكانوا يعتدون وقرأ حتى بلغ لو كانوا يؤمنون بالله والنبی وما انزل اليه ما اتخذوهم اولياء ولكن كثيرا منهم فاسقون قال وكان نبی الله متكئا فجلس فقال لا حتى تاخذوا على يد الظالم فتاطروه على الحق اطرا -

ترجمہ کرو اور ان دونوں حدیثوں میں کس جماعت کی معاصی ومفاسد سے اصلاح کے لیے جس معاشرتی عدم موالات کی تعلیم فرمائی گئی ہے اس کی نفسیاتی و اجتماعی اہمیت پر بحث کرو - اور بتاؤ کہ ہمارے عوام و علماء کی غفلت اس سے کس درجہ بڑھی ہوئی ہے اور اسلامی معاشرہ میں اس کے کیا نتائج پیدا ہو رہے ہیں؟ یہ یاد رکھو کہ عوام پر خصوصاً خدا اور آخرت کے خوف سے زیادہ جماعت کے دباؤ کا اثر ہوتا ہے۔

# امتحان بی۔اے شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۷/اردی بہشت وقت ۳ ساعت

تفسیر (قرآن مجید) پرچہ (ششم) نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالات کے جوابات لکھئے۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ یا ایھا الذین آمنوا من یرتد منکم عن دینہ فسوف یأتی اللہ بقوم یحبھم ویحبونہ اذلۃ علی المؤمنین اعزۃ علی الکافرین یجاھدون فی سبیل اللہ ولا یخافون لومۃ لائم

واقعۂ ارتداد کے تاریخی پس منظر کی روشنی میں اس آیت کی سیر حاصل تشریح اور تفسیر کیجئے۔

۲۔ والذین یرمون المحصنات ثم لم یأتوا باربعۃ شھداء فاجلدوھم ثمانین جلدۃ ولا تقبلوا لھم شھادۃ ابدا

احصان کے شرعی معنی متعین کرتے ہوئے بتائیے کہ آیا حکم قذف ذکور و اناث دونوں کے لیے عام ہے یا کسی ایک سے مخصوص۔

۳۔ قرآن کریم نے کفار اور مشرکین کے ساتھ مسلمانوں کے تعلقات کی جس طرح تعلیم دی ہے اس کی اصولی نوعیت پر بحث کیجئے۔

۴۔ نزّل علیک الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیه وانزل التوراۃ والانجیل من قبل ھدی للناس وانزل الفرقان

ترجمہ اور تفسیر کیجئے۔ فرقان سے کیا مراد ہے؟ اگر کتاب اللہ ہی مراد ہے تو پہلی جگہ نزّل (باب تفعیل) دوسری جگہ انزل (باب افعال) استعمال کرنے میں کیا حکمت و بلاغت مضمر ہے؟

۵۔ واذ اخذ اللہ میثاق الذین اوتوا الکتاب لتبیننه للناس ولا تکتمونه فنبذوہ وراء ظھورھم واشتروا به ثمنا قلیلا

ترجمہ کیجئے۔ یہاں کس عہد کی جانب اشارہ ہے؟ اس عہد کی تشریح اور زمانہ عہد کا تعین کیجئے۔

۶۔ ولقد نعلم انھم یقولون انما یعلمه بشر لسان الذی یلحدون الیه اعجمی وھذا لسان عربی مبین ان الذین لا یؤمنون بایات اللہ لا یھدیھم اللہ ولھم عذاب الیم

ترجمہ اور حاصل مطلب بیان کیجئے۔ آیات کے باہمی ارتباط کو واضح کیجئے۔

# امتحان بی۔اے۔ شعبہ دینیات ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۲۷ اردی بہشت | وقت ۳ ساعت

کلام۔ حصہ اول۔ پرچۂ ہفتم | نشانات (۱۰۰)

**ہدایت**۔ صرف پانچ سوالوں کا جواب دو۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ وجوب کے احکام لازمہ بیان کرو۔ اور ثابت کرو کہ واجب کے لیے وحدت ضروری ہے۔

۲۔ توحید کی حقیقت علامہ شیخ عبدہ کی تقریر کے مطابق لکھو۔

۳۔ رسالت کی ضرورت ثابت کرو، اور اس ضرورت کی نوعیت بیان کرو۔

۴۔ مسلمانوں کے موجودہ زوال اور حال زبوں کا ان کے ماضی کے شان وشوکت سے مقابلہ کرو۔

۵۔ شاہ ولی اللہ کے عالم مثال کے نظریہ کو تفصیل سے بیان کرو اور بتاؤ کہ اس نظریہ سے اسلام کے کن اصول کی توضیح ہوتی ہے۔

۶۔ فطری امور کے ظاہر ہونے سے کون حجابات مانع ہوتے ہیں ان حجابات کے رفع کرنے کے طریقے بیان کرو۔

۷۔ عبادت کے اسلامی مفہوم کی توضیح کرو، اور ثابت کرو کہ عبادت بندوں پر خدا کا حق ہے۔

۸ - "دین" کا اسلامی مفہوم اور اس کے متعلقات کیا ہیں؟ ایسے
دین کی ضرورت ثابت کرو جو تمام ادیان کا ناسخ ہو۔

1114

# امتحان بی۔ اے شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۸ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

کلام۔ حصۂ دوم۔ پرچہ ششم　　　　نشانات (۱۰۰)

کسی ایک عنوان پر متکلمانہ انداز میں سیر حاصل بحث کیجیۓ جو بارہ سطری چھ صفحات سے کم اور دس صفحات سے زیادہ نہ ہو۔

۱۔ شاہ صاحب کے عالم مثال کی حقیقت بیان کرو۔

۲۔ شاہ صاحب کا مسئلہ ایجاد کے متعلق جو خیال ہے بیان کرو۔

۳۔ حقیقت روح اور کیفیت روح سے متعلق شاہ صاحب کا نقطۂ نظر کیا ہے

۴۔ حقیقت معاد و امکان حشر جسمانی پر بحث کرو۔

IV Translate into English:—

انگریزی عہد حکومت مین تعلیم اور حکومت کے درمیان
ایك نیا اور مضبوط رشتہ قائم ہوگیا ہے۔ کمپنی کے عہد کی ابتدا
سے ابتك کم و بیش واضح طور پر حکومت کی یہی کوشش رہی
ہے کہ تعلیم کے ذریعہ طلبہ کو اپنے مقاصد کے لئے تیار کرے۔
ایسٹ انڈیا کمپنی کے عہد حکومت مین جو مراسلات اور تعلیمی
رکارڈ ملتے ہین ان کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ انگریزی تعلیم
کا نفاذ اسی غرض سے کیا گیا تھا کہ کمپنی کے بڑھتے ہوئے
کاروبار کو چلانے کے لئے منشی اور چھوٹے درجہ کے افسر
تیار کئے جائین تاکہ ذرا ذرا سے کام کے لئے کمپنی کو انگلستان سے
لوگ نہ لانے پڑین جو زیادہ تنخواہوں کے طالب ہوتے تھے۔
پھر یہ مصلحت بھی تھی کہ کچھ ایسے لوگ کمپنی کے پاس رہیں
جو تجارت اور حکومت دونون کے معاملات میں ان کے اور
ہندوستانیون کے درمیان واسطے کا کام دین اس وقت سے ابتك
اگرچہ ملك کے تعلیمی نقطۂ نظر مین بہت کچھ تبدیلی ہوگئی ہے
اور سرکاری بیانات مین دوسرے اور بہتر مقاصد کی جھلك بھی
نظر آتی ہے لیکن عمل کے لحاظ سے تعلیم اب بھی متوسط طبقون
کو پڑھنا لکھنا سکھانے اور ان کو سرکاری نوکریون کے واسطے
تیار کرنے تك محدود ہے۔ علاوہ اس کے سرکاری اور نیم سرکاری
دونون قسم کے مدارس کی تعلیم اور پالیسی حکومت کی دست نگر
ہے۔ حکومت ہی بڑی حد تك ان کے مصارف کی ذمہ دار
ہے۔ اگر ہندوستان مین ایسی تعلیم گاہین قائم کی جائین جن کے
مقاصد عام مروجہ مقاصد سے مختلف ہون تو ان کا کامیابی کے
ساتھ چلنا بہت مشکل ہے۔ ۳۰

# FACULTY OF ARTS

B.A. & B.Sc. EXAMINATIONS. (*Supplementary*)

1355 F.—1946 A.D.

ENGLISH Paper IV

(Non-Detailed Texts and Translation)

Time 3 Hours.] [Marks 100.

*I.* Describe briefly the part played in the novel by Henchard revealing 'the tremendous force and energy of his character'.

*Or*

Sketch the character of Elizabeth-Jane 25

*II* What is your impression of *She Stoops to Conquer* as a comedy? Illustrate your answer by references to the major characters of the play

*Or*

Give an account of the part played by Mrs. Hardcastle *Or* Young Marlow. 25

*III.* Attempt *one* of the following:—

(a) The athletic and the dramatic entertainments of the Greeks.

(b) The position of women and of slaves in Greek Society.

(c) 'We owe a debt to Rome for preserving and passing on to us the Glories of Earlier Civilizations'. Examine these 'Glories'.

(d) Roman Education. 20

P.T.O.

Such is the patriot's boast, where'er we roam
His first, best country, ever is at home.
And yet, perhaps, if countries we compare,
And estimate the blessings which they share,
Though patriots flatter, still shall wisdom find
An equal portion dealt to all mankind.
As different good, by Art or Nature given,
To different nations makes their blessings even.

*Line =the **Equator**

# FACULTY OF ARTS

B A & B.Sc EXAMINATIONS. (*Supplementary*)

1355 F.—1946 A.D.

ENGLISH Paper III.

(ESSAY AND UNSEENS)

Time 3 Hours.] [Marks 100

*I.* Write an essay on *one* of the following:— 75

(a) "The Parliament of Man, the Federation of the World".

Tennyson.

(b) "History is little more than the register of the crimes, follies and misfortunes of mankind"

Gibbon.

(c) Science is both a blessing and a curse to mankind.

(d) Political unity in India how it may be brought about

*II.* Paraphrase.— 25

But where to find that happiest spot below,
Who can direct, when all pretend to know?
The shudd'ring tenant of the frigid zone
Boldly proclaims that happiest spot his own,
Extols the treasures of his stormy seas,
And his long nights of revelry and ease;
The naked negro, panting at the line,*
Boasts of his golden sands and palmy wine,
Basks in the glare, or stems the tepid wave,
And thanks his gods for all the good they gave.

P.T.O.

Smooth—sliding Mincius, crown'd with vocal reeds,
That strain I heard was of a higher mood.

(f) Above, below, the rose of snow,
Twined with her blushing foe, we spread
The bristled Boar in infant—gore
Wallows beneath the thorny shade.

(g) Vanquished in life, his death
By beauty made amends:
The passing of his breath
Won his defeated ends.

(h) Who, lest all thought of Eden fade,
Bring'st Eden to the craftsman's brain
Godlike to muse o'er his own Trade
And manlike stand with God again!

*Or*

State what you know of any two of the following.—

Chaucer, The Caroline Poets, Burns; Elizabeth Barrett Browning; Poets of the Transition (1892 1913). 20

V Annotate, with reference to the context, any *five* of the following —

(a) O, then we bring forth weeds
When our quick minds lie still, and our ills told us
Is as our earing. Fare thee well awhile

(b) What was't
That moved pale Cassius to conspire, and what
Made the all—honour'd, honest Roman, Brutus
With the arm'd rest, courtiers of beauteous freedom,
To drench the Capitol, but that they would
Have one man but a man?

(c) Yes, like enough, high-battled Caesar will
Unstate his happiness, and be staged to the show
Against a sworder! I see men's judgements are
A parcel of their fortunes

(d) His delights
Were dolphin—like; they show'd his back above
The element they lived in: in his livery
Walk'd crowns and crownets; realms and islands were
As plates dropp'd from his pocket.

(e) O fountain Arethuse, and thou honour'd flood,

# FACULTY OF ARTS

B.A. EXAMINATION (*Supplementary*)

1355 F.—1946 A.D.

ENGLISH Paper II

POETRY AND HISTORY OF LITERATURE

Time 3 Hours ] [Marks 100

*I* 'Character is Destiny.' How far is this applicable to the chief figures in *Antony and Cleopatra?*

*Or*

'The reason of part of the tragedy is that, though a great lover, Antony never understood Cleopatra.' Discuss. 20

*II* Estimate Shakespeare's debt to Plutarch's *Lives* for the plot and characters of *Antony and Cleopatra*

*Or*

In *The Deserted Village* Goldsmith reflects on matters which had come under his own observation – the political and social conditions of his own time.' Illustrate.

*Or*

Show how in *The Lotos-Eaters* Tennyson conveys the atmosphere of dreamy ease. 20

*III* Point out how the story of the Scholar Gipsy well fitted in with Arnold's disgust with modern life, its feverish and fickle activity.

*Or*

Explain the ideas contained in any *two* of the following poems:—

*War Song of the Saracens; Dark Rosaleen, Mother and Son; Remembrance; The Choice.* 20

*IV*. Sketch, briefly, Shakespeare's dramatic career.

*Or*

Give a brief account of English poetry in the Age of Wordsworth.

P.T.O.

V Annotate briefly *any five* of the following:— 20

(a) Like Carlyle, when the Ms. of his masterpiece was burned by the housemaid of John Stuart Mill, he might have begun all over again.

(b) We shall never have a novelist of the magnitude of Shakespeare till we have a novelist who can make blunders of the same magnitude as Shakespeare's.

(c) *Resolution and Independence* does not suggest poetry at all

(d) The Captain of the Hampshire grenadiers has not been useless to the historian of the Roman Empire.

(e) I admire his eloquence, I approve his politics, I adore his chivalry, and I can almost excuse his reverence for church establishments.

(f) His precepts are rigid, but they are founded on the gospel: his satire is sharp, but it is drawn from the knowledge of human life, and many of his portraits are not unworthy of the pen of La Bruyere.

(g) But Mr. Sheridan's eloquence commanded my applause; nor could I hear without emotion the personal compliment which he paid me in the presence of the British nation.

(h) In China, for many centuries past, there has been a class of men set apart from the first to the pursuit of liberal arts and destined to the functions of government.

# FACULTY OF ARTS

B A EXAMINATION (*Supplementary*)

1355 F—1946 A D

ENGLISH Paper I

PROSE AND HISTORY OF LITERATURE

Time 3 Hours] [Marks 100

*I* Illustrate from *Essays by Modern Writers* what you consider to be the main features of the Modern English Essay. 20

*Or*

How does Trevelyan show that, besides being a religious enthusiast, Bunyan is a great artist?

*II* Give an account of Gibbon's life at Oxford 20

*Or*

"Gibbon's autobiography pleases us because it is a perfect example of how a much limited man, by an extremely wise laying out of his life can produce just that great thing which was in him to do" Discuss

*III* Summarize the reflections of C E Montague on holidays and state how far you find yourself in agreement with them 20

*Or*

What do we learn about the composition of the *Decline and Fall of the Roman Empire* from his *Autobiography*?

*IV* Give an account of the prose of the Restoration Age. 20

*Or*

Show how "Carlyle is one of the greatest forces of the modern world".

*Or*

State what you know of Charles Dickens *Or* Sir Walter Scott as a novelist

P T O

248/241

۲۴۸/۲۴۱

# امتحان ام ۔ اے (ابتدائی) شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۰ خورداد — وقت ۳ ساعت

ریاضی پرچۂ دوم — نشانات ۱۰۰

**ہدایت** :۔ صرف پانچ سوال حل کیے جائیں۔ کسی حصّہ سے تین سے زائد نہ ہوں ۔

## حصّہ (ا)

۱ ۔ (ا) غیر منطق اعداد کے متعلق ڈیڈیکنڈ اور کانٹور کے نظریے تفصیل سے بیان کرو۔ بتاؤ کہ صفر اور ا کے درمیان تمام منطق اعداد قابل شمار ہیں اور غیر منطق اعداد ناقابل شمار۔

(ب) تفاعل

$$\text{ف(لا)} + \left\{\text{ف}_1\text{(لا)} - \text{ف(لا)}\right\} \lim_{\text{م}\to\infty}\left[\lim_{\text{ن}\to\infty}\left(\text{جم}\ \text{م}!\ \pi\ \text{لا}\right)^{2\text{ن}}\right]$$

پر بحث کرو جبکہ لا وقفہ (۰، ۱) میں تمام قیمتیں اختیار کرتا ہے اور ف (لا)، ف۱ (لا) وقفہ (۰، ۱) میں لا کے دیے ہوئے تفاعل ہیں۔

(ب) جمع پذیر تفاعل کے کیا معنے ہیں - بتاؤ کہ دو جمع پذیر تفاعلوں کا مجموعہ، جمع پذیر تفاعل ہوتا ہے -

۴ - (ا) تین ابعاد میں گرین کا مسئلہ مناسب شرائط کے تحت بیان کرو اور ثابت کرو -
اس مسئلہ کی مدد سے ایک بند سطح س سے گھرا ہوا حجم منحنی محددوں میں حاصل کرو -

(ب) اگر ج، کرہ $\text{لا}^{2} + \text{ما}^{2} + \text{ی}^{2} - ۲\,\text{ا}\,\text{لا} - ۲\,\text{ا}\,\text{ما} = ۰$
اور مستوی لا + ما = ۲ ا سے بننے والی منحنی کو تعبیر کرے تو ثابت کرو کہ

$$\int_{\text{ج}} \text{ما}\ \text{فرلا} + \text{ی}\ \text{فرما} + \text{لا}\ \text{فری} = -۲\sqrt{۲}\,\pi\,\text{ا}^{۲}$$

جبکہ تکمل کا راستہ نقطہ (۲ ا، ۰، ۰) شروع ہو اور لا، ما مستوی کے نیچے سے اوپر جا سکے -

۵ - جا تفاعل کی تعریف کرو اور ثابت کرو کہ

$$\text{جا}(\text{لا})\ \text{جا}(۱-\text{لا}) = \frac{\pi}{\text{جب}\ \pi\ \text{لا}}\ \text{جہاں}\ ۰ < \text{لا} < ۱$$

اگر $\text{فہ}(\text{ما}) = \int_{۰}^{\frac{\pi}{۲}} (\text{جب لا})^{۲\text{ما}-۱}\ \text{فرلا}$ ، تو ثابت کرو کہ

$$۲\int_{۰}^{\frac{\pi}{۲}} (\text{جب لا})^{۲\text{ما}-۱}\ \text{لوک}\ (\text{جب لا})\ \text{فرلا}$$

$$= \frac{۱}{۲}\sqrt{\pi}\ \frac{\text{جا}(\text{ما})}{\text{جا}(\text{ما}+\frac{۱}{۲})} \left\{ \text{سہ}(\text{ما}-۱) - \text{سہ}(\text{ما}-\frac{۱}{۲}) \right\}$$

۲ - (ا) اگر ف (لا) وقفہ (ا، ب) میں مسلسل ہو تو ایک یک قیمتی تفاعل فا (لا) ایسا ضرور موجود ہوگا کہ وقفہ (ا، ب) میں لا کی ہر قیمت کے لیے

$$\text{فاَ (لا)} = \text{ف (لا)}$$

اور

$$\text{فا (لا)} = \text{فا (ا)} + \int_{\text{ا}}^{\text{لا}} \text{ف (لا) فرلا}$$

(ب) تکملی احصاء کے لیے اوسط قیمت کا پہلا مسئلہ بیان کرو اور ثابت کرو۔

اگر ف (لا) وقفہ (ا، ب) میں تکمل پذیر ہو اور فہ (لا) مثبت محدود اور غیر صعودی تفاعل ہو تب

$$\int_{\text{ا}}^{\text{ب}} \text{ف (لا) فہ (لا) فرلا} = \text{فہ (ا + ۰)} \int_{\text{ا}}^{\text{سا}} \text{ف (لا) فرلا}$$

جہاں سا، ا اور ب کے درمیان کوئی عدد ہے۔

۳ - (ا) محدود تفاعلوں کے لیے لبیگ کے تکملہ کو وضاحت سے بیان کرو۔

اگر محدود اور ناقابل ناپ تفاعل ف$_1$، ف$_2$...ف$_\text{ن}$ کی انتہا جماعت ع کے ہر نقطہ پر ف ہو تب

$$\text{سیا} \int_{\text{ع}} \text{ف}_\text{ن} \text{ فرپ} = \int_{\text{ع}} \text{ف فرپ}$$

(ا) نیز $\int$ ف (ی) $\frac{\text{فہ}'(\text{ی})}{\text{فر}(\text{ی})}$ فری کی قیمت معلوم کرو۔

(اا) اگر $0 < \text{عہ} < \frac{\pi}{2}$ تو ثابت کرو کہ

$$\int_{0}^{\infty} \frac{\text{مس}^{-1}\,\text{لا فرلا}}{\text{لا}^2 - 2\,\text{لا جب عہ} + 1} = \frac{\pi\,\text{عہ}}{2\,\text{جم عہ}}$$

۸۔ ف (ی) کا حلقہ گھیرے میں لوانٹ کا پھیلاؤ حاصل کرو اور اس سے ف (ی) کا فوریے کا پھیلاؤ حاصل کرو۔

(ا) ثابت کرو کہ سلسلہ

$$\frac{\text{ی}}{1+\text{ی}} + \frac{2\,\text{ی}^2}{1+\text{ی}^2} + \frac{4\,\text{ی}^4}{1+\text{ی}^4} + \frac{8\,\text{ی}^8}{1+\text{ی}^8} + \cdots$$

منندق ہے اگر $|\text{ی}| < 1$ اور اس کا مجموعہ معلوم کرو۔

(اا) اگر $\text{ا} > 0$ تو ثابت کرو کہ

$$\int_{0}^{\infty} \frac{\text{لا جب لا}}{\text{لا}^3(\text{ا}^2 + \text{لا}^2)}\,\text{فرلا} = \frac{\pi}{2\,\text{ا}^4}\left(\frac{\text{ا}^2}{2} - \text{ا} + 1 - \text{قو}^{-\text{ا}}\right)$$

۹۔ مٹاگ لفلر کا مسئلہ یعنی ایک تحلیلی تفاعل کی ساخت کے بارے میں جس کے سادہ جُداگانہ قطبوں کی تعداد لامتناہی ہے بیان کرو اور ثابت کرو۔

(ا) نیز ثابت کرو کہ

$$\int_{0}^{1} \frac{\text{لا}^{\text{ن}}\,\text{فرلا}}{\{\text{لا}(1-\text{لا}^2)\}^{\frac{1}{2}}} = \frac{\pi}{2\,\text{ہ}} \cdot \frac{1 \times 4 \times 7 \cdots (3\text{ن}-2)}{3 \times 6 \times 9 \cdots \times 3\text{ن}} \quad \text{اگر ن} \geq 1$$

$$= \frac{\pi}{3\,\text{ہ}} \quad \text{اگر ن} = 0$$

جہاں سہ (ما)، لوک جا (ما+۱) کا تفرقی سر ہے۔
اس کی مدد سے ثابت کرو کہ

$$\int_{0}^{\frac{\pi}{2}} \text{جب لا لوک (جب لا) فرلا} = \text{لوک } ۲ - ۱$$

## حصہ (ب)

۶- فوریر سلسلہ کی جمع پذیری (س، ۱) کے کیا معنے ہیں، تفصیل سے بحث کرو۔
فیجر کا مسئلہ ثابت کرو کہ
لا کی ایسی قیمتوں کے لیے جن کے لیے جملہ

$$\frac{1}{2}\left\{ \text{ف (لا} + ۰) + \text{ف (لا} - ۰) \right\}$$

وجود رکھتا ہو، ف (لا) کا فوریر سلسلہ اس جملہ کی جانب جمع پذیر (س، ۱) ہوگا۔
خاص طور پر لا کی ایسی قیمت کے لیے، جہاں تفاعل ف (لا) مسلسل ہو، فوریر سلسلہ ف (لا) کی جانب جمع پذیر (س، ۱) ہوگا۔

۷- کوشی کا مسئلہ $\int_{\text{گ}} \text{ف (ی) فری} = ۰$ مع تمام قیود بیان کرو اور ثابت کرو۔

# امتحان ایم۔ اے۔ ابتدائی شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۷؍خورداد — وقت ۳ ساعت

ریاضی - پرچہ سوم — نشانات (۱۰۰)

صرف پانچ سوال حل کیے جائیں۔

۱- اگر $\sum \text{ف}_{\text{ن}}(\text{لا})$ ہموار مستدق ہے ف (لا) کی طرف وقفہ (ا، ب) میں اور اگر ہر $\text{ف}_{\text{ن}}(\text{لا})$ مسلسل ہے اس وقفہ میں تو ف (لا) بھی اس وقفہ میں مسلسل ہوگا۔ اور

$$\int_{\text{ا}}^{\text{ب}} \text{ف}(\text{لا})\,\text{د لا} = \sum_{1}^{\infty} \int_{\text{ا}}^{\text{ب}} \text{ف}_{\text{ن}}(\text{لا})\,\text{د لا}$$

اگر $\text{ف}_{\text{ن}}(\text{لا}) = \text{ن لا قو}^{-\text{ن لا}^2} - (\text{ن}-1)\,\text{لا قو}^{-(\text{ن}-1)\text{لا}^2}$

تو بتاؤ کہ سلسلہ $\sum \text{ف}_{\text{ن}}(\text{لا})$ کو وقفہ (۰، ۱) میں رقم بہ رقم تکمل نہیں کیا جاسکتا اور اس لیے یہ سلسلہ اس وقفہ میں ہموار مستدق نہیں ہے۔

۲- کوشی کی تکملی جانچ کو بیان کرو اور ثابت کرو۔

ثابت کرو کہ $\underset{\text{ن}\to\infty}{\text{نہا}}\left(1 + \frac{1}{2} + \frac{1}{3} + \cdots + \frac{1}{\text{ن}} - \text{لوگ ن}\right)$ موجود اور معین ہے۔ ان سلسلوں کے استدقاق پر بحث کرو جن کی ن ویں رقم حسب ذیل ہے

(۱) $\dfrac{\text{لا}^{\text{ن}-1}}{\text{ن}^{\text{و}}}$ ، (۲) $\dfrac{\text{ن لا}}{1 + \text{ن}^2\,\text{لا}^2}$

۳- قوتی سلسلے کے نصف قطر استدقاق کی تعریف کرو اور بتاؤ کہ قوتی سلسلہ کو نصف قطر استدقاق کے اندر جتنی مرتبہ چاہیں رقم بہ رقم

(ii) ثابت کرو کہ

$$\text{مس ی} = \frac{\text{ی} \prod' \left\{ \left(1 - \frac{\text{ی}}{\text{ن}\pi}\right) \text{و}^{\frac{\text{ی}}{\text{ن}\pi}} \right\}}{\prod' \left\{ \left(1 - \frac{2\text{ی}}{(2\text{ن}-1)\pi}\right) \text{و}^{\frac{2\text{ی}}{(2\text{ن}-1)\pi}} \right\}}$$

١٠ — (ا) بتاؤ کہ مسئلہ باقی کی مدد سے لامتناہی سلسلوں کو کس طرح جمع کیا جاتا ہے۔ اس طریقہ کو سلسلہ $\sum_{1}^{\infty} \frac{(-1)^{\text{ن}}\,\text{ن}}{\text{و}^{\pi \text{ن}} - \text{و}^{-\pi \text{ن}}}$ سے واضح کرو۔

(ب) گوس کا مجموعہ $\sum_{\text{ر}=0}^{\text{ن}-1} \text{و}^{\frac{2\pi \text{خ} \text{ر}^2}{\text{ن}}}$ معلوم کرو۔

١١ — (ا) لگرانج کا پھیلاؤ کہ

$$\text{فا(ی)} = \text{فا}(0) + \sum_{1}^{\infty} \frac{\text{ھ}^{\text{ن}}}{\text{ن}!} \left[ \frac{\text{د}^{\text{ن}-1}}{\text{دی}^{\text{ن}-1}} \left\{ \text{فاَ(ی)} (\text{ف(ی)})^{\text{ن}} \right\} \right]_{\text{ی}=0}$$

کو مع قیود بیان کرو اور ثابت کرو۔ نیز راڈ ریگ کا ضابطہ

$$\text{ع}_{\text{ن}}(\text{ضا}) = \frac{1}{2^{\text{ن}}\,\text{ن}!} \cdot \frac{\text{د}^{\text{ن}}}{\text{دضا}^{\text{ن}}} (\text{ضا}^2 - 1)^{\text{ن}}$$ حاصل کرو۔

(ب) ثابت کرو کہ $\int_{-1}^{+1} \text{ی}^{\text{م}}\, \text{ع}_{\text{ن}}(\text{ی})\, \text{دی} = 0$ اگر م < ن

$$= \frac{(\text{ن}!)^{\text{م}}\, 2^{\text{ن}+1}}{(2\text{ن}+1)!} \quad \text{اگر م = ن}$$

(نقطہ و، خط مستقیم میں سے کھینچی ہوئی انتصابی مستوی میں واقع ہے)
ایک وزنی ذرہ حرکت کرتا ہے ایسا منحنی معلوم کرو جس پر حرکت کرنے میں کم سے کم وقت درکار ہو۔
اگر ذرہ کی ابتدائی رفتار $\sqrt{۲ ج ھ}$ ہو اور منحنی کے لیے نقطہ و مبداء اور دیا ہوا خط مستقیم بہ طور محور لا لیا جائے تو منحنی پر کے کسی نقطہ کے محدد شکل ذیل میں حاصل کرو

ما + ھ = ا (۱- جم طہ)

لا + ک = ا (طہ - جب طہ) (ا، ک تکمل کے مستقلے ہیں)

۷۔ (ا) بتاؤ کہ دوسرے درجے کی خطی تفرقی مساوات کو معیاری شکل

$\frac{د^۲ ما}{د لا^۲}$ + ع ما = ۰ میں کس طرح بدلا جاتا ہے۔

اور ثابت کرو کہ ع متغیر ما کے خطی ابدال کے لیے غیر متبدل ہے۔
اگر $ی_۱$ اور $ی_۲$ اس مساوات کے دو حل ہوں

اور س = $\frac{ی_۱}{ی_۲}$، تو $\frac{س'''}{س'}$ - $\frac{۳}{۲}$ $\left(\frac{س''}{س'}\right)^۲$ = ۲ ع

(ب) حل کرو

(۱) $\frac{د^۲ ما}{د لا^۲}$ + ۲ ن مم ن لا $\frac{د ما}{د لا}$ + (م^۲ - ن^۲) ما = ۰

(۲) جب^۲ لا $\frac{د^۲ ما}{د لا^۲}$ = ۲ ما

۸۔ (ا) بیسل کی مساوات لا^۲ $\frac{د^۲ ما}{د لا^۲}$ + لا $\frac{د ما}{د لا}$ + (لا^۲ - ن^۲) ما = ۰
کو سلسلوں میں حل کرو جبکہ ن صحیح عدد ہے۔

تفرق اور تکمل کیا جا سکتا ہے

ان سلسلوں کے استدقاق کو جانچو

(۱) لا + ½ لا^۴ + ⅓ لا^۹ + ¼ لا^۱۶ + ...... ؛ لا ← ۱

(۲) لا + لا (۱ - لا) + لا (۱ - لا^۲) + ...... + لا (۱ - لا^ن)

۴ - (ا) اگر ط > ۰ ، تو اندراج لا = قو^۲ط کی مدد سے دوہرے سلسلے میں تحویل کر کے ثابت کرو کہ

$\sum_{1}^{\infty}$ (۳ ممزن ط - ۴ ممز^۳ن ط + ۱) = $\sum_{1}^{\infty}$ ن^۲ (ممزن ط - ۱)

(ب) ذیل کے لا متناہی حاصل ضرب کے استدقاق پر بحث کرو۔

$\prod_{ن=2}^{\infty}$ {(۱ - ۱/ن)^لا (۱ + لا/ن)}

۵ - پہلے تغیر کے لیے ثابت کرو کہ آئیلر کا معیار

ما = جف ف / جف ما - ﺩ / ﺩلا (جف ف / جف ما') = ۰

پورا ہونا چاہیے اور ذیلی ممیز مساوات

ما = (فیہ - فَ) عا + فَ عاَ - فَ عاً = ۰

کا حل عا = ج عا + ج عا کی شکل میں حاصل ہونا چاہیے۔

دو نقاط کو ملانے والا ایسا منحنی معلوم کرو کہ اگر اُسے کسی مستوی کے ایسے خط کے گرد جو دیے ہوئے دونوں نقاط سے گزرتا ہے گھمایا جائے تو تکوین مجسم کی سطح اقل ہو۔

۶ - ایک دیے ہوئے نقطہ و سے ایک دیے ہوئے خط مستقیم تک

250/244 ۲۵۰/۲۴۴

## امتحان ایم۔ اے۔ ابتدائی شعبۂ فنون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۳۱ ، اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

ریاضی - پرچۂ پنجم — نشانات (۱۰۰)

ہدایت - صرف پانچ سوال حل کیے جائیں۔

۱- (ا) ایک یکساں ٹھوس کرہ کی کشش کسی اندرونی و بیرونی نقطہ پر معلوم کرو۔

(ب) ایک انتصابی ٹھوس اسطوانہ کا نصف قطر ا، بلندی ھ اور کثافت ک ہے مستوی سرے محور پر علی القوائم ہیں اس کو محور میں سے گزرنے والی مستوی سطح سے دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے ثابت کرو کہ ایک حصہ کی افقی کشش قاعدہ کے مرکز پر ۲ ک ھ لوک $\left\{\frac{ا + \sqrt{ا^2 + ھ^2}}{ھ}\right\}$ ہے۔

۲- (ا) ایک نظام کے ذروں کو لامتناہی فاصلہ سے موجودہ مقام پر لانے میں ان کی باہمی تجاذبی قوتوں نے جو کام کیا ہے اسے معلوم کرو۔

(ب) ایک اسطوانی احاطہ کے باہر قوہ صفر ہے اور اندر قوہ

$ف = لا^3 - ۳\, ما^2\, لا - ا\, لا^2 + ۳\, ا\, ما^2$ ہے۔

مادہ کی تقسیم معلوم کرو۔

۳- (ا) برقی سکونی میدان کی توانائی کے لیے جملہ حاصل کرو اور ثابت کرو کہ یہ توانائی اقل ہوتی ہے۔

(ب) دو مکثفوں کو متوازی طور پر ملایا گیا ہے۔ ان کی گنجائش

(ب) مساوات ن $\frac{\text{د}^2 \text{ما}}{\text{د لا}^2}$ + (م + لا − ن ل) $\frac{\text{د ما}}{\text{د لا}}$

+ {ع − ل (م + ل)} ما = ۰ کو

ابدال ما = و^لا × ضا اور م + لا + ن ل = ۱ − ن × طا سے

بدل کر سلسلہ میں حل کرو

**۹** - کامل تفرقی مساوات ف دلا + ق دما + ر دی = ۰ کے

حل کی ضروری اور کافی شرط معلوم کرو۔

تکمل کرو (۱) (لا^۲ ما − ما^۳ − ما^۲ ی) دلا + (لا ما^۲ − لا^۲ ی − لا^۳) دما + (لا ما^۲ + لا^۲ ما) دی = ۰

(۲) (ما + ی + ۲ لا ی) دلا + (لا ی + ۲ لا ما + ی^۲ + ی لا^۲) $\frac{\text{دما}}{\text{ما}}$ + (۲ی + لا + لا^۲) دی = ۰

**۱۰** - پہلے رتبہ کی جزوی تفرقی مساواتوں کو حل کرنے کے لیے شارپیٹ

کا طریقہ حاصل کرو۔

نیز حل کرو (۱) ۲ لا ی^۲ ق^۲ = ع ی − ۲ لا^۲

(۲) ع^۲ + ق^۲ + ۱ = ۲ ع لا + ۲ ق ما

**۱۱** - (ل) حل کرو۔

(۱) $\frac{\text{جف}^2 \text{ی}}{\text{جف لا}^2} - ۲\frac{\text{جف}^2 \text{ی}}{\text{جف لا جف ما}} + \frac{\text{جف}^2 \text{ی}}{\text{جف ما}^2}$ = (۲ لا^۲ + لا ما − ما^۲) جب لا ما − جم لا ما

(۲) لا ما (ت − ر) + (لا^۲ − ما^۲) (س − ۲) = ع ما − ق لا

(ب) اس سطح کی مساوات دریافت کرو جو مساوات

ر − ۲ س + ت = ۶ کو پورا کرتی ہے اور زائد مکافی نما ی = لا ما کو

مستوی لا = ما کی تراش کے ساتھ ساتھ مس کرتی ہے۔

ع، ق، ر، س، ت پہلے اور دوسرے رتبے کے جزوی تفرقی سر ہیں۔

علٰحدہ ہو جاتی ہے۔

۶۔(ا) سیال کی حرکت کے لیے مساوات تسلسل قطبی محددوں میں حاصل کرو۔

(ب) اگر سیال کا ہر ذرہ کُرہ کی سطح پر حرکت کرے تو ثابت کرو کہ مساوات تسلسل حسبِ ذیل ہے

$$\frac{\text{جف ک}}{\text{جف ت}} + \frac{\text{جف}}{\text{جف طہ}}\left(\text{ک سہ جم طہ}\right) + \frac{\text{جف}}{\text{جف فہ}}\left(\text{ک سَہ حم طہ}\right) = 0$$

جہاں ک کثافت ہے، طہ اور فہ کسی عنصر کے عرض اور طول بلد ہیں اور سہ اور سَہ عنصر کے عرض اور طول بلد میں بالترتیب زاوی رفتاریں ہیں۔

۷۔(ا) بتاؤ کہ ناقصی محدد استعمال کر کے کس طرح ناقصی اسطوانہ کے متعلق قوہ کے مسائل حل کیے جاتے ہیں۔

(ب) اس طریقہ سے گھومنے والے ناقصی اسطوانہ کے اندر کے سیال کے لیے رفتاری قوہ اور بہاؤ کا تفاعل معلوم کرو۔

۸۔(ا) مادّہ کی ایک تقسیم حجمی کثافت ک، سطحی کثافت صہ، اور علٰحدہ ذروں پر مشتمل ہے۔ گرین اور گاوس کے مسائل کی مدد سے ثابت کرو کہ اس تقسیم کے لیے قوہ حسبِ ذیل ہے:-

$$\text{فہ} = \sum \frac{\text{م}}{\text{ر}} + \iint_{\text{س}} \frac{\text{صہ فرس}}{\text{ر}} + \iiint_{\text{ح}} \frac{\text{ک فرح}}{\text{ر}}$$

جہاں م کسی ذرّہ کی کمیت ہے۔

(ب) اگر مادّہ کی دو مختلف تقسیم کے لیے قوہ فہ، فہ؎ حجمی کثافت

گ۱ ، گ۲ ہے۔ اور ابتدائی بھرن بھ۱ ، بھ۲ ہے۔ ثابت کرو کہ توانائی میں بقدر $\frac{(گ_۲ بھ_۱ - گ_۱ بھ_۲)^۲}{۲ گ_۱ گ_۲ (گ_۱ + گ_۲)}$ کمی واقع ہوتی ہے۔

۴ - (ا) برقی سکونی مسائل کے حل کرنے میں برقی خیالوں کے نظریہ کا کس طرح استعمال ہوتا ہے؟ یہ نظریہ گرین کے کس مسئلہ پر مبنی ہے اس مسئلہ کو ثابت کرو۔

(ب) ایک موصل سطح مستوی پر ابھرا ہوا نصف کروی حصہ ہے جس کا نصف قطر ا ہے۔ کروی حصہ کے محور کی سمت میں "ف" فاصلہ پر ایک نقطہ بھرن بھ رکھی گئی ہے۔ اگر مستوی اور ابھرے ہوئے نصف کروی حصہ کو صفر قوہ پر رکھا جائے تو ثابت کرو کہ

نصف کروی حصہ پر امالی بھرن $- بھ \left\{ ۱ - \frac{ف^۲ - ا^۲}{ف \sqrt{ا^۲ + ف^۲}} \right\}$ ہے۔

۵ - (ا) نصف قطر ا اور نوعی امالی گنجائش صہ والا کرہ ہموار برقی میدان ع میں رکھا گیا ہے۔ کرہ کے اندر اور باہر میدان معلوم کرو۔

(ب) نصف قطر ا کا ایک موصل کرہ ایک ایسے برقی ناگزار (dielectric) میں بٹھا دیا گیا ہے جس کی نوعی امالی گنجائش صہ اور بیرونی احاطہ نصف قطر ۲ ا والا ہم مرکز کرہ ہے۔ اگر اس نظام کو ہموار برقی میدان ع میں رکھا جائے تو ثابت کرو کہ مساوی مقدار $\frac{۹ ع ا^۲ صہ}{۵ صہ + ۷}$ کی مثبت اور منفی برقی بار

۱۲۔ (ا) اگر $ع_{ن}(مہ)$ ن ویں رتبہ کا لیشانڈر (Legendre) کا سر ہو تو ثابت کرو کہ

$$ع_{ن}(مہ) = \frac{۱}{۲^{ن} \, ن!} \, \frac{فر^{ن}}{فرمہ^{ن}} \left\{ (مہ^{۲} - ۱)^{ن} \right\}$$

ثابت کرو کہ مساوات $ع_{ن}(مہ) = ۰$ کے ن اصل حقیقی۔ جداگانہ اور مہ $= \pm ۱$ کے درمیان ہیں۔

(ب) ثابت کرو کہ

$$\int_{-۱}^{+۱} ع_{ن}(مہ) \, ع_{م}(مہ) \, فرمہ = ۰ \quad \text{جبکہ} \; ن \neq م$$

$$= \frac{۲}{۲ن+۱} \quad \text{جبکہ} \; ن = م$$

کہ ک۲ ہو تو ثابت کرو کہ ل فہ ک۲ فرح = ل فہ ک۲ فرح

۹- (ا) ثابت کرو کہ کسی کروی سطح پر ایک کشش کرنے والے نظام کی قوہ کی اوسط قیمت = $\frac{\Sigma م}{ا} + \frac{\Sigma م}{ر}$ جہاں ا کرہ کا نصف قطر ر کسی بیرونی نقطہ کا فاصلہ مرکز سے جہاں کمیت (م) موجود ہے اور $\Sigma$ مَ کرہ کے اندر کل کمیت ہے۔

(ب) مساوات $\nabla^2$ فہ = ۰ کا حل ایک ایسے احاطہ کے اندر معلوم کرو جو ایک بند سطح س سے گھرا ہوا ہو۔

فہ اور $\frac{جف فہ}{جف ن}$ کی قیمتیں سطح س پر معلوم ہیں

۱۰- (ا) شرط معلوم کرو کہ ف (لاً ماً یاً لہ) = ۰ ایک ہم قوہ سطحوں کی قبیل کو بغیر کرے۔ شرط کے پورے ہونے پر قوہ معلوم کرو۔

(ب) ثابت کرو کہ فضا میں اسطوانوں کا قبیل لاً + ماً = ۲ لہ لا ہم قوہ سطحوں کا ایک ممکنہ قبیل ہے قوہ کو لہ کے رقوم میں معلوم کرو۔

۱۱- (ا) قطبی محددوں میں پواسان کی مساوات

$$\frac{۱}{ر^۲}\frac{جف}{جف ر}\left(ر^۲ \frac{جف و}{جف ر}\right) + \frac{۱}{ر^۲ جب طہ}\frac{جف}{جف طہ}\left(جب طہ \frac{جف و}{جف طہ}\right) + \frac{۱}{ر^۲ جب^۲ طہ}\frac{جف^۲ و}{جف فہ^۲}$$

$$= -۴ \pi ک$$

حاصل کرو، جہاں ک کسی کشش کرنے والے نظام کی حجمی کثافت ہے۔

(ب) پواسان کی مساوات کی مدد سے ایک یکساں ٹھوس کرہ کا قوہ کسی اندرونی نقطہ پر معلوم کرو۔

# امتحان ایم۔اے ابتدائی شعبۂ دینیات ۱۳۵۹ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۵ اراردی بہشت وقت ۳ ساعت

حدیث۔ پرچہ اول۔ نشانات ۱۰۰

ہدایت۔ صرف پانچ سوالوں کو حل کرو، نشانات مساوی ہیں، اور پہلا سوال لازمی ہے،

۱۔ "کتاب بدء الوحی" سے امام بخاری نے اپنی کتاب کا آغاز کن مصالح کی بنیاد پر کیا ہے، اس کتاب میں قرآن کی جن آیتوں اور حدیثوں کو انھوں نے درج کیا ہے ان سب کو پیش نظر رکھ کر "مسئلہ وحی" کے متعلق ایک ایسی تقریر کرو کہ سارے شبہات وشکوک جو اس سلسلہ میں پیدا ہوتے ہیں ان کا ازالہ ہو جائے۔ خصوصاً انما الاعمال بالنیات کی حدیث کا وحی سے کیا تعلق ہے اس پر کافی روشنی ڈالو۔

۲۔ "باب مایذکر فی المناولۃ وکتاب اھل العلم بالعلم الی البلدان" کی تشریح کرکے بتاؤ، کہ عہد عثمانی میں قرآن مجید کے متعلق جو کام انجام دیا گیا اس کے ذکر سے امام بخاری کا یہاں کیا مقصود ہے عہد عثمانی کی قرآنی خدمت کی تفصیل بھی درج کرو۔

۳۔ مثل ما بعثنی اللہ بہ من الھدی والعلم کمثل الغیث الکثیر اصاب ارضا فکان منھا نقیۃ قبلت الماء فانبتت الکلاء

ولا تحصی فیحصی اللہ علیک ولا توعی فیوعی اللہ علیک'
یہ اسماء کون ہیں۔ ان کے حالات درج کرکے ترجمہ کے ساتھ
حدیث کا مطلب بیان کرو'

۸۔ عن الزہری' قال سالم سمعت عبد اللہ بن عمر یقول
انطلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وابی بن کعب الانصاری
یومان النخل التی فیہا ابن صیاد اس حدیث کے اسماء یعنی
الزہری سالم عبد اللہ بن عمر کے حالات اور علم حدیث میں
ان کا جو مقام ہے' بیان کرو' بتاؤ کہ ابی بن کعب کون صاحب
ہیں ان کی خصوصیت کیا ہے' ابن صیاد کے متعلق اپنے
معلومات درج کرو'

۹۔ امام بخاری اور ان کی کتاب کی خصوصیتوں کے متعلق ایک
مختصر مضمون قلم بند کرو'



والعشب الکثیر وکانت منہا اجادب امسکت الماء فشربوا
وسقوا و زرعوا واصاب منہا طائفة اخری انما ھی قیعان
لا یمسک ماءً خط کشیدہ الفاظ کو حل کر کے حدیث کا صاف
اور سلیس ترجمہ کر کے بتاؤ کہ حدیث کیا مطلب ہے کیا مسیح علیہ السلام
کی کسی تمثیل سے اس محمدی تمثیل کا موازنہ کر سکتے ہو۔

۴۔ ان وفد عبد القیس اتوا النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال
من الوفد او من القوم قالوا ربیعة قال مرحبا بالقوم
او بالوفد غیر خزایا ولا ندامی قالوا انا ناتیک من شقة
بعیدة وبینک وبیننا ھذا الحی من کفار مضر۔ حدیث کا ترجمہ
کر کے بتائیے کہ من الوفد او من القوم سے راوی نے کس چیز
کی طرف اشارہ کیا ہے۔ ربیعہ اور مضر سے کیا مطلب ہے۔
حدیث کے آخر میں الحنتم والدباء والنقیر والمزفت کے
جو الفاظ آئے ہیں ان کا کیا مطلب ہے' اور اخبروا من
من وراءھن کے دائرے میں کون کون لوگ داخل ہیں۔

۵۔ کیا "کتاب العلم" سے عصر جدید کے تعلیمی رجحانات کے متعلق
کچھ مواد فراہم کر سکتے ہو۔

۶۔ من اجترأ علی ما یشک فیہ من الاثم اوشک ان یواقع
ما استبان والمعاصی حمی اللہ من یرتع حول الحمی یوشک
ان یواقعہ" اس حدیث کا کیا مطلب ہے ترجمہ کے ساتھ
بیان کیجیے۔

۷۔ عن اسماء ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال انفقی

# امتحان ایم۔ اے ابتدائی شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ھ ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۱۶ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

حدیث　　　　نشانات ۱۰۰

چار سوالوں کے جواب مطلوب ہیں

۱۔ عن ابی هريرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم دخل المسجد فدخل رجل فصلى ثم جاء فسلم على رسول الله صلى الله عليه وسلم فرد رسول الله صلى الله عليه وسلم وقال فقال ارجع فصل فانك لم تصل فرجع الرجل فصلى كما كان صلى ثم جاء الى النبي صلى الله عليه وسلم فسلم عليه فقال له رسول الله صلى الله عليه وسلم وعليك السلام ثم قال له ارجع فصل فانك لم تصل حتى فعل ذالك ثلاث مرارا۔

حدیث مذکورۂ بالا بالصراحۃ وجوب تعدیل ارکان پر دال ہے پھر ائمہ میں اختلاف آراء کی وجہ کیا ہے؟ تحقیقی طور سے اس حدیث کے مالہ وما علیہ پر اس انداز سے روشنی ڈالیے کہ فقہی مسائل کی صحیح توجیہ واضح ہو جائے۔

۲۔ ان عمر بن الخطاب رای حلة سيراء يعني تباع عند باب المسجد فقال يا رسول الله لو اشتريت هذه فلبستها يوم الجمعة وللوفد اذا قدموا عليك فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم

قال الجمعۃ علی من سمع النداء و قال من نزل ثلث
جمع تھاونا بھا طبع اللہ علی قلبہ حدیث اول دال ہے
اس بات پر کہ جمعہ فرض ہے جہاں مسلمانوں کی جماعت موجود ہو۔
حدیث دوم قیام جمعہ اور وجوب جمعہ پر دلالت کر رہی ہے حدیث سوم
وعید و تاکید شدید ہے پھر جمعہ کے فرض کفایہ ہونے یا مصر اور
قری کی بحثیں کہاں سے پیدا ہو گئی ہیں مفصل تحریر کیجیے۔

۵۔ الف ۔ لا تمنعوا النساء کم المساجد و بیوتھن خیر لھن
ب ۔ صلواۃ المراۃ فی بیتھا افضل من صلواتھا
فی حجرتھا و صلواتھا فی مخدعھا افضل من صلواتھا
فی بیتھا ۔
ج ۔ لا تقبل صلواۃ امراۃ تطیبت المسجد حتی تغتسل
غسلھا من الجنابۃ ۔
تینوں حدیثوں کو جمع کر کے جو مسائل پیدا ہوں اُن کے ثمرات
فقہی شکل میں بیان کیجیے ۔ اگر ان مسائل کا ربط معاشرت سے
ثابت ہو تو اس پر بھی روشنی ڈالیے ۔

۶۔ عثمان بن عفان یقول قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
لا ینکح المحرم ولا ینکح و زاد فی روایۃ ولا یخطب ۔
(ب) عن یزید بن الاصم عن میمونہ قالت تزوجنی
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و نحن حلالان بسرف ۔
(ج) عن ابن عباس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم
تزوج میمونۃ وھو محرم ۔

انما یلبس ھذہ من لاخلاق لہ فی الآخرۃ ثم جاءت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم منہا حلل فاعطی عمر بن الخطاب
منہا حلۃ فقال عمر یا رسول اللہ کسوتنیہا وقد قلت
فی حلۃ عطارد ما قلت فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
انی لم اکسکہا لتلبسہا فکساھا عمر اخالہ مشرکا۔ وعن
ابی موسی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال احل الذھب
والحریر للاناث من امتی وحرم علی ذکورھا۔

مذکورہ بالا حدیثوں سے ریشم کی حرمت مردوں کے لئے ثابت ہوتی ہے۔
یہ حرمت تشبہ بالنساء یا من حیث الحریر کس نظر سے ہے؟ زر کا
استعمال عورتوں کے لئے جائز ہے تو کیا سونے کی دوسری چیزیں پاندان
عطردان وغیرہ بھی ان کے واسطے جائز ہوگا تو پھر زیور کو مستثنیٰ کر کے
سونے کا سامان مردوں کے لیے کیوں جائز نہیں ہے؟ کیا اسلام
زیبائش وآرائش کا مخالف ہے یا سرمایہ داری کے خلاف
تفہیم مقصود ہے؟؟

۳۔ دعا کو زندگی کے حوادث اور وقائع سے کس قسم کا ربط ہے اور
دینی نظر سے کس نوعیت کی اہمیت حاصل ہے دعا کی قبولیت
اور استجابت کے مفہوم کو علمی طور سے واضح کیجیے جدید روشنی کے
اصحاب فکر کس قسم کے شبہات وارد کرتے ہیں کیا ان کا تشفی بخش
جواب دے سکتے ہیں؟

۴۔ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الجمعۃ حق واجب
علی کل مسلم فی جماعۃ الا علی اربعۃ الحدیث۔

# امتحان ایم۔ اے ابتدائی شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ھ م ۱۹۴۶ء

۲۰ اردی بہشت | وقت ۳ ساعت

حدیث شریف۔ پرچہ سوم۔ اصول و علل | نشانات ۱۰۰

ہدایت:۔ پانچ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔
نشانات مساوی ہیں۔
جس سوال کے کئی شعبے ہوں صرف ایک سوال کا جواب مطلوب ہے۔

۱۔ اصحاب الزھری مثلاً علی خمس طبقات و لکل طبقة منها عزیّة علی التی تلیها
طبقات خمسہ کیا ہیں اور ان کی کیا کیا خصوصیتیں ہیں؟
"مثلاً" سے کیا مراد ہے؟

۲۔ یکون الاحتمال فی الحدیث والتعیین فی الترجمة، والترجمة ھنا بیانٌ لتاویل ذٰلک الحدیث
چند مثالوں کے ساتھ اس کو واضح کیا جائے۔

۳۔ فقه البخاری فی تراجمه۔
اس کی مفصل تحقیق کیا ہے؟

۴۔ (الف) استیاك الامام بحضرة رعیته
اس باب کی کیا ضرورت تھی اور اس سے کیا مسائل مستنبط ہوتے ہیں۔

حدیث اول بحالت احرام عقد نکاح تو الگ خطبہ کی حرمت پر
دال ہے حدیث دوم اور سوم باہم متعارض ہیں اور تعارض
واضح اور صاف ہے۔ مدلل طور سے اس کو رفع کرتے ہوئے
بتاتے ہیں کہ زمانہ احرام میں عقد نکاح کے متعلق ائمہ اعلام میں کس قسم
کے اختلافات پیدا ہو گئے ہیں۔

---

متفق علیہ کیا ہے؟
مختلف فیہ کیا ہے؟
مشہور و غریب کسے کہتے ہیں؟

۱۰۔ قول البخاری۔ باب ما یذکر فی الفخذ ویروی عن ابن عباس وجرھد ومحمد بن جحش عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم الفخذ عورۃ۔

وقولہ فی اول باب من ابواب الغسل قال بھز بن حکیم عن ابیہ عن جدہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم اللہ احق من یستحیی منہ۔

فھذا قطعاً لیس من شرطہ

باوجود مطابق شرط نہ ہونے کے اس روایت کے اثبات کا کیا سبب تھا؟

---

(ب) انه یخرج الحدیث عن صحابیؓ ثم یوردہ عن صحابیؓ آخر۔

اس میں کیا مصلحت تھی؟

۵ - اعتنی فیه بآیات الاحکام فانتزع منها الدلالات البدیعة وسلك فی الاشارة الی تفسیرها السبل الوسیعة۔

انتزاع دلالات بدیعہ کا باعث کیا تھا۔

وہ سُبلِ وسیعہ کیا ہیں جن کی جانب تفسیر آیات میں اشارہ کرتے ہیں؟

۶ - (الف) بیان سبب احادیث مرفوعہ و موقوفہ و معلقہ کیا ہے؟

(ب) تعلیق کی ضرورت کیوں پڑتی ہے؟

۷ - عن النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم انه قضی بالدّین قبل الوصیّة۔

اس حدیث کی کیا توجیہ کی جائے گی جس کے رُوات میں حارث اعور ہیں۔ والحارث ضعیف۔

۸ - عن مسلم انه قال لیس کل شیٍٔ عندی صحیح وضعته ههنا۔ یعنی فی کتابه الصحیح۔ انّما وضعت ههنا ما اجمعوا علیه۔

اس کا مفاد کیا ہے؟

کیا غیر صحیح پر بھی اجماع ہو سکتا تھا۔

اور وہ اجماع قابل ثبت تھا۔

۹ - اقسام صحیح کیا ہیں؟

# امتحان ایم۔اے (ابتدائی) شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۱۹ اردی بہشت | وقت ۳ ساعت

حدیث۔ پرچہ چہارم | نشانات ۱۰۰

۱۔ مندرجہ ذیل سوالات میں سے کسی پانچ کے جواب لکھیے۔
۲۔ سوالات مساوی نشانات کے ہیں۔

۱۔ کتابت حدیث اور جمع حدیث کے متعلق صحابہ میں کیا اختلاف تھا؟ اس اختلاف کے کیا اسباب تھے اور اس کا اثر علم حدیث کی تاریخ پر کیا پڑا؟ تفصیل سے بیان کیجئے۔

۲۔ رواۃ حدیث میں عبادلہ اربعہ سے کون اصحاب مراد ہوتے ہیں۔ تاریخ علم حدیث کے متعلق ان میں سے ہر ایک خدمات پر بحث کیجئے۔

۳۔ کیا امام مالک، امام ابوحنیفہ اور امام شافعی میں اہمیت احادیث میں کوئی خاص اختلاف ہے؟ اگر ایسا نہیں ہے تو ان ائمہ میں مسائل فقہیہ کے متعلق اختلاف کن اصول پر مبنی ہیں؟ سمجھ کر لکھیے۔

۴۔ مندرجہ ذیل کتب حدیث میں سے کسی تین کے خصوصیات بیان کیجئے، اور ان کی اہمیت تفصیل سے بیان کیجئے:۔

(۱) مسند احمد بن حنبل (۲) جامع الترمذی (۳) مصنف ابن ابی شیبہ۔
(۴) شرح معانی الآثار للطحاوی۔ (۵) مشکوۃ المصابیح۔

۵۔ اصول روایت، اور اصول درایت کا مفہوم کیا ہے۔ کیا ان دونوں

# امتحان ایم۔ اے آخری شعبہ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۳ اردی بہشت      وقت ۳ ساعت

حدیث۔      نشانات ۱۰۰

۱۔ عن قتادة عن انس بن مالك ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم ضرب فی الخمر بالجرید والنعال وجلد ابوبکر اربعین۔ کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں بھی تحریم خمر کے بعد کسی نے خمر کا استعمال کیا؟ الخمر کے متعلق ائمہ کے نقاط نظر کیا ہیں، حدیثوں سے کیا معلوم ہوتا ہے اور فیصلہ کی شکل کیا ہے۔

۲۔ عن ابن عباس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم من تحلم بحلم لم یرہ کلف ان یعقد بین شعیرتین ولم یفعل ومن استمع حدیث قوم وھم لہ کارھون او یفرون منہ صب فی اذنیہ الآنك یوم القیمة، ومن صور صورة عذب وکلف ان ینفخ فیھا ولیس بنافخ۔ اس حدیث کا ترجمہ کرکے مطلب بیان کیجئے، آخری مسئلہ جس کا تصویر کشی سے تعلق ہے اس کے فقہی تفصیلات بھی کچھ درج کیجئے۔

۳۔ عن ام سلمة ان رسول اللہ قال انما انا بشر مثلکم وانکم تختصمون الی ولعل بعضکم ان یکون الحن بحجتہ من بعض فاقضی علی نحو ما اسمع فمن قضیت لہ بحق اخیہ شیئا فلا یاخذہ فانما اقطع لہ قطعة من النار۔ ترجمہ کرکے حدیث کیا مطلب ہے بیان کیجئے ائمہ کی اس

اصول کا استعمال ہر محدث کا فرض ہے؟ سمجھ کر لکھیے اور بیان کیجئے کہ ان اصول کا استعمال احادیث کے متعلق کس قرن سے شروع ہوا۔

۶۔ مندرجہ ذیل کتابوں میں کسی تین کی خصوصیات اور اہمیت تفصیل سے بیان کیجئے:۔

(۱) الاصابہ فی احوال الصحابہ (۲) تاریخ دمشق لابن عساکر (۳) الدرر الکامنہ (۴) الطبقات الکبریٰ للسبکی۔ (۵) معجم الشیوخ للدمیاطی۔

۷۔ ہسپانیہ کے دو اہم محدثین کی مختصر سوانح حیات بیان کیجئے اور ان کی تصانیف کی اہمیت دکھائیے۔

---

ذراریہم، قال قضیت بحکم اللہ وربما قال بحکم الملک۔
حسب ذیل سوالوں کا جواب اس حدیث کے متعلق دیجئے۔
(الف) قریظہ سے کیا مراد ہے یہ کون لوگ تھے۔ اُنکا جرم کیا تھا،
(ب) سعد بن معاذ کی شخصیت کو ظاہر کیجئے۔ اور اس جنگ میں جو حادثہ ان کے ساتھ پیش آیا تھا۔ بیان کیجئے۔
(ج) کیا اس حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ چھوٹوں کو بڑوں کی تعظیم کے لیے اُٹھنا چاہیئے۔
(د) ثابت کیجیے کہ سعد کا فیصلہ قرینِ انصاف تھا۔ "حکم اللہ" کا کیا مطلب ہے،

۷۔ تراجم ابواب بخاری کی مختلف نوعیتوں کو بتاتے ہوئے ان کے اسباب و وجوہ بیان کیجئے۔ کچھ مثالوں سے بھی مطلب کو واضح کیجئے۔



باب میں کیا رائے ہے قضا قاضی ظاہراً و باطناً نافذ ہو جاتا ہے امام ابوحنیفہ کے اس خیال میں اور حدیث کے مفاد میں مطابقت کی کیا شکل ہے؟

۴۔ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من ینظر ما صنع ابوجہل فانطلق ابن مسعود فوجدہ قد ضربہ ابنا عفراء حتی برد قال انت ابوجہل فاخذ بلحیتہ قال وھل فوق رجل قتلموہ او رجل قتلہ قومہ جن واقعات کی طرف اس حدیث میں اشارے کیے گئے ہیں ان کی تفصیل کیجئے ابوجہل کی غرض اپنے اس قول سے کیا تھی۔

۵۔ عن ھشام عن ابیہ قال ذکر عند عائشۃ ان ابن عمر رفع الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان المیت لیعذب ببکاء اھلہ فقالت انما قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ لیعذب بخطیئتہ وذنبہ واھلہ یبکون علیہ الآن قالت ذلک مثل قولہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال علی القلیب وفیہ قتلی بدر من المشرکین فقال لھم ما قال انھم یسمعون ما اقول انما قال انھم الآن لیعلمون ان ما قلت لھم حق ثم قرأت انک لا تسمع الموتی ولا تسمع من فی القبور۔ اس حدیث کے متعلق اپنے خیالات درج کرتے ہوئے بتائیے کہ ہشام کون ہیں۔ ان کے والد کا نام کیا ہے اور حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے رشتہ میں وہ کیا تھے۔ جن مسائل کا ذکر اس حدیث میں ہے خود آپ کی رائے ان کے متعلق کیا ہے؟

۶۔ نزل قریظۃ علی حکم سعد بن معاذ فارسل النبی صلی اللہ علیہ وسلم الی سعد فاتی علی حمار فلما دنی من المسجد قال للانصار قوموا الی سیدکم او خیرکم فقال ھؤلاء نزلوا علی حکمک قال تقتل مقاتلتھم وتسبی

# امتحان ایم - اے شعبہ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۴ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

(۴)

حدیث مسلم (پرچہ دوم) نشانات ۱۰۰

(۰)

ہدایت: - پانچ سوالات کے جوابات دو - ہر سوال کے نشانات مساوی ہیں -

۱ - امام مسلم کا وطن، مشہور اساتذہ، معاصرین اور تلامذہ کو بیان کرو -

۲ - صحیح مسلم کے خصوصیات کیا ہیں صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں کس کو کس وجہ سے فضیلت ہے؟

۳ - شرائط روایت بخاری و مسلم کا فرق بیان کرو -

ان الواجب علی کل احد عرف التمیز بین صحیح الروایات وسقیمها وثقات الناقلین لها من المتهمین ان لا یروی منها الا ما عرف صحة مخارجه والستارة فی ناقلیه وان یتقی منها ما کان منها عن اهل التهم والمعاندین من اهل البدع والدلیل - آپ وہ دلیل بیان کرو -

۴ - حدثنا ابو غسان محمد بن عمرو الرازی قال سمعت جریرا یقول - لقیت جابر بن یزید الجعفی فلم اکتب عنه لانه کان یومن بالرجعة -

صلی اللہ علیہ وسلم فقال انک تاتی قوما من اہل الکتاب فادعہم الی شہادۃ ان لا الہ الا اللہ و انی رسول اللہ فان اطاعوا لذلک فاعلمہم ان اللہ افترض علیہم خمس صلوات کل یوم ولیلۃ فان اطاعو لذلک فاعلمہم ان اللہ افترض علیہم صدقۃ توخذ من اغنیا ئہم فترد الی فقرا ئہم وان ہم اطاعوا لذلک فایاک وکرائم اموالہم ۔

( ا ) اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف پانچ نمازیں فرض ہیں ۔ ایک اور حدیث میں ہے کہ ایک شخص نے کہا ۔ میں اس سے نہ کم کرونگا نہ زیادہ اور حضرت نے فرمایا یہ شخص کامیاب ہے اگر سچ کہا ۔ پھر چھٹی نماز وتر کی کیونکر واجب سمجھی جاتی ہے ؟

( ب ) اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جن اغنیا سے لیں ان ہی کے فقرا پر زکوۃ تقسیم کریں اس کے کیا معنے ہیں ۔

۱۱ ۔ قرآن مبین اور احادیث صحیحہ میں، علماء میں اختلاف کے کیا اسباب و وجوہ ہوئے بیان کرو ۔

یہ رجعت کیا ہے اور قائلین رجعت کیوں ناقابل قبول ہیں"

۵ - البیعان بالخیار مالم یتفرقا - بیوع میں کتنے قسم کے ہوتے ہیں - اور یہ کس قسم کا خیار ہے - اس خیار میں ائمہ کا کیا اختلاف ہے؟ مالم یتفرقا کے معنی کیا ہیں؟

۶ - ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم نہی ان یتوضأ الرجل بفضل طهور المرأة - اور ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یغتسل بفضل میمونة - میں تطبیق کرو -

۷ - اذا اتیتم الغائط فلا تستقبلوا القبلة ولا تستدبروها ببول ولا غائط ولکن شرقوا وغربوا - اور رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قاعد الحاجة مستقبل الشام مستدبر القبلة - میں تطبیق کس طرح دوگے؟

۸ - ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یرفع یدیہ حذو منکبیہ اذا افتتح الصلوة اور ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا کبر یرفع یدیہ حتی یحاذی بهما اذنیہ میں تطبیق کی کیا صورت ہے؟

۹ - عن عائشہ رضی اللہ عنہا قالت ما اقول یا رسول اللہ تعنی زیارة القبور قال قولی السلام علی اهل الدیار من المؤمنین والمسلمین ویرحم اللہ المستقدمین منا والمستأخرین وانا ان شاء اللہ بکم لاحقون - اور انک لا تسمع الموتی میں تطبیق دو -

۱۰ - عن ابن عباس ان معاذا قال یعنی رسول اللہ

# امتحان ایم۔ اے (ابتدائی) شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

---

۱۵ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

---

کلام ۔ پرچہ اول شرح مواقف　　　　نشانات (۱۰۰)

---

**نوٹ** :۔ صرف پانچ سوالات کے جوابات دیجئے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ حکما اور متکلمین کے اصول پر معلوم کی تقسیم کیجئے اور متکلمانہ انداز میں ہر ایک کے محاسن اور نقائص سے بحث کیجئے۔

۲۔ معدوم کے ثبوت یا عدم ثبوت کے متعلق اشاعرہ اور معتزلہ کے باہمی مناقشہ کا خلاصہ پیش کرتے ہوئے ہر ایک مسلک پر آزاد تنقید کیجئے۔

۳۔ کلامی اصطلاح میں حال کے کیا معنی ہیں؟ ان دلائل کا کیا وزن ہے جن سے حال ثابت کیا گیا ہے؟ اس کے اثبات کی ضرورت ہی کیوں محسوس ہوئی؟

۴۔ تصور وجود کی بداہت سے متعلق آپ کی کیا رائے ہے؟ دوران بحث میں مختلف کلامی نقاطِ نظر کا جائزہ لیجئے۔

۵۔ باری تعالیٰ کے وجود سے متعلق حکما اور متکلمین کے نقطۂ نظر کو کسی قدر وضاحت سے پیش کیجئے اور ہر دو کے طریق استدلال پر تنقید کیجئے۔

# امتحان ایم۔ اے (ابتدائی) شعبہ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۶ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

کلام۔ پرچہ دوم الٰہیات نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالات کا حل مطلوب ہے۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ ماتریدیہ کے اس مسلک سے آپ اپنے اتفاق یا اختلاف کے وجوہ پیش کیجئے کہ اگر انبیاء علیہم السلام مبعوث نہ بھی ہوتے تو توحید اور الوہیت کے اعتراف کے لیے انسانی عقل بہرحال کافی ہوتی۔

۲۔ حکماء اور متکلمین کے خیال کے مطابق قدیم کی تعریف اور اقسام بیان کیجئے اور جس مسلک سے آپ کو اتفاق ہو اُس کے اسباب پیش کیجئے۔

۳۔ کلام حسی اور کلام نفسی کے متعلق عامۃ المتکلمین اور معتزلہ کے مسلک کی توضیح و تشریح کرتے ہوئے ہر ایک مسلک کے محاسن اور نقائص پر روشنی ڈالیے۔

۴۔ علم واجب کے متعلق حکماء اور متکلمین کے دلائل کا موازنہ اور مقابلہ کرتے ہوئے اُن دلائل کے وجوہ ترجیح پیش کیجئے جن سے آپ نے اطمینان پایا ہے۔

۵۔ امام رازی کے اس خیال کی کیا حقیقت ہے کہ ذات باری تعالیٰ کا

۶ ۔ معرفت واجب کو جو واجب کیا گیا ہے تو یہ وجوب عقلی ہے
یا شرعی معتزلہ نے نظر فی معرفۃ اللہ کو کن دلائل سے
ثابت کیا اور آپ کی نگاہ میں ان کی کیا قیمت ہے ؟

---

# امتحان ایم ۔ اے ابتدائی شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۷ اردی بہشت ۳ ساعت

علم الکلام (پرچہ سوم سمعیات) نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالات کے جوابات لکھیے۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ توحید باری تعالیٰ پر ایک بیانیہ قرآن مجید کی روشنی میں قلمبند کیجئے۔

۲۔ معجزہ کی کیا تعریف ہے اور اس کے کیا شرائط ہیں؟ کیا اس سے نبوت پر استدلال کیا جا سکتا ہے؟

۳۔ اللہ تعالیٰ کے وجود پر ملاحدہ قدماء کے اعتراضات مع جوابات تحریر کیجئے۔

۴۔ انبیاء علیہم السلام کے طریقۂ تعلیم و ارشاد کے متعلق ایک بیانیہ لکھیے اور اُن کی تعلیم کے اصول واضح کیجئے۔

۵۔ اللہ تعالیٰ کے صانع عالم ہونے کے دلائل عقلیہ قلمبند کیجئے۔

۶۔ سزا اور جزا کا اسلامی مفہوم متعین کیجیے۔

۷۔ تاویل القرآن کی حقیقت سے بحث کیجئے۔

محل حوادث ہونا تمام فرقوں پر لازم آتا ہے۔ ان میں اگر فرق ہے تو صرف اتنا کہ بعض نے تو صاف صاف اس کو تسلیم کیا ہے اور بعض نے انکار۔ کیا اس تصریح کے بعد امام صاحب کو مسئلہ تنزیہ کا منکر کہنا ناجائز ہوگا؟ ناقدانہ انداز میں بحث کیجئے۔

۶۔ واجب تعالیٰ کے لئے بعض صفات سے اتصاف ضروری قرار دیا گیا ہے اور بعض سے عدم اتصاف کو لازم بتایا گیا ہے۔ اس فرق کی متکلمانہ انداز میں توجیہ و تشریح کیجئے اور چند ایسی صفات کو گنائیے جن سے واجب تعالیٰ کا متصف نہ ہونا ضروری ہے۔

# امتحان ایم۔اے (ابتدائی) شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۹ر اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## کلام پرچہ چہارم — نشانات (۱۰۰)

ہدایت:- صرف چار سوالوں کا جواب مطلوب ہے۔ چوتھا سوال لازمی ہے
نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ "عیقات" کا تعلق کس فن سے ہے اور اسلام کے کن کن ائمہ کے نظریات کو جمع کرنے کی اس کتاب میں کوشش کی گئی ہے۔

۲۔ آدمی کے علم کے ذرایع کیا کیا ہیں تفصیل سے ان ذرائع اور ان کے ذیلی اقسام پر بحث کیجئے۔

۳۔ نقل مفید علم نہیں ہے۔ جن لوگوں کا یہ دعوی ہے ان کے دلائل بیان کرکے اس خیال کی پوری قوت سے تردید کیجئے۔

۴۔ فاطر و مقصور میں ابداعی نسبت پائی جاتی ہے' صاحب کتاب کے اس قول کا مطلب واضح لفظوں میں نظائر و امثال کے ساتھ بیان کیجئے۔

۵۔ مسئلہ تجلی کے متعلق جو کچھ آپ کو معلومات ہیں سلیس اور سہل الفاظ میں انھیں بیان کیجئے۔

۶۔ "نفس ناطقہ" کے تجرد و عدم تجرد کے متعلق ارباب فکر و دین میں جو اختلافات ہیں انھیں مختصر لفظوں میں بیان کرکے

# امتحان ایم اے (آخری) شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ع

پ

۲۳ر اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

تفسیر قرآن بالاحادیث (پرچہ اول) — نشانات (۱۰۰)

نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ قد افلح المؤمنون الذین هم فی صلاتهم خاشعون والذین هم عن اللغو معرضون والذین هم للزکوة فاعلون والذین هم لفروجهم حافظون الا علی ازواجهم او ما ملکت ایمانهم فانهم غیر ملومین الی آخر الآیات حافظ ابن کثیر نے ان آیات کا تعلق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک سے کیا بتلایا ہے۔ خشوع صلاۃ اور ادائے زکاۃ کے درمیان اعراض عن اللغو کا مضمون کس مناسبت سے رکھا گیا ہے ان آیتوں کی مسلسل تفسیر اس طرح سے کیجیے کہ ان سے مستنبط احکام معلوم ہو جائیں اور حافظ ابن کثیر نے جو فوائد بیان کیے ہیں وہ بھی آجائیں۔ کیا اس آیت سے ایک آزاد عورت کا اپنے غلام سے استمتاع جائز سمجھا جا سکتا ہے؟

۲۔ قال رب انصرنی بما کذبون فاوحینا الیہ ان اصنع الفلک باعیننا ووحینا فاذا جاء امرنا وفار التنور فاسلک فیها من کل زوجین اثنین

اپنا فیصلہ درج کیجیے۔

۷۔ "عالم مثال" کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے عقلاً و نقلاً اس عالم کے متعلق جو دلائل آپ کو معلوم ہیں انھیں درج کیجیے۔

حافظ ابن کثیر نے اس موقعہ پر جو روایتیں نقل کی ہیں ان کا خلاصہ درج کیجئے۔

۵۔ قل للمومنین یغضوا ابصارھم ویحفظوا فروجہم ذلک ازکی لھم ان اللہ خبیر بما یصنعون وقل للمؤمنات یغضضن من ابصارھن ویحفظن فروجھن ولا یبدین زینتھن الا ما ظھر منھا، اس سے پردہ کے کیا اصول مستنبط ہوتے ہیں کیا چار دیواری کا پردہ اس سے ثابت ہوتا ہے، مقصد کو پیش نظر رکھکر جو اصول مرتب کیے جائیں تو کیا ان اصول کی پابندی بھی اسی درجہ ضروری ہے جس قدر خود مقصد کی پابندی۔ حافظ ابن کثیر نے جو مباحث درج کیے ہیں انکا خلاصہ لکھیے۔

۶۔ سبحان الذی اسری بعبدہ لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصیٰ الذی بارکنا حولہ لنریہ من ایاتنا انہ ھو السمیع البصیر، اس آیت کا کس واقعہ سے تعلق ہے تسبیح کے بجائے یہاں تو شکر و حمد زیادہ مناسب معلوم ہوتی ہے آپ کا کیا خیال ہے مدلل لکھیے۔ اسراء کے معنے خود رات میں چلنے کے ہیں پھر لیلاً کی کیا ضرورت تھی۔ مسجد حرام و مسجد اقصیٰ کی وجہ تسمیہ کیا ہے۔ زیادہ برکت تو مسجد حرام میں ہونی چاہئے؟ یہاں مسجد اقصیٰ کے ماحول کو کیوں بابرکت کہا گیا ہے؟ کیا واقعہ معراج، و اسراء ایک ہے، روحانی، جسمانی معراج میں کیا اختلافات ہے۔

۷۔ اقم الصلوۃ لدلوک الشمس الی غسق اللیل وقرآن الفجر ان قرآن الفجر کان مشھودا ومن اللیل فتھجد بہ نافلۃ لک۔

واهلك الا من سبق علیہ القول منھم ولا تخاطبنی فی الذین ظلموا انھم مغرقون ، یہ کیا واقعہ ہے مفصل لکھیئے۔ صنعت کے کیا معنے ہیں، سب کام اللہ ہی کے سامنے ہوتا۔ اللہ سے غائب کیا شئے ہے پھر باعیننا کا کیا مطلب ہے قرآن شریف نے کشتی کو کالجبال کہا ہے کشتی کتنی بڑی تھی۔ تنور کے جوش میں آنے کا اس واقعہ سے کیا تعلق ہے، تنور کا گرم ہونا محاورہ ہے، تنور گرم پانی کی طرح کھولنے لگا اس کا کیا مطلب ہے حافظ ابن کثیر روایتوں کی روشنی میں کیا تفسیر کرتے ہیں۔

۳۔ افلم یدبروا القول ام جاءھم مالم یات اباءھم الاولین ام لم یعرفوا رسولھم فھم لہ منکرون ام یقولون بہ جنۃ بل جاءھم بالحق واکثرھم للحق کارھون، تفسیر کیجئے۔ تدبر کے کیا معنے ہیں۔ قول سے کیا مراد ہے، جعفر بن ابی طالب مغیرۃ بن شعبہ ابو سفیان نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق مختلف مواقع پر جو بیان دیئے ہیں ان کو مفصل لکھیے، وہ بیانات کس طرح دلائل نبوت میں اسکی توضیح کیجئے۔

۴۔ ولا یاتل اولوا الفضل والسعۃ ان یوتوا اولی القربی والمساکین والمھاجرین فی سبیل اللہ ولیعفوا ولیصفحوا الا تحبون ان یغفر اللہ لکم واللہ غفور رحیم۔ آیت کی تفسیر کیجئے شان نزول بتلایئے اولوا الفضل سے کون ہستی مراد ہے اور اولی القربی سے کون۔ دونوں میں کیا قرابت تھی

# امتحان ایم۔ اے۔ آخری شعبۂ دینیات ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۴ اردی بہشت

وقت ۳ ساعت

تفسیر۔ پرچۂ دوم

نشانات (۱۰۰)

ہدایت۔ نمبرات مساوی ہیں۔ صرف پانچ سوالوں کے جواب دو۔

۱۔ مفسرین کی اصطلاح میں مکی مدنی کے کیا معنی ہیں۔ آل عمران مکی ہے یا مدنی۔ آل عمران کی وجہ تسمیہ کیا ہے۔ سور کے نام توقیفی ہیں یا قیاسی۔

۲۔ اللہ لا الٰہ الا ھو الحی القیوم نزل علیک الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیہ وانزل التوریۃ والانجیل من قبل ھدی للناس وانزل الفرقان

اللہ و الٰہ میں کیا فرق ہے قیوم کے کیا معنی ہیں۔ قیوم کا حی ہونا ضروری ہے یا نہیں اگر ضروری ہے تو قیوم کے ذکر کے بعد حی کے ذکر کا کیا فائدہ۔ کتاب فرقان سے کیا مراد ہے انزال و تنزیل کا کیا فرق ہے توراۃ کے ساتھ انزال اور کتاب کے ساتھ تنزیل کے استعمال کی کیا وجہ ہے۔ ان آیات میں جن دعاوی کے ادلہ بیان ہیں ان سے ہر ایک کو مع اس دلیل کے جو ان آیات میں ہے جدا جدا لکھیے۔

۳۔ فان حاجوک فقل اسلمت وجہی للہ ومن اتبعن

کیا اس آیت میں فرض نمازوں کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے۔
کیا اس قسم کے اشاروں سے احکام شرعی ثابت کیے جاسکتے ہیں،
تہجد۔ نافلہ کے کیا معنے ہیں۔
اس تصریح کے بعد کہ یہ نافلہ ہے پھر کس دلیل سے کہا جاتا ہے کہ تہجد کی نماز حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے فرض تھی۔

---

بشارت کے بعد رب اجعل لی آیۃ کا مطالبہ کیوں کیا گیا
کیا ان کو ایفاء وعدہ میں شک تھا؟ لا تکلم الناس الا رمزا
میں کس امر کی طرف اشارہ ہے۔

۵۔ وعلی الاعراف رجال یعرفون کلا بسیماھم ونادوا اصحب الجنۃ ان سلام علیکم لم یدخلوھا وھم یطمعون واذا صرفت ابصارھم تلقاء اصحاب النار قالوا ربنا لا تجعلنا مع القوم الظالمین ونادی اصحاب الاعراف رجالا یعرفون بسیماھم الخ اعراف مفرد ہے یا جمع جمع ہے تو مفرد لکھئے اعراف کے لغوی معنی کیا ہیں اور یہاں اس سے کیا مراد ہے بسیماھم میں ضمیر ھم کا مرجع لکھئے سیما سے کیا مراد ہے سیما سے وہ کس طرح شناخت کرینگے کیا ان کو قبل سے ہر ایک کی سیما کا علم ہے اور اس علم کا کیا ذریعہ ہوگا لم یدخلوھا وھم یطمعون کے زیادہ کرنے کا کیا فائدہ ہے دیگر نصوص سے دو ہی فریق ثابت ہوتے ہیں۔ فریق فی الجنۃ فریق فی السعیر اور یہاں سے تین فریق کی وجہ توثیق کیا ہے۔

۶۔ قال عذابی اصیب بہ من اشاء ورحمتی وسعت کل شئ فسأکتبھا للذین یتقون ویؤتون الزکاۃ والذین ھم بایاتنا یومنون الذین یتبعون النبی الامی الذی یجدونہ مکتوبا عندھم فی التوریۃ والانجیل اشاعرہ ومعتزلہ میں اصیب بہ من اشاء کے معنی میں کیا اختلاف ہے اور وجہ اختلاف کیا ہے رحمتی وسعت کل شئ میں عموم ہے جس میں تمام مخلوق شامل کافر

وقل للذین اوتوا الکتاب والامیین ءاسلمتم
فان اسلموا فقد اھتدوا وان تولوا فانما علیک
البلاغ، اسلمت وجھی للہ، اور اسلمت للہ میں
کیا فرق ہے لفظ وجھی کے اضافہ کا کیا فائدہ ہے ومن اتبعن
کا معطوف علیہ کیا ہے کیا تمام آدمیوں کی دو قسم ہیں (۱) اہل کتاب
(۲) امی اثبات میں وہ جو امی نہیں اور اہل کتاب بھی نہیں ان دو
میں سے کس فریق میں ہیں۔
نفی میں ان دو کی تخصیص کی کیا وجہ جبکہ آپ کی رسالت
عامہ ہے انما علیک البلاغ سے ثابت ہے کہ آپ کا فریضہ
صرف تبلیغ ہے اور اسی کا آپ کو امر ہے پھر امرت ان اقاتل
الناس حتی یقولوا لا الہ الا اللہ میں اور اس میں وجہ
توفیق کیا ہے۔
۴- قال رب انی یکون لی غلام وقد بلغنی الکبر وامرأتی
عاقر قال کذلک اللہ یفعل ما یشاء قال رب اجعل لی
آیۃ قال آیتک ان لا تکلم الناس ثلثۃ ایام الا رمزا
حضرت زکریا نے اپنے بڑھاپے اور اپنی بیوی کے عاقر ہونے کی خبر
اللہ تعالیٰ کو کیوں دی کیا ان کے نزدیک نعوذ باللہ خدا اس سے
ناواقف تھا کذلک اللہ یفعل ما یشاء میں جن تراکیب کا
احتمال ہے لکھیے اور ہر ترکیب کے اعتبار سے جو معنی ہوں، لکھیے۔
فرشتے نے حضرت زکریا سے خدا کی یہ صفت کیوں بیان کی کیا
حضرت زکریا خدا کی اس صفت سے ناواقف تھے خدا تعالیٰ کی

# امتحان ایم۔ اے آخری شعبہ دینیات ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۲۳/ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

فقہ۔ پرچہ اول — نشانات (۱۰۰)

ہدایت:۔ صرف پانچ سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ کتب احادیث کے کتنے طبقات ہیں اور کن کن کتابوں کا کس طبقہ میں شمار ہے؟

۲۔ مصالح اور شرائع میں کیا فرق ہے؟ نیز ہر ایک کے تحت کون کونسے ابواب داخل ہیں؟

۳۔ فی زماننا "تلقی شریعت" کی کیا صورت رہ گئی ہے۔ مدلل لکھیے۔

۴۔ احادیث شریفہ میں اوامر و نواہی کی دریافت کے قرائن کیا ہیں؟ فرض، واجب، سنت، مستحب، حرام، مکروہ، مباح، عادات، عبادات، رخصت، عزیمت۔

۵۔ اختلاف مذاہب فقہا کے اسباب کیا ہیں؟ تفصیل ہونی چاہیے۔

۶۔ مائۃ رابعہ تک مقلدین و مجتہدین کا کیا حال تھا۔ اور "لا اجتہاد بعد المائۃ الاربعۃ" کا کیا مطلب ہے؟ صراحت کیجیے۔

۷۔ قضا اور افتا کا فرق ظاہر کیجیے اور ان کے لئے کن اوصاف کی ضرورت ہے۔ لکھیے۔

اور مسلمان دونوں کو شامل اسیطرح دنیا اور دار آخرت کو بھی اپنے اندر لیے ہوئے ہے لفظ کل سے اس عموم کو اور استحکام ہو گیا اب اس کے بعد فساکتبھا للذین یتقون سے اس کی تخصیص اس عموم کے خلاف ہے' وجہ توفیق لکھیے۔ زکوٰۃ سے یہاں کیا مراد ہے۔ نماز کو چھوڑ کر اس کے ذکر کی کیا وجہ۔

والذین ھم بایاتنا یومنون میں ایمان کو کیوں مؤخر کیا حالانکہ ایمان سب پر مقدم ہے اور کوئی عمل بلا ایمان صحیح نہیں قرآن کا یہ دعویٰ کہ آپ کا ذکر توریت و انجیل میں ہے اسکی کیا دلیل ہے۔

۷۔ فلولا کانت قریۃ امنت فنفعھا ایمانھا الا قوم یونس لما آمنو کشفنا عنھم عذاب الخزی فی الحیوٰۃ الدنیا ومتعناھم الی حین۔ اس کا مطلب خیز ترجمہ لکھئے اور بتلائیے کہ اس سے کیا غرض ہے اور اس سے کیا معلوم ہوتا ہے آیا قوم یونس تمام ایمان لائی تھی یا بعض' الا قوم یونس کا مستثنیٰ منہ کیا ہے قوم یونس سے ایمان کے بعد تو حیات اخروی کا بھی عذاب ٹلگیا پھر یہاں فی الحیوٰۃ الدنیا کی قید کا کیا فائدہ ہے کیا یہ صحیح ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام نے بہ وحی الٰہی اپنی قوم سے عذاب الٰہی کا وعدہ کیا تھا اور اس کا وقت بھی مقرر کر دیا تھا۔ لیکن وہ عذاب ان پر نہ آیا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ خدا بھی وعدہ خلافی کرتا ہے حالانکہ ان اللہ لا یخلف المیعاد قرآن میں متعدد جگہ آیا ہے اور تمام اہل اسلام کا یہی عقیدہ'

# امتحان ایم۔اے (آخری) شعبہ دینیات ۱۳۵۵؁ف ۱۳۵۵؁ھ م ۱۹۳۶؁ء

۲۴ ارد ی بہشت — وقت ۳ ساعت

## فقہ — پرچۂ دوم (فیصلہ نگاری و فتویٰ نویسی) نشانات ۱۰۰

**ہدایت** ۔ حصّہ اول سے صرف ایک سوال اور حصّہ دوم سے دو سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔ نشانات مساوی ہیں۔

## حصّہ اول (فیصلہ نگاری)

۱۔ ہندہ زوجہ اپنے زوج زید سے بحیلہ تقریب مع زیور اور سامان اپنی خالہ کے گھر چلی گئی اور عدالت میں دعویٰ پیش کر دیا کہ اس کے شوہر زید سے خلع اور تفریق کرادی جائے کیونکہ زید نے اس کا اکثر سامان جہیز تلف کر دیا ہے اور تکلیف بھی دیا کرتا ہے زید کو اس سے انکار ہے ایسی صورت میں آپ از روئے شرع شریف اس مقدمہ میں کیا فیصلہ کریں گے۔

۲۔ ایک درگاہ کے متولی نے دعویٰ دائر کیا ہے کہ ولید نے احاطۂ درگاہ میں اپنا بنایا ہوا مکان بحق درگاہ وقف کر دیا ہے اور ایک وقف نامہ بھی ولید کا لکھا ہوا پیش کرتا ہے اور کہتا ہے کہ پچیس تیس سال سے یہ مکان وقف ہے اور میں اس کا متولی ہوں اور سواد وقف نامہ کے

۸۔ ائمہ اربعہ کا شریعت میں کیا درجہ ہے؟ ان کے نام مع مختصر حالات و وفیات لکھئے۔

۹۔ اذا اجتمع الحلال والحرام غلب الحرام الحلال کا کیا مطلب ہے؟ نیز جو صورتیں اس میں داخل یا اس سے خارج ہیں اُن کی ایک ایک مثال پیش کیجئے۔

۱۰۔ اذا ضاق الامر اتسع و اذا اتسع ضاق سے کیا مراد ہے؟ ہر ایک کی ایک ایک مثال تحریر کیجئے۔

---

کلثوم سے بوجہ خانگی تکرار محض اس کو خوفزدہ اور آئندہ جھگڑوں کا انسداد کرنے کے لئے ایک تحریر اس قسم کی لکھدی کہ "میں نے اپنی زوجہ کلثوم کو اپنے نکاح سے علیحدہ کردیا وہ دوسرے سے نکاح کرسکتی ہے" یہ تحریر خالد نے اپنے خسر کے حوالہ کی تاکہ وہ اپنی بیٹی کو آگاہ کردے خالد کی نیت طلاق دینے کی نہ تھی اس صورت میں طلاق واقع ہوی یا نہیں اگر واقع ہوی ہے تو کس قسم کی بصورت وقوع طلاق خالد کلثوم سے تجدید نکاح کرسکتا ہے یا نہیں۔
بینوا وتوجروا ۔

۴۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص پر دین مہر واجب الادا ہے جس کی مقدار دس ہزار ہے اور اس کے پاس کم وبیش تین ہزار روپیہ بھی موجود ہے اور اس کی نیت ہے کہ موجودہ سرمایہ وغیرہ سے زرمہر کی کامل رقم جمع ہونے کے بعد ایک مشت مہر ادا کردے، یہ شخص زکوٰۃ بھی دیتا ہے اور دوسروں سے زکوٰۃ لے بھی لیتا ہے ایسے شخص کے لئے زکوٰۃ لینا یا خود زکوٰۃ نکالنا جائز ہے یا نہیں۔
بینوا وتوجروا ۔

اور کوئی ثبوت پیش نہیں کرتا۔ فاطمہ زوجۂ ولید اس سے انکار کرتی ہے اور کہتی ہے کہ ولید نے مکان وقف نہیں کیا ہے وقف نامہ مصنوعی ہے بلکہ ولید اپنی زندگی میں مکان پر قابض و متصرف رہا اور اس کے انتقال کے بعد سے جس کو تخمیناً بیس سال کا عرصہ ہوا میں بحیثیت وارثہ ولید اس مکان پر قابض ہوں۔ فاطمہ اپنے دعوی کے ثبوت میں کئی باضابطہ تحریریں اور کرایہ نامہ جات اور کرایہ داروں کو پیش کرتی ہے جو معتبر لوگ ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ مکان فاطمہ کا ہے اور ہم انھیں کی طرف سے اس مکان پر بحیثیت کرایہ دار قابض رہے ہیں۔ شرعی فیصلہ اس صورت میں کیا ہوگا۔

## حصۂ دوم (فتوی نویسی)

۱۔ کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک مقام پر ایک مسجد بصرف زر کثیر ماہر فن کے ذریعہ تیار کی گئی جس نے قطب نما کے ذریعہ سمت قبلہ قائم کی اور ایک عرصے سے اس مسجد میں نماز جاری ہے اب بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اس مسجد کا قبلہ صحیح نہیں ہے کسی قدر ہٹ کر ہے اس لئے اس مسجد کو شہید کر دینا چاہئے ایسی صورت میں از روئے شرع شریف مسجد کو شہید کر دینا چاہئے یا نہیں اور باوجود قبلہ درست نہ ہونے کے اس مسجد میں نماز صحیح ہے یا نہیں۔ بینوا و توجروا۔

۲۔ کیا فرماتے ہیں مفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ خالد نے اپنی زوجہ

# امتحان ایم ۔ ایس سی (ابتدائی) شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۳ر خورداد　　　　وقت ۳ ساعت

طبیعیات ۔ پرچہ اول خواص مادہ اور آواز　　　　نشانات ۱۰۰

**ہدایت** :۔ صرف چھ سوال حل کیے جائیں ۔ تین حصۂ اول سے اور تین حصۂ دوم سے ۔

## حصۂ اول

۱ ۔ چپٹی مرغولہ دار کمانی کے ذریعہ ینگ کا معیار لچک اور استواری کی شرح دریافت کرنے کا طریقہ بیان کرو اور ضروری ضابطے بھی اخذ کرو ۔

۲ ۔ کسی محلول کے سطحی تناؤ کو مختلف ارتکازوں پر صحت کے ساتھ معلوم کرنے کے لیے آلات کو کس طرح ترتیب دوگے بیان کرو ۔ ضروری ضابطے اخذ کرو اور درجۂ صحت بڑھانے کے لیے جو تدابیر اختیار کروگے ان کو بھی بیان کرو ۔

۳ ۔ ایک ایسا جملہ حاصل کرو جس کی مدد سے گیس کی لزوجت اور اس کی تپش کے مابین ربط ظاہر ہوسکے ۔ تجربی نتائج سے اس جملہ کی کس حد تک مطابقت ہوتی ہے اور سدرلینڈ نے اس کو

# امتحان ایم۔ ایس سی۔ ابتدائی۔ شعبۂ سائنس ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۴، خورداد — وقت ۳ ساعت

طبیعیات — پرچہ دوم — نشانات (۱۰۰)

نوٹ :- کوئی پانچ سوال حل کیے جائیں ۔

۱۔ دو عدسی نظام ایک ہی محور پر رکھے ہوئے ہیں۔ حاصل نظام کے ماسکی طولوں اور صدر نقطوں کے لیے جملے' دونوں نظاموں کے مستقلات کے رقوم میں حاصل کرو۔

۲۔ منشور اور انکساری جالی سے حاصل ہونے والے طیوف کا مقابلہ کرو۔
ایک مستوی انکساری جالی ایسے طیف پیما کے ساتھ استعمال کیجاتی ہے جس کے توازی گر اور دُور بین ایک انچ قطر والے ہیں تو سوڈیم کے دونوں خطوط پہلے رتبہ میں بمشکل تحلیل ہوتے ہیں۔ انکساری جالی میں خطوط کی تعداد محسوب کرو۔

۳۔ ن یکساں جھریاں ایک ہی سیدھ میں ہوں اور فرا ؤ ہوفر کا انکسار واقع ہو تو حدت کے لیے جملہ اخذ کرو۔ اور اس سے انکساری جالی کے طاقتِ تحلیلی کی قیمت دریافت کرو۔

۴۔ دو محوری قلموں میں دو ٹلے انعطاف کے لیے فرنیل کا نظریہ اجمالاً بیان کرو۔ اور بتاؤ کہ اس سے مخروطی انعطاف کیونکر لازم آتا ہے۔

۵۔ مائکلسن کے کوکبی تداخل پیما کی تشریح کرو۔ اور بتاؤ کہ

بہتر بنانے کے لیے کیا ترمیم پیش کی واضح طور پر بیان کرو۔

۴۔ براونی حرکت کی صورت میں ذرے کے نقل مکان کے لیے ایک جملہ حاصل کرو۔ ایوگیڈرو کے مستقل کی دریافت کے لیے کوئی ایک طریقہ مختصر طور پر بیان کرو۔

۵۔ پارہ کے ۱۰^۶ مم رتبہ کے دباؤ پیدا کرنے کا کوئی طریقہ بیان کرو۔ اس طرح سے حاصل شدہ دباؤ کی پیمایش کیونکر کرو گے؟

## حصہ دوم

۶۔ مبداء کو نقطہ فرض کرتے ہوئے کروی موجوں کی اشاعت کے متعلق ایک عام تفرقی مساوات حاصل کرو۔ کسی مقام پر ان موجوں سے پیدا ہونے والے زائد دباؤ اور تکثیف کے لیے جملے اخذ کرو۔

۷۔ سارنگ کے تار کے ارتعاش کا نظریہ بیان کرو۔ اس نظریہ کی تصدیق تجربہ کے ذریعہ کس طرح کی جاتی ہے؟

۸۔ مسامدار مادے کے لیے آواز کی انجذابی قدر کی پیمایش کے لیے کوئی دو طریقے بیان کرو۔

۹۔ جدید موسیقی میں جو "پیمانہ" استعمال ہوتا ہے اس پر بحث کرو۔ ہارمونیم کی ساخت اور اس کا طریقہ عمل بیان کرو۔

۱۰۔ مندرجۂ ذیل پر نوٹ لکھو:۔

(ا) اجتماعی سرتیاں

(ب) بالاصوتی موجیں۔

(ج) عمارتوں کے صوتی نقائص۔

# امتحان ایم۔ ایس سی (ابتدائی) شعبہ سائنس ۱۳۵۵ف / ۱۹۴۶ع

۵ر خورداد وقت ۳ ساعت

طبیعیات (حرارت بشمول حرحرکیات) نشانات ۱۰۰

ہدایت:۔ کوئی سے پانچ سوال حل کئے جائیں۔ تمام سوالوں کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ گیسوں کی اماعت میں جو اصول استعمال ہوتے ہیں ان کی توضیح کرو۔
مائع ہیلیم کی تیاری کے آلہ کی تشریح کرو اور بتاؤ کہ اس میں ان اصولوں کو کس طرح کام میں لاتے ہیں؟

۲۔ تپش پیمائی (Thermometric) موصلیت کی تعریف کرو ایک دھاتی سلاخ کے ایک سرے کو دَوری طریقہ پر باری باری سے گرم اور ٹھنڈا کر کے اس کی کس طرح تعیین کیجاتی ہے۔

۳۔ ڈیبائی (Debye) کے نظریہ حرارت نوعی پر بحث کرو۔ $T^3$ سے متعلق کلیہ اخذ کرو۔ اور بتاؤ کہ یہ نظریہ تجربی نتائج کے ساتھ کہاں تک منطبق ہوتا ہے۔

۴۔ سیاہ جسم کے اشعاع کے طیف میں توانائی کی تقسیم سے متعلق میکس پلانک (Max Planck) کا ضابطہ حاصل کرو اس کی تجربی توثیق کس طرح کی گئی مختصراً بیان کرو۔

کو کبی کائنات کے متعلق ہمارے معلومات کے سرعت کے ساتھ
بڑھنے میں یہ آلہ کیونکر مدد دیا۔

۶۔ لورنٹز کے استحالہ کو فرض کرتے ہوئے

$$\text{ک} = \frac{\text{ک}_{\circ}}{\sqrt{1 - \frac{\text{ر}^2}{\text{س}^2}}} \quad \text{اور} \quad \text{ت} = \text{ک}_{\circ}\,\text{س}^2 \left( \frac{1}{\sqrt{1 - \frac{\text{ر}^2}{\text{س}^2}}} - 1 \right)$$

اخذ کرو۔

یہ ماننے کے لیے کہ مادہ اور توانائی باہمدگر متبدل ہیں کیا تجربی
شہادت ہے بیان کرو۔

۷۔ بالا صوتی موجوں سے نور کے انکسار کے تجربی نتائج بیان کرو۔
اور بتاؤ کہ ان کی نظری طور پر کیونکر توجیہ ہوئی۔

۸۔ ہائزن برگ کے قدری میکانیات (Matrix Mechans)
کے بنیادی اصول اجمالاً بیان کرو اور اس طریقہ کے ذریعہ ایک
سادہ موسیقی اہتزازہ کی توانائی کی قیمتیں حاصل کرو۔

۹۔ ذیل کے عنوانوں میں سے کسی ایک پر مضمون لکھو۔

(ا) مادّے کے مناظری خواص پر برقی اور مقناطیسی میدانوں
کا اثر۔

(ب) شب آسمان (Night Sky) کا طیف۔

(ج) گردشی برقیہ (Spinning Electron)

(د) پاولی کا اصولِ عدم مداخلت (Exclusion)

# امتحان ڈپلوما ـ ان ـ ایجوکیشن شعبہ تعلیم
## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون تاریخ تعلیم و ادبیات تعلیمي ـ پرچہ سوم

وقت ـ ۳ ساعت  نشانات ۱۰۰

نوٹ :- کل پانچ سوالات حل کئے جائیں ـ حصہ دوم میں
ایک سوال لازمی ہے ـ

حصہ اول

(۱) کنڈر گارٹن کے حوالہ سے حسب ذیل امور کے متعلق فروبل کي تجاویز کی تشریح کیجئے :-

(۱) مقصد تعلیم ـ (۲) مشتملات تعلیم ـ (۳) ضبط ـ

(۲) اسپنسر کے چند اہم خیالات کے حوالہ سے اس بیان کي تائید کیجئے ' کہ اسپنسر نہ صرف ایک بڑا مصلح تعلیم تھا بلکہ سائنسي تحریک کي عام اور اہم خصوصیات اور مقاصد کا سب سے زیادہ نمایندہ تھا ـ

(۳) سماجي تحریک پر ایک مضمون لکھئے اور اس تحریک کے کسي ایک مصلح تعلیم کي خدمات سے بحث کیجئے ـ

Turn over

(۶) مدراس معذورین کي ضرورت سے بحث کرتے ہوئے اندھوں یا بہروں کے مدرسہ کي تفصیل دیجئے -

(۷) " بیروني اثرات سے مدراس میں طلبہ کا ضبط بگڑ رہا ھے " - اس کي روک تھام اور طلبہ میں صحیح ضبط قایم کرنے کے لئے کیا تجاویز اختیار کي جائیں - مثال سے جواب کي وضاحت کي جائے -

(۸) سالانہ امتحان میں طلبہ کے خراب نتائج کے وجوہ اور انکی اصلاح کے لئے چند قابل عمل تجاویز پیش کیجئے -

(۹) تنظیم مابعد جنگ کي تعلیمي اسکیمات میں آپ جس جز کو مقدم خیال کرتے ہیں اس کي مدلل طریقہ پر صراحت کیجئے

(۱۰) کسی چار پر نوٹ لکھئے :—

(۱) طبي معائنہ -

( ) ہوائے اسکاؤٹنگ بہ ممالک محروسہ -

(۳) ڈالٹن پلان -

(۴) پس افتادہ کي تعلیم -

(۵) مدرسہ کا کتب خانہ -

(۶) طلبہ کا نشست و بر خاست کا طریقہ -

(۷) ابتدائي مدارس میں مخلوط تعلیم -

(۸) مدارس میں تضیع (wastage) -

# Diploma in Education

## 1355 F.—1946 A.D.

### TEACHING OF ENGLISH—PAPER IV (*a*)

*Time—One hour and a half*] [*Marks* 50

I. Show the value of the early stage in teaching English. State what general principles you would observe in teaching English to beginners.

II. What place would you give to Translation in High School classes? What is the (*a*) practical, (*b*) linguistic value of translation?

III. 'In the upper classes (9 and 10) the pupil is to be trained to be independent of extraneous aid in his use of English.' Explain this and show in some detail what part oral composition will play in this training.

IV. Note differences in the aims and methods of teaching oral and silent reading in the Middle School.

*Or*

Explain 'Grammar is descriptive and not prescriptive.' Show how this view has affected modern methods of teaching English Grammar.

V. How would you organise the activities of a literary and debating society in your school in such a way as to improve the spoken English of your pupils.

(۴) "تعلیم میں جمہوریت" کے معنی اور مقصد کی تصریح کیجئے اور چند تحریکات کو مختصر طور پر بیان کیجئے جن کے ذریعہ تعلیم میں جمہوری رجحانی کو روبہ عمل لانے کی کوشش کی گئی -

(۵) سماجی کارکردگی کے مقصد کی توضیح کیجئے اور بتلائیے کہ کسطرح سے ڈیوی کے مشاغل سے اس مقصد کی تحصیل ممکن ہے -

(٦) ذیل میں سے کسی تین پر نوٹ لکھئے :—

(۱) منفی تعلیم - (۲) فلان تھروپینزم - (۳) حقیقتی تعلیم - (۴) رسالۂ تعلیم - (۵) ہرمارتی قدوم تدریس -

حصہ دوم

(۷) مصلحان تعلیم میں لاک کو جو اہمیت حاصل ہے اس کی وضاحت چند مقرونی مثالوں کے ذریعۂ کیجئے -

(۸) بتلائیے کہ کس حد تک لاک کے تصورات تعلیم میں موضوعی ضبط اور انتقال تربیت کی تائید پائی جاتی ہے اور کن وجوہ کی بنا پر اس ضمن میں آپ لاک کے هم خیال ہیں یا اس سے آپ کو اختلاف ہے -

(۹) جسمانی صحت اور جسمانی تعلیم و تربیت کے سلسلہ میں لاک کی چند اہم تجاویز کو بصراحت درج کرکے ان پر تبصرہ کیجئے -

# امتحان ڈپ - ایڈ شعبہ توابیاس
## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون طریقہ تعلیم سائنس - پرچہ (b) IV

وقت - ۱½ ساعت نشانات ۵۰

ہدایت :- صرف تین سوال کے جواب مطلوب ہیں - ہر سوال کے نشانات مساوی ہیں -

(۱) تاریخی اور تفویضاتی طریقوں (Assignment Method) سے کیا مراد ہے ؟ واضح کیجئے - ادنیٰ اور اعلیٰ ثانویہ جماعتوں میں ان طریقوں کی اضافی خوبیوں پر بحث کیجئے

یا

' فوقانی جماعتوں میں سائنس کی تعلیم کی کامیابی کا انحصار ایضاحی demonstration کام اور معملی تربیت کے ملاپ پر ہے - ' بحث کیجئے -

(۲) ' بیان کیا جاتا ہے کہ حیاتیات کے مطالعہ کے لئے ابتدائی کیمیا اور طبیعیات کی تعلیم ضروری ہے ' - مدرسہ میں حیاتیات کی تعلیم کو پیش نظر رکھتے ہوے اس مقولے پر بحث کیجئے -

یا

مطالعہ قدرت کی تعلیم میں آپ طلبا کی کن جبلتوں کا استعمال کرینگے -

Turn over

# امتحان ڈپلوما ان - ایجوکیشن شعبہ فنون
## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون طریقۂ تعلیم تاریخ ــ پرچہ (۱) ۱۷

وقت ــ ۱½ ساعت    نشانات ۵۰

ہدایت :- صرف تین سوال حل کئے جائیں -

(۱) تاریخ کو حقیقت کا جامہ پہنانےکے لئے جو تدبیریں آپ اختیار کرینگے ان کو بحوالہ منزل تعلیم کسی سبق کے اشارات کے خاکہ کے ذریعہ بوضاحت بیان کیجئے -

(۲) تاریخ کے درس کی کس منزل پر آپ ماخذوں سے استفادہ کرینگے اور اس کے لئے کیا طریقہ اختیار کرینگے -

(۳) تاریخ کا نصاب تیار کرتے وقت ہمکو کن امور کا خیال رکھنا چاہئے - تشکیل نصاب کی اہمیت اور اس کی دشواریوں کو تفصیل سے بیان کیجئے - مثالوں میں جدید نصاب کو پیش نظر رکھئے -

(۴) تاریخ میں تنقید کے عام اصول کیا ہیں ؟ عہد مغلیہ سے چند مثالیں لیکر اپنے جواب کی وضاحت کیجئے -

Turn over

(۳) سائنس کي تعليم کا مدرسہ کے ديگر مضامين سے کس طرح ارتباط پيدا کيا جاسکتا ھے ؟ مدارس اعلیٰ ثانويہ کے نصاب سے تمثيلات کے ذريعہ واضح کيجئے ۔

(۴) مندرجہ ذيل ميں سے کسي دو پر نوٹ لکھئے :-

(الف) کتب خانہ سائنس ۔

(ب) آلات سائنس کے لئے آرڈر دينا ۔

(ج) کتب سائنس کي قسميں ۔

(د) حاکوں کي قسميں اور استعمال ۔

(۵) مندرجہ ذيل ميں سے کسي ايک عنوان پر اسباق کي ايک اسکيم مرتب کيجئے اور اپني اسکيم کے کسي سبق پر تدريسي اشارات قلمبند کيجئے :-

(الف) تيرنے والے احسام کے متعلق کلميات ۔

(ب) ائمونيا کي تياري ۔

(ج) برق کے کيميائي استمالات ۔

(د) جانوروں ميں عمل تنفس ۔

(ھ) زيرگي ۔

امتحان ڈپلوما اِن ـ ایجوکیشن فن تعلیم
سنه ۱۳۵۵ف مطابق سنه ۱۹۴۶ع

مضمون طریقهٔ تعلیم ریاضیات ــ پرچه (e) IV

وقت ــ ۱½ ساعت　　　　　　　　نشانات ۵۰

هدایت :- صرف دس سوال حل کئے جائیں ۔

(۱) تحتانی جماعتوں میں ریاضی کی تعلیم کے مقاصد پر بحث کیجئے اور ان مقاصد کو ملحوظ رکھکر تحتانی جماعتوں کے لئے ابتدائی ریاضی کے موزوں نصاب کا خاکه مرتب کیجئے ۔

یا

ثانوی مدرسوں میں ریاضی کی تعلیم کے حواله سے مندرجه ذیل مقوله پر مفصل بحث کیجئے :-

'Mathematics is a response to the practical needs of human life as well as a product of the human mind in its search for abstract truth.'

(۲) ادنیٰ ثانوی جماعتوں میں وجدانی علم هندسه (Intuitive Geometry) کی تعلیم کے مقاصد اور تدریس کے طریقه پر مفصل بحث کیجئے ۔

Turn over

(۵) مندرجه ذیل عنوانوں میں سے کسی ایک کی اسکیم دیکر کسی ایک پر تفصیلی اشارات لکھئیے :-

(الف) اکبر کی اصلاحات -

(ب) مدسور کی چوتھی لڑائي -

(ج) شیرشاہ سوري -

(د) برطانوي ہند میں دستوري ترقي ار سنه ۱۹۱۰ع -

# امتحان ڈپلوما اِن - ایجوکیشن شعبہ تعلیم
## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ء

مضمون طریقۂ تعلیم جغرافیہ ــ پرچہ (d) IV

وقت ــ ۲½ ساعت　　　　　　نشانات ۵۰

ہدایت :- صرف تین سوال کے جواب دیجئے -

(۱) آپ کیا طریقے اختیار کرینگے کہ طلبا کسی ملک کے نقشہ کو دیکھکر حالات ملک معلوم کرسکیں -

(۲) جغرافیہ کے کامیاب مدرس بننے کے لئے کن خصوصیات کی ضرورت ہے ؟

(۳) تدریس میں عملی جغرافیہ کی کیا اہمیت ہے ؟ چند موزوں مثالوں کے ذریعۂ اپنے جواب کی توضیح کیجئے -

(۴) تدریس جغرافیہ میں جو عام خامیاں پائی جاتی ہیں ان کی اصلاح کے لئے تجاویز بتلائیے -

(۳) بتائیے کہ آپ ثانوی مدرسوں کے طلباء پر یہ کس طرح واضح کرینگے کہ ریاضیاتی طریقے زندگی کے حقیقی مسئلوں کو حل کرنے میں بہت کارآمد ثابت ہوتے ہیں - اپنے جواب کو واضح کرنے کے لئے موزوں مثالیں پیش کیجئے -

(۴) بتائیے کہ اعلیٰ ثانوی جماعتوں میں ریاضی کی تدریس میں منصوبی طریقہ سے کس طرح اور کس حد تک استفادہ کیا جاسکتا ہے -

یا

ریاضی کی تعلیم میں سمعی و بصری وضعیات کی ضرورت، اہمیت اور طریقہ استعمال پر مفصل بحث کیجئے -

(۵) مندرجہ ذیل عنوانات میں سے کسی ایک پر تقریباً چھ اسباق کا ایک اسکیم مرتب کیجئے اور ان اسباق میں سے کسی ایک پر تدریسی اشارے لکھئے :-

(۱) خطی ہمزاد مساواتیں -

(۲) دائرہ کے خواص -

(۳) سود مرکب -

# امتحان ڈپلوما اِن - ایجوکیشن شعبہ تعلیم

## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون طریقۂ ہائے تعلیم - پرچہ اُردو (f) IV

وقت - ۱½ ساعت　　　　نشانات ۵۰

ہدایت :- صرف تین سوال حل کئے جائیں -

(۱) بعض کي رائے ھے کہ پرانے اداروں کے بر عکس موجودہ زمانہ میں اُردو زبان کي تدریس نہ تو زبانداني میں معین ہوتي ھے - نہ صحیح ادبي ذوق کي تربیت کرتی ھے - آپکا کیا خیال ھے ؟ اس سلسلہ میں عملي تجاویز بھی پیش کیجئے -

(۲) اُردو زبان کی اچھی درسي کتاب کي کیا خصوصیات ہوني چاہئیں ؟ روزانہ کي تدریس میں ایک عام درسي کتاب کي خامیوں کي آپ کسطرح تلافی کریں گے ؟

(۳) قواعد کے طریقۂ تعلیم کے خاص اُصول کیا ہیں ؟ اور روزانہ کي تدریس میں اُن کو کس طرح عمل میں لانا چاہئے ؟ اسکا جواب اپني تدریسي تجربہ کے ماتحت دیجئے -

(۴) اُردو ادب پر کسي ایسے کامیاب سبق کا بیان اشارات کے انداز میں لکھئے جو آپ نے پڑھایا ہو نیز اس کي کامیابي کے وجوہ تفصیلي طور پر لکھئے -

یا

Turn over

۶

(۵) مندرجہ ذیل میں سے کسی ثانوی جماعت کے لئے اشارات سبق تیار کیجئے —

(۱) بین‌الاقوامی خط تاریخ۔

(۲) خطوط مساوی تپش۔

(۳) ہندوستان کی معدنی پیداوار۔

(۴) برطانیہ کی تجارت۔

# امتحان ڈپ ایڈ شعبہ تعلیم
## سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون جدید نظامات تعلیم و مسائل حاضرہ ـ پرچہ V (a)

وقت ـ ۳ ساعت ـــــــ نشانات ۱۰۰

نوٹ :ـ صرف پانچ سوالات کا جواب دیا جائے ۔

(۱) ہندوستان میں ٹکنیکل تعلیم کی تنظیم جدید کے متعلق سارجنٹ اسکیم میں کیا اہم سفارشات کی گئی ہیں ۔ ممالک محروسہ سرکار عالی میں ان کو روبہ عمل لانے میں کیا دشواریاں ہیں ۔

(۲) انگلستان کے پبلک اسکولوں پر ایک تنقیدی نوٹ لکھئے ۔

(۳) امریکہ میں طلبہ کی صحت کے کیا انتظامات ہیں ۔

(۴) ہندوستان کے دیہاتی مدارس تحتانیہ میں تضئیع کے کیا اسباب ہیں اور اس کے انسداد کے لئے کیا تدابیر اختیار کرنے کی ضرورت ہے ؟

(۵) تعلیماتی امور میں انگلستان کی مقامی مجلسوں کے فرائض اور اختیارات بیان کیجئے ۔

Turn over

مندرجہ ذیل غزل پر نویں درجے کے لئے اشارات سبق لکھئے :—

بزم شاہنشاہ میں اشعار کا دفتر کُھلا
رکھیو یا رب یہ در گنجینۂ گوہر کُھلا *

شب ہوئی پھر انجم رخشندہ کا منظر کُھلا
اس تکلف سے کہ گویا بت کدہ کا در کُھلا *

گرچہ ہوں دیوانہ پر کیوں دوست کا کھاؤں فریب
آستیں میں دشنہ پنہاں ہاتھ میں خنجر کُھلا

ہے خیال حسن میں حسن عمل کا سا خیال
خُلد کا اک در ہے میری گور کے اندر کُھلا *

منہ نہ کُھلنے پردہ عالم ہے کہ دیکھا ہی نہیں
زلف سے بڑھکر نقاب اُس شوخ کے منہ پر اکُھلا *

در پہ رہنے کو کہا اور کہہ کے کیسا پھر گیا
جتنے عرصے میں مرا لپٹا ہوا بستر کُھلا *

(۵) مفصلہ ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ لکھئے :—

(الف) مدرسہ کا اخبار یا رسالہ ۔

(ب) خاموش خوانی کی اہمیت ۔

(ج) ہجے ہجو کی تعلیم ۔

(د) غریبوں کے محلہ میں اُردو کی تعلیم ۔

(ہ) ابتدائی منزل میں تقریری و تحریری انشا ۔

# امتحان ڈپلوما اِن ایجوکیشن شعبہ تعلیم

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

مضمون اعلي نفسيات تعليمي - پرچہ V (b)

وقت - ۳ ساعت نشانات ۷۵

نوٹ :- کوئی پانچ سوالات حل کئے جائیں ۔

(۱) کسي مضموں مدرسہ مین آپ کس طرح معیاري آزمائش مرتب کرینگے ۔ خاموش مطالعہ یا حساب کے حوالے سے اپنے جواب کي وضاحت کیجئے ۔

(۲) نشانات کي تغیر پذیري کے ممکنہ اسباب کي وضاحت کرتے ہوئے بتائے کہ طریقۂ نشاندہي کو کسطرح زیادہ قابل اعتماد بنایا جاسکتا ھے ۔

(۳) حیواني اکتساب اور بصیرتي اکتساب کي نمایاں خصوصیات کا باہمي مقابلہ کرتے ہوئے مدرسہ کے کارتدریس میں ہر دو کے واجبي استعمال کي وضاحت کیجئے ۔

(۴) حقیقي تکان اور تکان کاذب کا باہمي فرق واضح کیجئے ۔ ہر دو میں امتیاز کرنے کے لئے آپ کونسے طریقوں سے کام لینگے ۔

Turn over

(٦) امریکہ کے نظام تعلیم ثانوی کی خصوصیات بیان کیجئے -

(٧) ان لڑکوں کے لئے جنکي عمر گیارہ اؤر بارہ سال کے درمیان ھے انگلستان میں کس قسم کے مدارس مہیا کئے گئے ہیں اؤر ان میں سے ہر ایک کے مقاصد کیا ہیں ؟

(٨) انگلستان کے قانون تعلیم سنہ ۱۹۲۱ع کے نمایاں خط و خال بیان کیجئے -

(٩) مفصلہ ذیل میں سے کسی تین پر مختصر نوٹ لکھئے :—

(الف) امریکہ میں پیشہ وری -

( ب ) انگلستان کے تسلسلی مدارس -

( ج ) ڈون پبلک اسکول -

( د ) انگلستان کے اصلاحی مدارس
Reformatory Schools.

( ہ ) جامعہ ملیہ دہلي -

# امتحان ۔ ڈپلوما ان ایجوکیشن شعبہ تعلیم

## مضمون ـ اختیاري ـ پرچہ تعلیم اطفال (c) V

وقت ـ ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

ھدایت :۔ کوئی پانچ سوال حل کئے جائیں ۔

(۱) کمسن بچوں کي تعلیم و تربیت کے بارے میں فروبل کا حصہ واضح طور پر بیان کرتے ھوے اس کے طریقۂ تعلیم کی کمزوریاں ظاھر کیجئے ۔

(۲) ناقص العقول بچوں سے کیا مراد ھے ؟ ایسے بچوں کي تشخیص کس طرح کي جاتی ھے اور ان کي موزوں تعلیم کے لئے کیا انتظام ہو سکتا ھے ؟

(۳) چار اور پانچ سال کے بچوں کی تعلیم کا مدّعا کیا ہونا چاہئے ؟ مقروں مثالوں سے واضح کیجئے کہ یہ کیونکر حاصل ہوسکتا ھے ۔

(۴) پانچ تا سات سال کي عمر کے طلبا کے لئے ابتدائي کھیل کا طریقہ اور بعد کے رسمي تدریس کے طریقہ کو کس طرح وابستہ جاسکتا ھے مثالیں دیکر ظاھر کیجئے ۔

Turn over

(۵) جذبات اور سیرت کي پیمائش سے متعلق جو قابل ذکر مساعي عمل میں آئي ہیں - ان کا مختصر حال بیان کرتے ہوئے ان کي موزونیت سے بحث کیجئے -

(٦) سابق میں تعلیم غیر سائینسي ہونیکے کیا اسباب تھے - اب اسکے سائینسي پہلو کو تقویت دینے کے لئے کونسي تدابیر اختیار کي جارہي ہیں -

(٧) ذہني آزمائشات کے ارتقاء کا سرسري سا خاکہ پیش کرتے ہوئے اس خصوص میں بي نے سیمان آزمائشات (Binet-simon) کا واجبي مقام تنقیدي پیرایہ میں ظاہر کیجئے -

(٨) مندرجہ ذیل میں سے کسي تین پر مختصر نوٹ لکھئے :-

(الف) امکاني خطا (Probable Error)

(ب) تعدیلي منحني (Normal curve)

(ج) دو اجزائي نظریۂ ذہانت (Two Factor Theory of Intelligence)

(د) پیشہ ورانہ رہنمائي (Vocational guidance)

# امتحان ایم۔ ایڈ شعبۂ تعلیم ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۶ر اردی بہشت                    وقت ۳ ساعت

اصول تعلیم پرچۂ اول                    نشانات ۱۰۰

ھدایت:۔ صرف چار سوالوں کے جواب لکھیے، دو حصۂ (الف) میں سے اور دو حصۂ (ب) میں سے۔

## (الف)

۱۔ "تعلیم" سے کیا مراد ہے؟ ماہیت اور مقصد تعلیم کے متعلق اپنا خیال بیان کیجیے۔

۲۔ کہتے ہیں کہ "All learning is specific" کیا آپ اس سے متفق ہیں؟ ہر گھڑی بدلنے والے جماعتی ماحول میں اس اصول کو ماننے کا اثر تعلیم پر کیا ہونا چاہیے؟

۳۔ آپ اگر کسی ایسی کمیٹی کے رکن ہوں جسے ممالک محروسہ سرکار عالی کے مدارس تحتانی، وسطانی کا نصاب تعلیم از سر نو مقرر کرنا ہو تو آپ کے پیش نظر کیا اصول رہینگے؟

۴۔ تعلیم کے مقاصد کی تکمیل میں مدرس کا کیا مقام ہے؟ مدرس کی کامیابی کے لیے اس میں کونسی خصوصیات کا ہونا ضروری ہے؟

(۵) سات تا نو سال کے بچوں کے نفسي خصوصیات بیان کرکے بتائیے کہ ان کے اغراض کي تکمیل کے لئے مدرسہ کے مشاغل کا موزوں انتظام کس طرح کیا جاسکتا ھے ۔

(٦) بچوں میں قوت استدلال کي نشو و نما کا حال مفروں مثالیں کے ساتھہ بیان کیجئے ۔

(۷) نو عمر خطا کاري کے اہم اسباب کیا ہوتے ہیں ؟ ان کے مضر اثرات کو کیونکر رفع کیا جاسکتا ھے ؟

(۸) ذیل سے کسي تین پر نوٹ لکھئے :-

(۱) اعداد و شماري طریقہ ۔

(۲) مسائلی بچے - (Problem children)

(۳) مانٹیسوري آلات ۔

(۴) دستي کام کي اہمیت ۔

(۵) ذہانت کے عملي آزمائشات ۔
(Performance Tests of Intelligence)

# امتحان یم۔ ایڈ شعبہ تعلیم

سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۲۷ - اردی بہشت

مضمون طریقہ تعلیم سائنس — پرچہ دوم

وقت ۳ ساعت — نشانات ۱۰۰

نوٹ ۔ کل چار سوالات حل کئے جائیں ۔

۱ "Since it is now generally accepted that there is no special word leading to culture and that a boy or girl can become educated in the real sense as easily through the medium of a course in technology or applied science as one in arts, the task of harmonising culture and vocational education ceases to present Serious difficulties." (Sargent Report).

تدریس سائنس کے نقطۂ نظر سے اس پر بحث کیجئے ۔

۲ سائینسی مشاھدہ کے معنی کیا ھین ؟ کس لئے سائینسی مشاھدہ کی تربیت ضروری ھے ؟ مدرس سائینس ۱۔ کسی دیہی مدرسہ ۲۔ کسی بڑے شہری مدرسہ کے طلبہ میں اس قوت کی نشوونما کے لئے کون کون سے وسائل بروے کار لا سکتا ھے ؟

۳ مابعد جنگ کے زمانے کے لئے مضامین سائینس کی تدریس مین آپ کن تبدیلیو کی تجویز پیش کرینگے ؟

۴ سائینس کی تدریس کے سلسلہ مین انکشافی (Heuristic) طریقہ کی تائیدجو پروفیسر ارم اسٹرانگ نے کی ھے اس کی تائید یا خلاف مین استدلال پیش کیجئے ۔کس حد تک مذکورہ

۵۔ اصول اور طریقِ تعلیم پر مندرجۂ ذیل اشخاص میں سے کسی ایک کا اثر تفصیل سے بیان کیجیے اور اس کے مسلک پر تنقیدی تبصرہ کیجیے :۔

(۱) ہربارٹ (۲) فروئبل (۳) ڈیوی

(ب)

۶۔ معاشرہ کی زندگی میں تعلیم کا کیا خاص وظیفہ ہے ؟ اس کے اداروں میں مدرسہ کے سپرد کیا مخصوص کام ہونا چاہیے ؟

۷۔ تعلیم کا تعلق حکومت سے کیا ہونا چاہیے ؟ کیا تعلیم کے لیے حکومت کے اغراض کو قدر اعلیٰ قرار دیا جاسکتا ہے یا کوئی اور معیار پیشِ نظر رکھنا ضروری ہے ؟

۸۔ ہندوستان کی تعلیمی تنظیم سے متعلق جو تجویز سارجنٹ اسکیم کے نام سے مشہور ہے اس پر اپنی رائے مع وجوہ بیان کیجیے۔

۹۔ مختلف مذاہب کو ماننے والی ملی جلی آبادی میں سرکاری مدارس کو مذہبی تعلیم کا انتظام کرنا چاہیے یا نہیں ؟ مذہبی تعلیم آپ کے خیال میں ضروری ہے یا نہیں ؟ اگر ضروری ہے تو اس کا بہترین طریقہ کیا ہے ؟ اس کا انتظام حکومت کے ہاتھ میں ہونا چاہیے یا مذہبی جمعیتہ کے ؟

۱۰۔ مدرسہ معاشرہ کے دوسرے اداروں کے کام میں کیا مدد پہنچا سکتا ہے ؟ کس حد تک اسے یہ کام کرنے چاہییں اور کس طرح ؟

# امتحان ایم۔ایڈ (شعبہ تعلیم) ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۲۷ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

طریقہ ہائے تعلیم - (ریاضی) — ۱۰۰ نشانات

**نوٹ:۔** صرف چار سوال حل کیے جائیں۔ ہر سوال کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ "اعلیٰ ثانوی جماعتوں کے ریاضیاتی نصاب میں احصا (Calculus) کو شامل کر لیا جائے تو مدارس کے ریاضی کا معیار بلند ہوگا۔" کیا؟ اسے (ا) نصاب میں داخل کیا جائے (ب) خارج از نصاب رکھا جائے۔ بدلل رائے ظاہر کیجیے۔

۲۔ اعلیٰ ثانوی امتحان کی ضروریات کی تکمیل آپ کے مجوزہ تدریس ریاضیات کی تجاویز سے ٹکرا جاتی ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو اسکی وجہ کیا ہے؟ آپ کی رائے کے مطابق اعلیٰ ثانوی کے نصاب کی اصلاح کے کیا طریقے ہو سکتے ہیں۔

۳۔ جگہ اور فاصلہ کا ابتدائی مطالعہ عملی تعمیر اور روزمرہ زندگی کے کام مسائل کے آزمائشی تلاش سے ہونا چاہیے۔ مثالوں کے ذریعہ اپنے جواب کو واضح کیجیے۔

۴۔ اساتذہ عموماً یہ محسوس کرنے میں ناکام رہے کہ رسمی (formal) علم ہندسہ کے تعریفات، متعارفہ اور ثبوت، قوت متخیلہ کے آخری منازل کے نتائج ہیں۔ اور یہ آغاز ہی میں جستجو و تلاش کا

طریقه کو سائینس کی تدریس میں ڈالٹن پلان کہا جا سکتا ھے ؟

۵ مذکورۂ ذیل مضامین کی تعلیم کا اغاز کن جماعتون میں کیا جائیگا ؟

الف مطالعۂ قدرت ۔ ب ۔ طبیعیاتی پیمایشات ۔ ج ۔ مبادیات حرارت ۔ د ۔ میکانیات ۔

مدلّل وجوہ کے ذریعہ اپنے بیان کی تائید کیجئے ۔

٦ مطالعۂ قدرت کی تدریس مین عجائب خانون اور تعلیمی سیاحت کی قدر و قیمت سے بحث کیجئے ۔ اس قسم کی سیاحت پر روانہ ھونے سے قبل طلبہ اور مدرس کے لئے کسی قسم کی تیاری ضروری ھے ؟

# امتحان ایم - ایڈ شعبۂ تعلیم ۱۳۵۵ف م ۱۳۴۶ء

۲۷ ار اردی بہشت وقت ۳ ساعت

---

طریقہ تدریس تاریخ نشانات ۱۰۰

تمام سوالات کے نمبر برابر ہیں۔ کوئی چار سوال حل کیجیے

۱ - شہریت اور بین الاقوامی نقطۂ نگاہ کے باہمی تعلق کی وضاحت کیجیے۔ کیا شہریت کی تدریس کے ذریعے سے ان دونوں نظریوں کو باہم مربوط کیا جاسکتا ہے یا نصاب تاریخ میں از سر نو ترتیب اس نہج پر لازمی ہوگی کہ اس میں دنیا کی تاریخ کو اہمیت دی جائے۔

۲- مفصل بحث کیجیے کہ کس حد تک شہریت کی تدریس تعلیم کے مسلمہ مقاصد کے ہم آہنگ ہے۔

۳ - تاریخ کے مطالعے اور تدریس کے سلسلے میں انفرادی کام کے حدود اور مضمرات کی تفصیل پیش کیجیے + اس مطالعہ اور تحریری کام کو بیان کیجیے جو آپ میٹریکولیشن کے طالب علم کو ہندوستان کے مغل شاہنشاہوں کے سلسلے میں بتائیں گے۔

۴- مبسوط بحث کیجیے کہ تاریخ کا امتحان صرف واقعات کی جانچ تک کیوں محدود ہو کر رہ جاتا ہے اور اس طرح اپنے مقصد کو فوت کردیتا ہے + اس کوتاہی اور خامی کے اصلاح کے ذرایع بتائیے + نیز کوئی تین سوال وضع کیجیے جو آپ میٹریکولیشن کے طلبا کے لیے موزوں تصور کرتے ہیں۔

مادہ پیدا نہیں کرتے۔ اس کے پیش نظر طلبا میں علم ہندسہ سے دلچسپی پیدا کرنے کے لیے کیا ذرائع اختیار کیے جائیں۔

۵۔ مدرسہ کی کونسی جماعت سے جبرو مقابلہ کی تدریس شروع کی جائے اور کس طرح؟ پہلے دو سال کے لیے کوئی موزوں نصابی کام کا خاکہ مرتب کیجیے۔ اور بتلائیے کہ اس کو مساحت، حساب اور علم ہندسہ کے ساتھ کس طرح منسلک کیا جائے۔

۶۔ چند موزوں اشارے تیار کیجیے جس کے ذریعہ آپ اپنی جماعت کو کسرات کی تعلیم صحیح طریقہ پر دینگے۔

۷۔ ریاضی کے نصابی کتب کا صحیح مقصد علاوہ مشقی سوالات کی فہرست پیش کرنے کے اور کیا ہو سکتا ہے۔ اعلیٰ جماعتوں کے نصابی کتب اور ادنیٰ جماعتوں کے نصابی کتب میں فرق بتلاتے ہوئے بحث کیجیے۔

۸۔ مندرجہ ذیل مقولہ پر مفصل بحث کیجیے۔

امتحانات ایسے وسائل ہیں جن سے نصاب کی خوبیاں اور کمزوریاں اور مختلف اقسام کے مضمون سے متعلقہ مشکلات معلوم ہو جاتی ہیں۔ جن کی بدولت ہم عملی طور پر ایک نصاب تعلیم تیار کر سکتے ہیں۔

# امتحان ایم ایڈ شعبہ تعلیم ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۷ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

طریقہ تعلیم اردو — نشانات ۱۰۰

نوٹ: صرف چار سوالوں کے جواب لکھیے۔ سب سوالوں کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ اگر آپ کے ذمہ طبقۂ ثانویہ کے اردو کے نصاب کی ترتیب ہو تو آپ کن اصولوں کو پیش نظر رکھ کر نظموں کا انتخاب کریں گے اور کس جماعت میں کس قسم اور معیار کی نظمیں شریک کریں گے۔ اپنے انتخاب کی تائید میں وجوہ پیش کیجیے۔

۲۔ انشاء کی تصحیح کا حقیقی منشا کیا ہے۔ اردو مضمونوں کے جانچنے اور تصحیح کرنے کے طریقوں پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

۳۔ فرینکلن کا قول ہے: "حسن ادا کی خاطر میں نے ایڈیسن (Addison) کی لگاتار تقلید کی ہے" اس مقولہ پر تبصرہ کرکے واضح کیجیے کہ اردو مضمون نگاری میں نمونۂ مضمون (ماڈل) کے اغراض و مقاصد کیا ہیں اور ان سے کس حد تک اور کس طریقے سے کام لیا جا سکتا ہے۔ ایک نمونۂ مضمون لے کر یہ دکھائیے کہ آپ اس سے کمرہ جماعت میں کس طرح کام لیں گے۔

۴۔ یہ ثابت کیا جا سکتا ہے کہ قواعد طبقۂ تحتانیہ کے نصاب کا

۵ ۔ مدرسے کے نصاب میں مضمون تاریخ کی کیا حیثیت ہونی چاہیے؟ مدنظر رہے کہ اگر تاریخ کو سائنس شمار کیا جاتا ہے تو یہ ایک ایسی سائنس ہے جو بچوں کے احاطۂ تفہیم سے باہر ہے اور اس لیے اس کی تدریس کو اس نوع کے دماغ کے لیے مختص کرنا چاہیے جو اسے سمجھ سکتے ہیں اور جو مستقبل کے "مشینی ذہن" کی تحقیق کے کام کو سرانجام دے سکتے ہیں۔

۶ ۔ تاریخ کی تدریس اور قصہ گوئی بڑی حد تک ایک دوسرے سے قریبی تعلق رکھتے ہیں۔ دونوں کے مشترک اجزا کا اظہار کرکے ان پر مبسوط بحث کیجیے۔ نیز ان نفسیاتی مضمرات کی تفصیل پیش کیجیے جو ۱۲ سے ۱۶ سال تک کے طلبا کو تاریخ پڑھانے کے طریقوں پر اثر انداز ہوں گے۔

۷ ۔ مفصل بحث کیجیے
جب "شعور وقت" کا تاریخ پر ردعمل نفسیاتی نقطہ نگاہ سے زیر غور آتا ہے تو وقت کی سماجی ترتیب اتنی اہم نہیں ہوتی جتنی کہ وقت کی انفرادی تفہیم۔

۸ ۔ بچوں میں "شعور وقت" کی ابتدا کب ہوتی ہے؟ اگر اس شعور کی صحیح ترتیب کی جائے تو سن بلوغ تک یہ کن چیزوں کی تخلیق کا موجب ہو سکتا ہے۔

---

273 (e)

# FACULTY OF EDUCATION.

## M. Ed. EXAMINATION.

SUBJECT ENGLISH PAPER METHOD.

*Time 3 hours.* *Marks. 100*

*N. B.—Answer any four questions*

1. It is said that a study of the pronunciation of the mother tonque is the indispensable foundation for the acquisition of the correct pronunciation of foreign languages. Discuss.

2. "If literature is to take its cue from life and living, it must have regard to the course of life and accommodate itself to that." Discuss this statement and show how you will be guided in your choice of literary material for pupils of either class VIII or X Illustrate your answer.

3. Estimate the value of dramatics and dramatic expression and discuss the methods you would adopt with a view to promoting these among school children.

4 "Grammar should not be taught at all by any formal method, as any one who reads good English will unconsciously and inevitably pick up as much grammar as he has any need to know." Criticise this and suggest ways and

نہایت غیر مقبول مضمون ہے اور ثانوی طبقے میں بھی اسے کچھ زیادہ پسند نہیں کیا جاتا۔" قواعد کی تعلیم کے متعلق جو تحقیقات اور بحثیں ہوئی ہیں ان کی روشنی میں اس بیان پر تنقید و تبصرہ کرکے واضح کیجیے کہ ہمارے مدارس میں قواعد اردو کی تعلیم کس حد تک جائز قرار پا سکتی ہے اور اس کی تدریس کے لیے مختلف طبقوں میں کونسا طریقہ مفید ہو سکتا ہے۔

۵۔ توضیحات کی نفسیاتی اساس پر روشنی ڈال کر اس کی قسمیں بہ صراحت تحریر کیجیے اور لکھیے کہ اردو ادب و قواعد کے اسباق میں کس قسم کی توضیحات سے کس موقعہ پر کام لیا جا سکتا ہے۔

۶۔ زبان کی ماہیت اور گفتگو کے نفسیاتی مقدمات پر مفصل بحث کیجیے۔

۷۔ اردو زبان کی توسیع و ترقی کے لیے مدارس کی انجمنیں کیا خدمت انجام دے سکتی ہیں۔ چند انجمنوں کے اغراض و مقاصد اور طریقۂ کار پر روشنی ڈالیے۔

# امتحان ایم۔ ایڈ شعبۂ تعلیم ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۷ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

طریق تعلیم - پرچۂ جغرافیہ　　　　نشانات ۱۰۰

**نوٹ** :۔ چار سوال حل کیے جائیں۔

(۱) جغرافی قابو ("Geographic Control") سے کیا مراد ہے؟ اس مفہوم کو طلباء کے ذہن نشین کرانے کے لیے کیا تدابیر اختیار کی جائیں گی؟

(۲) سطح زمین پر "دور فرسودگی" ("Erosion Cycle") کا درس دہم جماعت کے طلباء کے لیے کن طریق پر اور کن کن آلات تعلیمی اور تمثیلات کے ذریعہ موثر بنایا جائیگا واضح کیجیے۔

(۳) زمین کے "ناتی نقشہ" (Relief Map) میں ظاہر کرنے کے کون کون سے طریقے ہیں اور آپ کی رائے میں سب سے بہتر طریقہ کون سا ہے؟ ادنیٰ ثانوی جماعتوں کو اُبھار کا درس دیتے وقت عملی طور پر کیا ترتیب آپ کے پیش نظر رہیگی؟

(۴) تظلیل کسے کہتے ہیں؟ تظلیل مخروطی کا استعمال کن نقشوں کے لیے ہوتا ہے؟ اس تظلیل کے عام فوائد اور کوتاہیوں کو مثالوں سے واضح کیجیے۔

means to popularise the teaching of grammar is schools Draw up a syllabus for either Class V or Class VIII.

5. What principles would guide you in the selection of books on English language & literature for the school library and what devices will you employ for encouraging pupils to make greater use of the books in the library.

6. An important aim of teachig poetry is cultivation of appreciation. How far is this practicable in Indian high schools and what methods would you adopt in achieving this aim ?

# امتحان ایم-ایڈ شعبہ تعلیم ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۸ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

خاص تاریخ تعلیمی تصورات — نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف چار سوالات حل کیے جائیں۔

۱ - "کومی نی لیس (Comenius) نے یہ واضح کر دیا کہ تعلیم مصنوعی اور رعایتی عمل نہ ہو بلکہ فطری عمل ہو اور انسان کی فطرت اور سرشت کے عین مطابق ہو۔" مقرون مثالوں کے ذریعہ اسکی وضاحت کیجیے اور موجودہ تعلیمی تصورات سے اس کا جو تعلق ہے اسکو بھی واضح کیجیے۔

۲ - "روسو کے تعلیمی نظریے کی خصوصیت جس پر سخت تنقید کی گئی ہے وہ تہذیب اور تمام سماجی پابندیوں اور اقتدار سے بغاوت ہے" "اگر یہ" بحث کیجیے اور مقرون مثالوں کے ذریعہ اپنے دلائل کی وضاحت کیجیے۔

۳ - "پستا لوزی کے اصول کی اہمیت اسمیں ہے کہ ان میں عصری اصول تعلیم اور تعلیمی اصلاح کے تمام اجزاء موجود ہیں۔" مثالوں کے ذریعہ وضاحت کیجیے۔

۴ - فروبل اور مانٹیسوری کی مجوزہ تعلیم کے اختلافات کا ذکر کرتے ہوئے یہ بھی واضح کیجیے کہ موجودہ نظریہ تعلیم کے ارتقاء میں فروبل کے تعلیمی خیالات کا کیا حصہ ہے۔

۵ - اسپنسر کے خیال کے مطابق اصلی زندگی کن چیزوں پر مشتمل ہے اور اہمیت کے لحاظ سے اُن کی کس طرح ترتیب کی جانی چاہیئے۔

۶ - ذیل میں سے کسی دو پر مختصر نوٹ لکھیئے :-

(۵) ہمارے اعلیٰ ثانوی طبقہ میں جغرافیہ کی تعلیم کی اصلاح کے لیے چند ایسی تجاویز پیش کیجیے جو آپ کے ذاتی مشاہدہ اور تجربہ پر مبنی ہوں۔

(۶) ثانوی تعلیم میں جغرافیہ اور دیگر مضامین کے باہمی ارتباط کی ضرورت اور اہمیت کو ظاہر کیجیے اور کسی ایک مضمون سے ارتباط کو مثال کے ذریعہ واضح کیجیے۔

(۷) تعلیمی سیاحت اور علمی مشاہدہ کو تدریس جغرافیہ کا ایک اہم جز کیوں سمجھا جاتا ہے؟ اس کے فوائد بیان کیجیے اور بتائیے کہ مختلف مدارج تعلیم میں ان مقاصد کی تکمیل کن طریقوں سے کی جائیگی۔

(۸) قدیم اور جدید امتحانات کے حسن و قبح سے مختصراً بحث کرتے ہوئے یہ بتلائیے کہ تعلیم مضمون جغرافیہ کی جانچ کیسے کی جائیگی۔

---

274-B ۲۷۴(ب)

# امتحان ایم۔ایڈ شعبہ تعلیم ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۲۸/اردی بہشت وقت ۳ ساعت

خامس۔ تعلیمی آزمائشات مع آزمائشات و پیمائشات۔ نشانات ۱۰۰

ہدایت۔ کوئی چار سوال حل کیے جائیں۔

۱۔ توارث اور ماحول سے متعلق پیچیدہ مسائل حل کرنے میں مدد ملنے کی خاطر توام پر کی ہوئی چند تحقیقات بیان کیجیے۔

۲۔ ذہنی قویٰ کی لمقامیت (Localisation) کو قبول کرنا گویا فیکلٹی نفسیات کو پچھلے دروازے سے داخل کرنا ہے اس خیال پر تنقیدی بحث کیجیے۔

۳۔ ظاہر کیجیے کہ ذہانت کی ماہیت کے نظریے اور ذہنی آزمائشات کا استعمال ان دونوں کا باہمی عمل و ردِ عمل کیونکر اور کس حد تک ہوا ہے۔

۴۔ جذبات سے متعلق تحقیقات کے مختلف طریقے بیان کرتے ہوئے آپ کی رائے میں جو طریقہ زیادہ نتیجہ خیز ثابت ہوا ہو اس کی وضاحت کیجیے۔

۵۔ کرداریت پسند نفسیات داں 'جبلت' کے خیال کو استعمال کرنے سے کیوں پرہیز کرتے ہیں؟ اس کا بدل وہ کیا پیش کرتے ہیں؟

(1) Emile (2) The Great Didactic (3) The pedagogies of Kindergarten (4) How Gertrude teaches her children. (5) The Tractate on Education (6) What Knowledge is of Most Worth (7) The Schools of Tomorrow

۷۔ سارجنٹ اسکیم کی اہم سفارشات بابت سماجی اور تفریحی مشاغل کی وضاحت کیجئے اور بتایئے کہ ان پر جو تنقیدیں کی گئی ہیں وہ کس حد تک درست ہیں؟

۸ - وردھا اسکیم اور آبٹ اینڈ وُوڈ رپورٹ کی کن تجاویز کو سارجنٹ اسکیم میں شریک کر لیا گیا۔ وضاحت سے بیان کیجئے۔

---

# امتحان ایم - ایڈ شعبہ تعلیم ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۸ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## خاص اولی تعلیم اطفال — نشانات ۱۰۰

نوٹ :- صرف چار سوالوں کے جواب مطلوب ہیں :-

۱- کھیل کے چند جدید نظریوں پر تبصرہ کرتے ہوئے بتائیے کہ بچوں کی تعلیم و تربیت میں اس کا کیا درجہ ہے۔

۲- کمسن اطفال کی تعلیم و تربیت میں تعلیمی دستی کام (Educational Handwork) کی کیا اہمیت ہے - جماعت ہائے ادنیٰ تحتانیہ (Lower Primary) کے لیے ماڈلنگ یا ڈرائنگ کا تدریجی نصاب مع ضروری تدریسی اصولوں کے درج کیجیے۔

۳- کمسنوں کی غلطیوں اور خطاؤں کے تدارک میں عام طور پر جو غلطیاں کی جاتی ہیں - ان کی وضاحت کرتے ہوئے اصلاحی مشورے اور تجاویز پیش کیجیے۔

۴- ذہنی عمر اور ذہنی خارج قسمت سے کیا مراد ہے - تعلیمی اغراض کے لیے ذہنی آزمائشوں سے کس طرح اور کس حد تک کام لیا جاسکتا ہے۔

۶۔ اکتساب اور جذبات کی نفسیات سے متعلق معلومات میں مشروط اعمال کے طریقے نے کس طرح اضافہ کیا ہے؟

۷۔ ذیل سے کسی تین پر نوٹ لکھیے:۔

(ا) نوعمر خطا کاری۔

(ب) نفسی خواص کا توارث۔

(ج) شخصیت کی آزمائش۔

(د) فعلیاتی خطوط مائل۔ (gradients)

(و) فرق کی امکانی خطا۔

---

*

# امتحان بی۔ای (پہلا) شعبۂ انجنیری ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۳ رخورداد — وقت ۳ ساعت

ریاضی نظری — نشانات ۱۰۰

**ہدایت:**۔ صرف چھ۶ سوال حل کیے جائیں۔ کسی حصہ سے تین۳ سے زاید سوالات منتخب نہ کرو۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

## حصہ (ا)

۱۔ (ا) معلوم کروکہ ذیل میں دیا ہوا سلسلہ مستدق ہے یا متسع

$$\frac{۱}{لا} + \frac{۳}{لا^{۲}} + \frac{۵}{لا^{۳}} + \frac{۷}{لا^{۴}} + \cdots\cdots \infty$$

(ب) ثابت کرو کہ

$$\frac{۲}{۱\times۴\times۵} + \frac{۳}{۲\times۵\times۶} + \frac{۴}{۳\times۶\times۷} + \cdots\cdots \infty = \left(\frac{۷}{۱۱}\right)^{۲}$$

۲۔ (ا) مساواتوں کی جملہ اصلیں معلوم کرو،

$$لا^{۶} + ۵لا^{۴} + ۳لا^{۲} - ۹ = صفر$$

۵ - کن وجوہ کی بناء پر تدریس پر سماجی رنگ چڑھانے کی آج کل زیادہ ضرورت محسوس ہو رہی ہے - اس خصوص میں صبیانی (Infant) اور تحتانی جماعتوں کی تدریس میں آپ کونسے مخصوص طریقوں اور ذرایع سے کام لینگے -

۶ - حقیقی تکان اور تکان کاذب (Boredom) میں امتیاز کرنے کے لیے کون کونسے تجرباتی طریقے اور عملی تدابیر تجویز کیے گئے ہیں - ہر ایک کی موزونیت اور عملی افادیت سے مدلل پیرایہ میں بحث کیجیے -

۷ - ہمارے ہاں تنظیم مابعد جنگ میں صبیانی تعلیم (Infant Education) کا کیا درجہ ہونا چاہیے - اس کا سرسری سا خاکہ پیش کرتے ہوئے مندرجۂ ذیل کی واضح طور پر تشریح کیجیے :-

"The Child needs experience more than instruction"

"بچے کو درس سے زیادہ تجربہ حاصل کرنے کی ضرورت ہے"

۸ - مندرجۂ ذیل میں سے کسی دو پر مختصر نوٹ لکھیے :-

(الف) قصہ گوئی کی فنیت (Technique of Story Telling)

(ب) مبادر اطفال سے نپٹنے کے مخصوص طریقے
(Special methods of dealing with precocious children)

(ج) نشو و نما کی پہلی شرط کچا پن (immaturity) ہے

(د) ذہانت کے اہم عناصر (Chief elements of intelligence)

## حصہ (۲)

۶ - (ا) میا کلارن کا مسئلہ بیان کرو اور اس کو سمجھاؤ۔

(ب) میا کلارن کے مسئلہ کی مدد سے $\text{لوک}_{\text{ق}}(\text{۱ + لا})$ کے لیے ایک سلسلہ لا کی صعودی قوتوں کے رقوم میں حاصل کرو،

اس کی مدد سے $\text{لوک}_{\text{ق}}\left(\frac{\text{۱ + لا}}{\text{۱ - لا}}\right)$ کے لیے ایک سلسلہ حاصل کرو۔

اب $\text{لوک}_{\text{ق}}\,\text{۴}$ کی قیمت اعشاریہ کے چوتھے مقام تک صحیح معلوم کرو ( $\text{لا} = \frac{\text{۳}}{\text{۵}}$ رکھو )

۷ - حسبِ ذیل غیر معیّن تکملوں کی قیمت معلوم کرو :-

(۱) $\int \frac{\text{فرطہ}}{\text{۵ + ۳ جم طہ}}$ ، (۲) $\int \frac{\text{فرلا}}{\text{جمز لا}}$ ،

(۳) $\int \frac{\sqrt{\text{لا - ۱}}}{(\text{لا - ۲})^{\frac{\text{۳}}{\text{۲}}}}\,\text{فرلا}$ ، (۴) $\int \sqrt{\frac{\text{۱ - لا}}{\text{۱ + لا}}}\,\text{فرلا}$

۸ - (ا) ابتدائی اصولوں سے $\frac{\text{۱}}{\sqrt{\text{لا}}}$ کا بہ لحاظ لا پہلا مشتق معلوم کرو۔

(ب) بہ لحاظ لا ذیل کے تفاعلوں کے مشتق معلوم کرو

(۱) $\text{لا}^{\text{۲}}\,\text{ق}^{\text{۳لا}}\,\text{جیب ۲ لا}$ ، (۲) $\text{مس}^{-\text{۱}}\frac{\text{لا}}{\sqrt{\text{۱ - لا}^{\text{۲}}}}$ ،

(۳) $\text{جیب}^{\text{۳}}\,\text{و لا}\ \text{جم}^{\text{۲}}\,\text{ب لا}$

(ب) ثابت کرو کہ

$$\text{جم}\frac{\pi}{11}+\text{جم}\frac{3\pi}{11}+\text{جم}\frac{5\pi}{11}+\text{جم}\frac{7\pi}{11}+\text{جم}\frac{9\pi}{11}+\text{جم}\,\pi=-\frac{1}{2}$$

۳ - (ا) اگر مس (طہ + خ فہ) = جم عہ + خ جیب عہ ہو تو ثابت کرو کہ

$$\text{طہ}=\frac{\text{ن}\,\pi}{2}+\frac{\pi}{4}\quad \text{اور فہ} = \frac{1}{2}\,\text{لوک مس}\left(\frac{\pi}{4}+\frac{\text{عہ}}{2}\right)$$

(ب) حسبِ ذیل سلسلہ کو جمع کرو

جیز لا + جیز (لا + ما) + جیز (لا + ۲ ما) + ........ جیز (لا + $\overline{\text{ن}-1}$ ما)

۴ - ایک دائرہ محورِ لا کو دو نقاط میں قطع کرتا ہے جن کے درمیان فاصلہ ۴ $\sqrt{3}$ ہے - یہ دائرہ نقاط (۴، ۵) اور (۵، ۱۰) میں سے بھی گزرتا ہے - بتاؤ کہ ان شرائط کو پورے کرنے والے دو دائرے ہیں - ان دائروں کی مساواتیں معلوم کرو -

۵ - (ا) ثابت کرو کہ ایک مکافی ما$^2$ = ۸ لا کے ماسکی وتروں کے وسطی نقاط کا طریق ایک دوسرا مکافی ہے -

(ب) اس ناقص کی مساوات معلوم کرو - جس کا ماسکہ نقطہ (۱، ۲) ہو اور جس کا متناظر مرتب خط ۲ لا - ۳ ما + ۶ = صفر ہو اور جس کا خروج المرکز $\frac{2}{3}$ ہو، خط ما = ا لا + ۲ میں ا کی قیمت یا قیمتیں معلوم کرو تا کہ یہ خط یا خطوطِ ناقص کے مماس ہوں - نیز نقطہ یا نقاطِ تماس کے محدد معلوم کرو -

---

# امتحان بی۔ ای (اول) شعبہ انجینیرنگ ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۴ خورداد — وقت ۳ ساعت

ریاضی عملی۔ — نشانات (۱۰۰)

ہدایت :۔ صرف پانچ سوال حل کئے جائیں

۱۔ قوتوں کے ایک ہم مستوی متراکز یا غیر متراکز نظام سے تعادل کو جانچنے کے مختلف طریقے کیا کیا ہیں :

ایک انتصابی دروازہ ۱۲ فٹ چوڑا اور ۱۰ فٹ اونچا ہے اور اس کا وزن ۳۶۰ پونڈ ہے۔ قبضے اوپر اور نیچے سے ایک ایک فٹ پر ہیں اور ان پر انتصابی ردعمل مساوی ہیں۔ قبضوں کے حاصل ردعمل مقدار اور سمت میں معلوم کرو۔

۲۔ دی ہوئی قینچی کے سہاروں کے ردعمل متوازی مان کر یہ ردعمل اور قینچی کے ارکان کے زور معلوم کرو۔



۹۔(ا) پانی کے ایک حوض کی گہرائی چار فٹ ہے، اس حوض کے بازو مستطیل ہیں اور ان کا طول ۱۲ فٹ ہے۔ سرے منحرف ہیں۔ اوپر ۶ فٹ چوڑا اور پیندے پر ۲ فٹ چوڑے ہیں۔ اگر اس حوض کو پانی سے بھرا جا رہا ہو تو اس میں پانی کی مقدار معلوم کرو جبکہ حوض بہ لحاظ گہرائی $\frac{۳}{۴}$ پر ہے۔ اگر پانی کی رسد کی شرح $\frac{۱}{۲}$ مکعب فٹ فی ثانیہ ہو تو پانی کی سطح کے بلند ہونے کی شرح معلوم کرو۔

(ب) حسبِ ذیل کی قیمت محسوب کرو:۔

$$(۱)\ \int_{\text{صفر}}^{۲} \frac{\text{فرلا}}{لا^{۲}+۸}\ ،\qquad (۲)\ \int_{\text{صفر}}^{۱} \frac{لا+۱}{لا^{۲}+۱}\,\text{فرلا}$$

۶ - (ا) مختصر طور پر بیان کرو کہ اگر ایک ٹھوس جسم جو ایک مستوی سطح اور ایک منحنی سطح سے گھرا ہوا ہے۔ پانی میں ڈوبا ہوا ہو تو اس کی منحنی سطح پر حاصل دباؤ کس طرح معلوم کیا جائے گا۔

(ب) ایک جہاز جو میٹھے پانی میں خط آب کے نزدیک ۲۰ ٹن سے ایک انچ ڈوبتا ہے ۔ دس دن کے سفر کے بعد جس میں کوئلہ کا صرفہ ۶۰ ٹن فی یوم رہا سمندر میں ۲ فٹ ابھر آیا۔ اگر میٹھے پانی کا وزن ۶۲٫۵ پونڈ فی مکعب فٹ اور سمندر کے پانی کا ۶۴ پونڈ فی مکعب فٹ ہو تو جہاز کا ابتدائی وزن محسوب کرو۔

۷ - (ا) بار پیما کے ذریعہ مقامات کی بلندی معلوم کرنے کا ضابطہ حاصل کرو۔

(ب) پارے کے ایک بار پیما میں کچھ ہوا رہ گئی ہے۔ جب صحیح بار پیما ۳۰ً اور ۲۹٫۶ً پر ہوتا ہے تو یہ ناقص بار پیما ۲۹ً اور ۲۸٫۵ً پر ہوتا ہے۔ اگر ناقص بار پیما ۲۹ً پر ہو تو اس کے لئے تصحیح معلوم کرو۔

۳-(ا) ایک متجانس ٹھوس نصف کرہ کا مرکز ثقل معلوم کرو۔
(ب) ذیل کی شکل کا جس کی موٹائی ہر جگہ ا انچ ہے۔ مرکز ہندسی معلوم کرو۔




۴- وزن و کے ایک جسم کو ایک افقی قوت کے ذریعہ ایک سطح پر جس کا میلان افق سے ط ہے اوپر ڈھکیلا جا رہا ہے رگڑ کا زاویہ ف ہے۔ کم سے کم کتنی افقی قوت درکار ہوگی؟ سطح مائل کو ایک مشین سمجھ کر اس کی استعداد معلوم کرو۔ ط کی کس قیمت کے لئے یہ استعداد اعظم ہوگی۔

۵ - ایک تالاب کا کنڈہ ٹھوس چنائی کا ہے جس کی کثافت ک اور رگڑ کی قدر مہ ہے۔ چوٹی کی چوڑائی ڈ فٹ اور پانی کے رخ کا پہلو انتصابی اور ن فٹ گہرا ہے۔ بیرونی پہلو کا ڈھال کیسا ہونا چاہئے تاکہ کنڈہ (ا) قاعدے پر سے پھسل نہ جائے۔ (ب) الٹ نہ جائے۔

# امتحان بی۔ ای (پہلا) شعبۂ انجنیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۳۱ ر اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

پیمایش نظری — نشانات ۱۰۰

**ہدایت** ۔ نمبر ۱ ۔ سب سوالات کے نشانات برابر ہیں ۔
نمبر ۲ ۔ صرف پانچ سوالات کا جواب لکھو ۔

۱ ۔ ۲ مربع میل رقبہ کی ایک قطعہ اراضی کی پیمایش کرکے نقشہ تیار کیا گیا جس پر غلطی سے اسکیل کا اندراج ۱۲ انچ = ۱ میل ہوا۔ اس اسکیل کی بنا پر اس اراضی کا رقبہ ۳ $\frac{۵}{۹}$ مربع میل آتا ہے تو بتلاؤ نقشۂ مذکور کا صحیح اسکیل کیا ہے ۔ اس اسکیل کو بناؤ جس میں گنٹر جریب اور دس کڑی ناپ سکیں ۔

۲ ۔ (الف) چین سروے کی بنیاد کن اصولوں پر ہے بیان کرو ۔
(ب) ایک قطعہ اراضی کی پیمایش کرنا ہے جن میں پورب پچھم ڈھال ہے ۔ ایسی حالت میں چین لائن مقرر کرنے میں کن امور کا لحاظ کرنا پڑیگا ۔ اور چین لائن اور آفسٹ کس طرح ناپینگے ؟

۳ ۔ (الف) پرزمٹک کمپاس میں منشور شیشی کس کام آتا ہے اور حلقہ پر اعداد معکوس کندہ ہونیکی کیا ضرورت ہے ۔
(ب) کمپاس سے سروے کرنے میں کون کون سی غلطیاں لاحق ہوتی ہیں ۔ ان غلطیوں سے بچنے کیلئے کون سی تدبیریں اختیار کرنی چاہئے ۔

۴۔ ایک بنڈاورس کیپاس سے کی گئی اسکے خطوں کی بیرنگ ذیل میں درج ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ مقامی کشش کے سبب بعض بیرنگ غلط ہیں۔ (الف) ہر خط کی مقناطیسی بیرنگ دریافت کرو (ب) اگر کمپاس کے مقناطیسی سوئی کا میلان ۱° ۳۰' بپچھم ہے تو ہر خط کی جغرافیائی بیرنگ دریافت کرو

| خط | اگلی بیرنگ | پچھلی بیرنگ |
|---|---|---|
| ا ب | ۸۱° ۰' | ۲۶۲° ۳۰' |
| ب ج | ۳۴۴ ۳۰ | ۱۶۳ ۰ |
| ج د | ۳۰۰ ۰ | ۱۲۰ ۰ |
| د ہ | ۲۲۴ ۰ | ۴۶ ۰ |
| ہ ا | ۱۳۵ ۳۰ | ۳۱۴ ۳۰ |

۵۔ کسی لیول کا اسکیچ بناؤ۔ اس کے مختلف پرزوں کا نام لکھو۔ اور ہر پرزہ کی ضرورت کو تحریر کرو۔

۶۔ (الف) کنٹور (ہم ارتفاع خط) کس کو کہتے ہیں۔ کنٹور سروے کن کاموں کے لئے عمل میں لایا جاتا ہے۔

(ب) کنٹور کے نقشہ پر جو منسلک ہے نقطہ آ نشان کیا ہوا ہے۔ اس نقطہ سے ایک سڑک کے لئے خط لگاؤ جس میں ڈھال ۲۵ فٹ میں ۱ فٹ سے زیادہ نہ ہو۔

(ج) کنٹور نقشہ میں $\overline{\text{ب ج}}$ ایک ۲۰ فٹ چوڑی سڑک کا مرکزی خط دیا ہوا ہے سطح سڑک کا R. L. ۲۴ ہے اگر سڑک کے گل اندازی کی سلامی ۳ میں ۱ ہو تو سڑک مذکور کا نصف پلین مرکزی خط سے بہاؤ کے اوپر کی طرف کا حصہ بناؤ۔ جس میں گل اندازی کا حد نمایاں ہو۔

۷۔ (الف) تھیوڈولائٹ سے ٹراورس کرنے میں کبھی تو مقناطیسی سوئی کی مدد سے سروے کرتے ہیں اور کبھی اندرونی زاویوں کے ناپ سے ہر دو قاعدے کے حسن و قبح کو مفصل طور پر لکھو۔

(ب) کسی نقطہ س پر تھیوڈولائٹ نصب کر کے تین زاویے یکے بعد دیگر پڑھے گئے۔ زاویوں کے پڑھنے کا جو طریقہ اختیار کیا گیا وہ ذیل میں درج ہے۔

A ورنیر کو صفر پر لگا کر پچھلے اسٹیشن کو مشاہدہ کیا۔ اس کے بعد دوربین کو ٹرانزٹ (transt) کر کے اور ورنیر کو ڈھیلا کر کے اگلے مقام کا مشاہدہ کیا اب تختی پر زاویہ کا عدد پڑھ لیا گیا ہر زاویہ کے پڑھنے میں یہی طریقہ اختیار کیا گیا ان زاویوں کی قرأت ذیل میں درج ہے۔

ا س ب = ۲۸۵° ۳۰'

ب س ج = ۲۷۸ ۴۵

ج س ا = ۳۳۵ ۶

بتلاؤ اس تھیوڈولائٹ کی مستقل ترتیبیں (permanent adjust) درست ہیں یا نہیں اگر نہیں ہیں تو کونسی ترتیب غلط ہے۔ کس قدر غلطی ہے۔ بتاؤ اس آلہ کو کیونکر درست کرینگے۔

# امتحان بی۔ ای۔ اول شعبہ انجینیری۔ ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۵ر خورداد وقت ۳ ساعت

اشیاء تعمیر و تعمیر نشانات ۱۰۰

**ہدایت**:۔ صرف ۶ سوالات حل کئے جائیں ہر سوال کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ ممالک محروسہ سرکار عالی میں کتنی قسم کے پتھر ملتے ہیں۔ تعمیری نقطۂ نظر سے ان کی خصوصیات بالتفصیل بیان کرو۔

۲۔ مختلف قسم کے چونوں کے متعلق تشریح کرو۔ موقعہ تعمیر پر اور تجربہ خانہ میں کس طرح جانچو گے۔

۳۔ ٹیپ کاری اور استر کاری کی تخصیصات سپرد قلم کرو۔

**یا**

تعمیر کے لئے اینٹ اور پتھر کی تخصیصات سپرد قلم کرو۔

۴۔ تعمیری کاموں میں کونسے رنگ زیادہ استعمال ہوتے ہیں اور روغنی لون (Oil Paint) اور رنگین ڈسٹمپر (Coloured Distemper) کس طرح کئے جاتے ہیں تفصیل سے بیان کرو۔

۵۔ (الف) ایک کمرہ ۱۶' × ۱۴' کا ہے سنگ بسلو

# امتحان بی۔ای اول شعبہ انجنیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۸ شہریور ۔۔۔ وقت ۳ ساعت

اشیاء تعمیر و تعمیر ۔۔۔ نشانات (۱۰۰)

**نوٹ۔** حصۂ اول میں سے صرف (۲) سوالات حل کیے جائیں
حصۂ دوم میں سے صرف (۳) " " "
جملہ (۵) سوالات حل کیے جائیں

## حصۂ اول

۱۔ (الف) بنیاد، دیوار اور ستون کے لیے کان سے پتھر حاصل کرنے کے مختلف طریقے تفصیل سے بیان کرو۔
کسی قسم کے پتھر کو عمارت یا سڑک کے لیے کن وجوہات کی بناء پر غیر موزوں قرار دوگے۔ (۱۴)

(ب) حسب ذیل کو مختصراً مع اجزا اور استعمال کے بیان کرو۔ (۶)

(۱) نیس Gneiss) (۲) (Laterite
(۳) (Syenite) (۴) ڈھلواں لوہا (Wrought iron)

۲۔ (الف) اینٹ کی تیاری کا طریقہ بیان کرو۔ اچھی اینٹ کی خصوصیات کیا ہوتی ہیں۔ (۸)

کا فرش بچھانا ہے اسی فرش (Shahabad Stone)
کا ایک سطحی نقشہ اوڑ (Mason) کی ہدایت کے لئے تیار کرو۔
( ب ) اسی کمرہ کے لئے کمانچوں کے چھت کی صاف آڑی تراش
( ابعاد کے ساتھ ) کھینچو۔
۶۔ ( الف ) اینٹ کی بندش کتنی قسم کی ہوتی ہے۔ کونسی
بندش اچھی ہے اور کیوں ؟
( ب ) ۲ × ۲ کے اینٹ کے سقفوں کے لئے انگلش
بندش (English) اور فلیمش (Flemish)
کے دو، دو ورسے صاف خاکہ میں بتلاؤ۔
۷۔ ( الف ) کمانوں کی تعمیر کس طرح کیجاتی ہے۔ تشریح کرو۔
( ب ) سہ مرکزی و چہار مرکزی کمانوں کے صاف خاکے



بتلاؤ ۔ (۱۲)

(ب) سپاٹ چھت (مدراسی چھت) بنانے کا طریقہ صاف خاکہ کی مدد سے بیان کرو۔ (۸)

۷ ۔ (الف) تعمیر شدہ پتھر چنائی ' اینٹ چنائی اور استر کاری کے اچھے ہونے کی تصدیق مقام تعمیر پر تم کسطرح کرو گے۔ (۱۲)

(ب) رنگین کھپرے کی تیاری اور ان کی بچھوائی پر مختصر نوٹ لکھو ۔ (۸)



(ب) تعمیر عمارت کے لیے چونا کس طرح حاصل اور تیار کیا جاتا ہے۔ دیوار، چھت، استرکاری اور آب روک تعمیرں میں گچ (Mortar) میں مسالوں کا کیا تناسب اختیار کرنا چاہیے۔ (۱۲)

۳۔ (الف) ممالک محروسہ سرکار عالی کے مختلف مقامات کے چوبینہ کے نام مع مقام دستیابی درج کرو۔ تعمیر عمارت کے کام میں استعمال ہونے والے کسی دو کو تفصیل سے بیان کرو۔ (۱۴)

(ب) چوبینہ کو کس طرح محفوظ کیا جاتا ہے؟ ایک رائج الوقت طریقہ کو بیان کرو۔ (۶)

## حصۂ دوم

۴۔ (الف) مختلف قسم کی بنیادوں کے نام لکھو۔ عام طور سے ان کی بھروائی کس طرح کی جاتی ہے۔ (۱۰)

(ب) کالی مٹی میں جو ۶ فٹ سے زیادہ عمیق ہے بنیاد بنانے کا طریقہ تفصیل سے سپرد قلم کرو (۱۰)

۵۔ مختلف اقسام کے ردّے دار اور غیر ردّے دار پتھر چنائی کے خاکے کھینچو اور ہر دو اقسام کی چنائی کی تخصیصات لکھو۔ (۲۰)

۶۔ (الف) منگلوری کھپریل (Mangalore tile) چھت کا ایک خاکہ کھینچو اور اس کے ہر حصہ کو نمایاں طور سے

# امتحان بی - ای (دوسرا) شعبۂ انجینئری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۵ ارادی بہشت — وقت ۳ ساعت

## نظری ریاضی — نشانات (۱۰۰)

کل ۵ سوال حل کیے جائیں۔

کرہ کی مثلث حل کرو، دیے گئے ہیں۔

۱ - اَ = ۲۷° ۳۸َ ، بَ = ۳۴° ۴۸َ ، جَ = ۹۲° ۳۴َ -

اَ ، بَ اور جَ کو مشاہدہ کرنے میں اگر ہر ایک میں ایک فی صد کی خطا ہو تو زاویہ ا کی خطا محسوب کرو۔

۲ - (ا) ایک کرہ لا$^{2}$ + ما$^{2}$ + ی$^{2}$ = ۲۵ ، ایک مستوی ۲لا + ۳ما + ۴ی = ۱ سے قطع ہوتا ہے - تراشی دائرہ کی مساوات اور رقبہ معلوم کرو۔

(ب) ۲لا$^{2}$ - ۶ما$^{2}$ + ۳ی$^{2}$ = ۵ کی وہ مماسی مستوی دریافت کرو جو خط لا + ۹ما - ۳ی = ۰ = ۳لا - ۳ما + ۶ی - ۵ میں سے گزرتے ہیں۔

۳ - (ا) س ایک ثابت نقطہ ہے اور پ ایک ثابت خط مستقیم پر کوئی ایک نقطہ ہے۔ پ سے س پ کے عمود وار کھینچے ہوئے خطوط کا لفاف (envelope) دریافت کرو۔

(ب) منحنی لا = ا (مم طہ + طہ جیب طہ)، ما = ا (جیب طہ - طہ مم طہ) کا evolute دریافت کرو۔

۷ - (ا) حل کرو (فرما/فرلا) (فرما/فرلا + ما) = لا (لا + ما)

(ب) اگر جف۲ ی / (جف لا جف ما) = ۰ ثابت کرو

ی = ف (لا) + فَ (ما)

۸ - (ا) تفرقی مساوات ذیل کی توضیح کرو۔

پ پَ + ق قَ = س جہاں پ، ق اور س لا، ما، ی

کے تفاعلیں ہیں اور پَ = جف ی / جف لا ، قَ = جف ی / جف ما

(ب) وہ سطحیں دریافت کرو جن کے مماسی مستوی محور ی سے، ایک مستقل طول ک کا مقطوعہ ( intercept ) قطع کرتی ہیں۔



۴ - (ا) مندرجۂ ذیل جدول میں لا اور ما کی قیمتیں درج کی گئی ہیں۔ ترسیمی طریقہ سے ثابت کرو کہ لا اور ما کے درمیان رشتہ کا قانون تقریباً $\text{ما} = \text{ا}\ \text{قو}\ \text{ب}^{\text{لا}}$ سے ظاہر ہوتا ہے۔ نیز ا اور ب کی قیمتیں بھی محسوب کرو:-

| لا | ۱- | ۰ | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ما | ۱٫۷۱ | ۳٫۱ | ۴٫۶۹ | ۸٫۲ | ۱۳٫۳ | ۲۲٫۵ | ۳۵ |

(ب) $\text{ما} = \text{لوک مس}\left(\frac{\pi}{۴} + \frac{\text{لا}}{۲}\right)$ کی ترسیم کھینچو۔

۵ - تکمل کرو (۱) $\int \frac{۳\text{لا} - ۵}{۲\text{لا}^{۲} + ۶\text{لا} + ۱}\ \text{فرلا}$ (۲) $\int \frac{\text{فرلا}}{(\text{ا}^{۲} - \text{لا}^{۲})^{\frac{۳}{۲}}}$

(۳) $\int_{\text{صفر}}^{\frac{\pi}{۲}} \text{جب}^{۴}\text{ط}\ \text{جم}^{۶}\text{ط}\ \text{فرط}$ (۴) $\int_{-\infty}^{\infty} \frac{\text{لا}^{۲}}{(\text{ا}^{۲} + \text{لا}^{۲})^{۳}}\ \text{فرلا}$

۶ - (ا) سمپسن (Simpson) کے قاعدہ سے حسبِ ذیل (definite) محدود تکمل کی تقریبی قیمت دریافت کرو:-

$$\int_{\text{صفر}}^{\frac{\pi}{۲}} \text{لوک}\ (۱ + \text{جب لا})\ \text{فرلا}$$

(ب) منحنی $\text{لا} = \text{ا}\ \text{جم}^{۳}\text{ط}$، $\text{ما} = \text{ا}\ \text{جب}^{۳}\text{ط}$ محور لا کے گرد گردش کرتی ہے۔ اس گردش سے جو شکل بنتی ہے اس کا حجم دریافت کرو۔

# امتحان بی۔ای۔ دوسرا۔ شعبۂ انجینیری ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۱۷ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

عملی ریاضی　　　　نشانات (۱۰۰)

جملہ چھ سوال حل کیے جائیں کسی حصّہ سے دو سے زیادہ نہ ہوں۔

## حصۂ اول

۱۔ ایک زنجیر کا وزن ۲۰ پونڈ ہے اور اس کے سروں پر ۱۰ اور ۱۵ پونڈ کے وزن باندھ کر اس کو ایک چکنی چرخی پر توازن کی حالت میں لٹکایا گیا ہے۔ زنجیر میں اعظم تناؤ معلوم کرو۔

۲۔ ایک ۳۰ فٹ لمبی اور ۳۰۰ پونڈ وزنی سیڑھی کا ایک سرا ایک چکنی دیوار پر ہے اور دوسرا زمین پر۔ دیوار کے پائین سے ۱۰ فٹ کے فاصلہ پر ہے جہاں ایک انتصابی کھونٹی اسے پھسلنے سے روکتی ہے۔ زمین اور دیوار کے ردِّ عمل معلوم کرو۔

۳۔ ایک سیدھی لکڑی کے دونوں سروں پر الگ الگ ڈوری باندھی گئی ہے اور ان کے ذریعہ لکڑی کو ایک کھونٹی سے لٹکایا گیا ہے۔ ایک ڈوری کا طول دوسری کا دوگنا ہے اور دونوں کا درمیانی زاویہ ۹۰° ہے۔ دونوں ڈوریوں کے تناؤ دریافت کرو۔

سائنہ دروازے کا زاویہ ۶۰° ہے۔ اگر پانی کی سطح دروازے کے بالائی کنارے سے ۱۰ فٹ اوپر ہو تو حسب ذیل معلوم کرو :-

(۱) دروازہ پر دباؤ کا معیار

(۲) دباؤ کا افقی حصّہ ۔

(۳) دباؤ کا انتصابی حصّہ ۔

(۴) دباؤ کے مرکز کا پانی کی سطح سے عمودی فاصلہ

۸ - ایک استوانی پیپا پانی میں تیرتا ہے - اس کا قطر ۵ فٹ، ارتفاع ۱۰ فٹ اور وزن ۳۰۰۰ پونڈ ہے - مرکز ثقل قاعدہ سے ۳ فٹ اونچا ہے - توازنی صورت کے لیے مرکز ثقل کا اعظم ارتفاع معلوم کرو جب کہ ۸۰۰ پونڈ کا وزن اس کی چوٹی پر رکھا گیا ہو۔ سمندر کے پانی کا وزن ۶۴ پونڈ فی مکعب فٹ لیا جائے ۔

۹ - شعری قوت (force of capillarity) سے کیا مُراد ہے ۔ ایک چھوٹے قطر کی نلی کے لیے ضروری جملہ اخذ کرو۔

سطحی تناؤ ۰۰۰۳۴۵ء پونڈ فی انچ اختیار کرکے ایک $\frac{3}{16}$'' قطر کی نلی میں شعری قوت معلوم کرو۔

## حصۂ دوم

۴۔ ایک موٹر بس سکوں کی حالت سے رفتار میں آتی ہے۔ ابتدائی اسراع ۲ فٹ فی ثانیہ فی ثانیہ ہے اور اس میں رفتار کے اضافے کے تناسب سے کمی ہوتے ہوئے ۱ فٹ فی ثانیہ فی ثانیہ ہو جاتا ہے جبکہ اس کی رفتار ۱۰ میل فی گھنٹہ ہوتی ہے۔ اس رفتار پر پہنچنے کا وقت معلوم کرو۔

۵۔ ایک لٹھا ہتوڑا (Pile Driver) جس کا وزن ۲۰۰ پونڈ ہے ۵ فٹ کی اونچائی سے ایک ۶۰۰ پونڈ وزنی لٹھے (pile) کے اوپر گرتا ہے۔ اگر اس سے لٹھا زمین میں ۲ انچ دھنسے تو اس کی حرکت کو اوسط مزاحمت معلوم کرو اگر فرض کیا جائے کہ ضرب کے بعد ہتوڑا نہیں اچھلتا۔

۶۔ معیار جمود اور گردش کے نصف قطر (moment of Inertia and radius of gyration) کو واضح طور پر بیان کرو۔

ایک قائم مخروط کا ارتفاع ۸ اور اس کے مدور قاعدے کا نصف قطر ر ہے۔ محور کے گرد اس کا گردش کا نصف قطر معلوم کرو۔

## حصۂ سوم

۷۔ ایک مائل مستطیل دروازہ ۱۰ فٹ × ۶ فٹ ایک ٹانکی میں پانی کو روکتا ہے۔ ۶ فٹ والا کنارہ افقی ہے۔ افق کے

# امتحان بی۔ای (دوم) انجینئری ۵۵-۱۳۵۴ف مطابق ۱۹۴۶ع

۱۹ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

مضبوطی اشیاء و نظریۂ تعمیر نشانات ۱۰۰

صرف پانچ سوالات حل کیے جائیں۔

۱۔ دو پوشش تختی کے الصاق جوڑ کے لیے جس میں باہر کی قطار کی گیائی داخلی قطاروں کی دوگن ہے جیسا کہ خاکہ میں دکھایا گیا ہے۔ مختلف مزاحمتوں کے لیے جملے تحریر کرو۔ قرض کے لحاظ سے اس جوڑ کی استعداد کیا ہے۔ ۲۰




۲۔ ۳۰ ٹن کے ہموار پھیلے ہوئے بوجھ کا طول ۱۲ فٹ ہے یہ ۶۰ فٹ فصل کے ایک گرڈر پر بائیں سے دائیں جانب حرکت کرتا ہے۔ اس کے لیے خمیدگی کے معیارِ اثر اور قرضی قوت کے لیے شکلیں ترسیم کرو جبکہ:۔

(اس میں دیوار کا وزن شامل ہے) - چنائی کا وزن ۱۴۵ پونڈ فی مکعب فٹ - مٹی کا وزن ۱۰۰ پونڈ فی مکعب فٹ، ٹھیراؤ کا زاویہ °۲۷ ۲۰

۵- برآمدہ بیرم شہتیر کے پیٹے کے کسی نقطہ پر لداؤ کے ایک نظام کے تحت ۱۵ء۵ ٹن فی مربع انچ کا فشاری زور پیدا ہوتا ہے اور خمیدگی کے معیارِ اثر سے ۵ء۸ ٹن فی مربع انچ کا تنشی زور پیدا ہوتا ہے اور اس ہی نقطہ پر ۳ ٹن فی مربع انچ کا قرضی زور ہے - اس نقطہ پر اعظم راست زور اور اس کی سمت معلوم کرو - ۲۰

۶- ہموار تراش کے برآمدہ بیرم کے سرے پر ۳ ٹن کا بوجھ ہے اور اُس پر ہموار پھیلا ہوا بوجھ ۸ ٹن ہے - طول = '۱۴، تراش کی گہرائی "۱۸، خمیدگی کے باعث اعظم زور ۵ ٹن فی مربع انچ - ی = ۱۳۰۰۰ ٹن / "□ آزاد سرے پر انصراف محسوب کرو - ۲۰

(الف) بوجھ کا پچھلا سرا بائیں سہارے سے ۱۰ فٹ پر ہے۔

(ب) بوجھ کا ۴ فٹ لمبا حصّہ دائیں سہارے سے آگے گذر چکا ہے۔ ۲۰

۳۔ ایک چوکھٹے دار تعمیر اور اس پر لداؤ خاکہ میں دکھائے گئے ہیں۔ ترسیمی یا کسی دوسرے طریقہ سے اس کے تمام ارکان میں زور دریافت کرو۔ نیز یہ بتاؤ کہ اس کے کونسے ارکان فشار میں ہیں۔ ۲۰




۴۔ ابتدائی اصولوں سے بنیاد کی گہرائی معلوم کرنے کے لیے ضابطہ حاصل کرو۔

پتھر کی چنائی کی بنیاد کے لیے ضروری گہرائی محسوب کرو جبکہ وہ ۴ فٹ چوڑی ہے اور ایک ایسی دیوار کو سہارتی ہے جس پر ۷ ٹن فی طولی فٹ بوجھ ہے

# زائد امتحان بی ای (دوسرا) شعبۂ انجنیری ۵۵ ۱۳ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۹ شہریور　　　　　　　　　　　　وقت ۳ ساعت

## نظریۂ تعمیر و اشیائی مضبوطی　　　　　　　　نشانات ۱۰۰

نوٹ :۔ صرف پانچ سوالات حل کیے جائیں۔ جملہ سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

(۱) تہرے ریوٹ کیے ہوئے آغوشش جوڑ کے لیے جس میں ریوٹوں کی ترتیب کج مج ہے، تنتشی، قرصی اور کچل مزاحمتوں کے جملے لکھو۔ اس جوڑ کی قرص کے لحاظ سے استعداد کیا ہے۔

(۲) ۷۰ فٹ فصل کے ایک گرڈر پر ۶ اور ۱۰ ٹن کے دو مرتکز بوجھ جن کے درمیان ۱۰ فٹ کا مستقل فاصلہ ہے حرکت کرتے ہیں۔ تمام فصل پر اعظم قیمتوں کے لیے خمیدگی کے معیارِ اثر اور قرصی قوت کی تشکلیں ترسیم کرو۔ اگر تصادم کو نظر انداز کر دیا جائے تو بتاؤ کہ اس گرڈر کو کس اعظم خمیدگی کے معیارِ اثر کے لیے تجویز کیا جائیگا۔

(۳) خاکہ میں ایک وضع کی چھت قینچی دکھائی گئی ہے ترسیمی طریقہ سے اس کے




تمام ارکان میں صرف ہوا کی وجہ سے زور معلوم کرو جبکہ ہوا بائیں سے

# امتحان بی۔ ای۔ دوسرا امتحان شعبۂ انجنیری ۱۳۵۵ ف م ۱۹۴۶ء

۱۶ اردی بہشت　　　　وقت سہ ساعت

ماقوائیات النظری - پرچۂ نظری -　　　　نشانات ۱۰۰

**نوٹ** - صرف پانچ سوال حل کئے جائیں ۔

۱ - ( ا ) برنولی کا کلیہ بیان کیجئے ۔ ونچوری پیما میں اس کلیہ کے اطلاق کی تفصیلات بیان کرتے ہوئے وہ ضابطہ حاصل کیجئے جس پر یہ آلہ مبنی ہے ۔

( ب ) تین انچ قطر کے نل میں لگے ہوئے ایک ونچوری پیما کا تنگ دہانہ ایک انچ قطر کا ہے ۔ اگر ونچوری پیما میں ارتفاع آ ب (۱۶،۲) انچ ہو اور آلہ کے مستقل کی قیمت ۹۷ء۰ تو پانی کے بہاؤ کی مقدار فی منٹ محسوب کرو ۔

۲ - ( ا ) دو برتن بازو بازو رکھے ہیں ۔ اور یہ دونوں ایک منفذ کے ذریعہ ایک دوسرے سے ملے ہوئے ہیں ۔ اگر برتنوں کے رقبے $A_1$ اور $A_2$ ہوں اور منفذ کا رقبہ $A$ ہو اور ابتداء میں برتنوں کے پانی کے لیول کا فرق $H_1$ ہو تو وہ وقت محسوب کرو جو پانی کی سطحوں کی بلندیوں کا فرق $H_1$ سے $H_2$ ہونے میں صرف ہو ۔

( ب ) ایک ٹنکی جو ۱۰ فٹ لمبی اور ۵ فٹ چوڑی ہے ، ایک

دائیں جانب چل رہی ہے۔ دیگر معلیات حسب ذیل ہیں :-

فصل ۴۰ ، اٹھان (Rise) ۱۰ ، قینچیوں کے درمیان فاصلہ ۱۰ فٹ ہوا کا افقی دباؤ ۴۰ پونڈ فی مربع فٹ۔ قینچی کا دایاں سرا ثابت ہے اور بایاں سرا آزاد ہے۔

(۴) کسی شے میں زور پڑ رہا ہے۔ اس شے میں کسی مستوی پر حاصل زور کی حدت ۵ ٹن فی مربع انچ ہے یہ زور تنشی ہے اور متذکرہ مستوی کے عمود سے ۳۰ درجے کا زاویہ بناتا ہے۔ اس کے علی القوائم مستوی پر جو زور پیدا ہو رہا ہے اس کا عمودی تنشی جز تین ٹن فی مربع انچ ہے۔ دوسرے مستوی پر زور کا حاصل محسوب کرو اور صدر مستویوں اور زوروں کو دریافت کرو۔

(۵) ایک آئی شہتیر ۸" × ۴" × ۱۶ پونڈ (آ = ۲۱ء ۳۹ انچ^۴) برآمدہ بیرم کی طرح استعمال کیا گیا ہے۔ اس کا فصل ۶ فٹ ہے۔ اس پر ہموار پھیلا ہوا بوجھ کتنا رکھا جا سکتا ہے کہ اس میں فصل کے $\frac{1}{360}$ سے زائد انصراف نہ پیدا ہو۔ ی = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

انصراف کے لیے جو ضابطہ استعمال کیا جائے اس کو اخذ کرو۔

(۶) $\frac{1}{2}$ انچ قطر کی ایک سلاخ ۱ ٹن کے برقرار بوجھ کے تحت $\frac{1}{8}$" کھنچ جاتی ہے۔ اگر اس سلاخ میں ۱۰۰ پونڈ کے وزن کے ۵ء۴ انچ گرنے سے کھنچاؤ واقع ہو تو محسوب کرو کہ اس میں کتنا زور پیدا ہوگا۔ فرض کرو کہ سلاخ میں ابتداءً کوئی زور نہیں ہے۔ ی = ۳۰ × ۱۰^۶ پونڈ فی مربع انچ۔

۴۔ دو حوضوں کو ایک میل لمبے نل سے ملایا گیا ہے۔ نل کا پہلا نصف حصہ ۶" قطر کا ہے اور دفعتاً کم ہو کر باقی نصف میں ۴" ہو جاتا ہے۔ اوپر کے حوض میں نچلے حوض کے بالمقابل ۱۰۰ فٹ زائد بلندی پر پانی کی سطح ہے۔ پانی کے بہاؤ کے دوران میں جو نقصانات ارتفاع میں ہوتے ہیں ان کی جدول تیار کرو۔ اس میں داخلہ کے وقت ارتفاع کے نقصان کو بھی شامل کر لیا جائے۔ اگر رگڑ کی قدر ۰۱‏. اختیار کی جائے تو اس نل کا اخراج گیلن فی گھنٹہ کیا ہو گا۔

۵۔ ایک حوض کا رقبہ نو لاکھ مربع فٹ ہے اور اس کے ایک پہلو میں ۱۵ فٹ لمبی چادر لگی ہے۔ دریافت کرو کہ چادر کی سل پر پانی کا لیول ۲ فٹ سے ۱ فٹ ہونے کے لئے کتنا وقت صرف ہو گا۔ جو ضابطہ استعمال کیا جائے اُس کو ثابت بھی کرو۔

۶۔ (ا) کھلے نالوں کے ذریعہ پانی کے بہاؤ پر تفصیلی بحث کرو۔ ہیجانی بہاؤ سے کیا مراد ہے اور (critical) رفتار کس کو کہتے ہیں۔

(ب) ندیوں کے بہاؤ کے ناپنے کے چند ایک طریقے بیان کرو۔

۷۔ (ا) مندرجہ ذیل کی تشریح کرو:۔

غرقاب چادر۔ اوگی آبشار یا چادر۔ سکڑاؤ اور اخراج کی قدریں۔ رفتار آمد۔ نہروں کی کفایتی تراشیں۔

(ب) ایک نالے کی گہرائی تین فٹ ہے اور اس کی اوسط رفتار ۱۲ فٹ فی ثانیہ۔ ایک ایسے کتوے کی بلندی دریافت کرو

پردی کے ذریعہ ایسے دو حصوں میں منقسم ہوتی ہے جن میں سے ایک حصہ کا رقبہ دوسرے حصہ کے رقبہ سے تگنا ہے۔ پردی میں ایک مربع منفذ ہے جس کا کنارہ تین انچ ہے۔ اس منفذ کے ذریعہ پانی ایک حصہ سے دوسرے حصے میں منتقل ہوسکتا ہے۔ اگر چھوٹے حصے میں پانی کی سطح بڑے حصہ کی سطح کے مقابلہ میں دس فٹ بلند تر ہو تو وہ وقفہ محسوب کرو جس میں پانی کی سطحوں کا فرق صرف دو فٹ ہو جائے۔ منفذ میں سے اخراج کی قدر کے لئے مناسب قیمت لیجائے۔

۳۔ ماتوائی ڈھال سے کیا مراد ہے اور عملی طور پر اس سے کیا کام لیا جاتا ہے۔ جبکہ نل میں سے پانی بہ رہا ہو، اس کے ارتفاع میں جو نقصانات متعدد وجوہات سے پیدا ہوسکتے ہیں ان کو تفصیل سے بیان کرو۔

اخذ کرو کہ $\text{ا}_{\text{ف}} = \dfrac{\text{۴ف ل س}^{۲}}{\text{۲ ج ق}}$ جہاں :—

$\text{ا}_{\text{ف}}$ = ارتفاع کا نقصان بوجہ رگڑ۔

ف = رگڑ کا مستقل

ل = نل کا طول۔

س = پانی کی رفتار۔

ق = نل کا قطر

ج = جاذبۂ ارض۔

# امتحان بی۔ای (دوم) شعبۂ انجینری ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۲/اردی بہشت وقت ۳ ساعت

## اطلاقی حرحرکیات و نظریۂ مشین نشانات ۱۰۰

ہدایت :۔ ہر حصّہ سے تین سوال حل کیے جائیں سب سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

## حصۂ ا

ا۔ ڈیزل اور اوٹو انجن میں کیا فرق ہے واضح کرو۔ بتاؤ کہ ایک کو دوسرے پر کیوں ترجیح دی جاتی ہے ایک اندرونی احتراقی انجن کی مکمل ایک گھنٹے تک آزمائش کی گئی اور اس سے متعلق تفصیلات مندرجۂ ذیل ہیں۔م۔ا۔ط = ۲۵، ب۔ا۔ط = ۲۱، صرف شدہ تیل ایندھن، = ۳۵ر۵ گیلن، تیل کی کثافت اضافی = ۰ر۷۵، تیل کی ادنیٰ حراری قیمت = ۱۸٫۷۰۰ ب۔ح۔ا فی پونڈ، پیراہن کو ٹھنڈا رکھنے والے پانی کی جملہ مقدار = ۲۰۰۰ پونڈ، پانی کی داخلی تپش = ۶۰° ف، خارجی تپش = ۱۵۰° ف، اور اخراجی گیسوں کو ایک حرارہ پیما میں سے گزارنے پر ۹۲۰ پونڈ پانی کی تپش میں ۶۰° ف سے ۱۴۵° ف تک

جس کے ذریعہ پانی کو چھ فٹ اونچا کیا جا سکے۔ [فرض کیا جائے کہ ندی کی تہ میں کنوے کی بالائی سمت پر اَٹ جمع ہو جاتی ہے]



# پر گرم و سیر شدہ بھاپ کے لیے جدول

| دباؤ (پونڈ فی مربع انچ) گیج | دباؤ (پونڈ فی مربع انچ) مطلق | درجہ ف میں تپش سیر شدگی یا پر گرمی | بھاپ کا حجم مکعب فٹ فی پونڈ | حسی حرارت فی پونڈ ب۔ح۔ا | مجموعی حرارت فی پونڈ ب۔ح۔ا | ناکارگی (پانی) فہ پ | کل ناکارگی (بھاپ) فہ | کیفیت بھاپ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۷۵٫۵ | ۱۹۰ | ۳۷۷٫۵ | ۲٫۴۰۹ | ۳۵۰٫۹ | ۱۲۰۲٫۷ | ٫۵۳۹۲ | ۱٫۵۵۶۷ | خشک سیر شدہ |
| // | // | ۵۷۷٫۵ | ۳٫۱۴۵ | ۳۵۰٫۹ | ۱۳۱۴٫۸ | ٫۵۳۹۲ | ۱٫۶۷۷۳ | پر گرم |
| ۶۵٫۳ | ۸۰ | ۳۱۱٫۹ | ۵٫۴۶۶ | ۲۸۱٫۹ | ۱۱۸۶٫۱ | ٫۴۵۳۳ | ۱٫۶۲۵۴ | خشک سیر شدہ |
| // | // | ۵۰۰ | ۷٫۰۰۴ | // | ۱۲۸۳٫۸ | // | ۱٫۷۴۰۰ | پر گرم |
| // | // | ۵۱۰ | ۷٫۰۸۴ | // | ۱۲۸۹٫۹ | // | ۱٫۷۴۵۳ | // |
| // | // | ۵۲۰ | ۷٫۱۶۴ | // | ۱۲۹۴٫۹ | // | ۱٫۷۵۰۵ | // |
| // | // | ۵۳۰ | ۷٫۲۳۸ | // | ۱۳۰۰٫۰ | // | ۱٫۷۵۵۶ | // |
| // | // | ۵۴۰ | ۷٫۳۱۶ | // | ۱۳۰۵٫۰ | // | ۱٫۷۶۰۶ | // |
| // | // | ۵۵۰ | ۷٫۳۹۴ | // | ۱۳۱۰٫۰ | // | ۱٫۷۶۵۶ | // |
| // | // | ۵۶۰ | ۷٫۴۷۲ | // | ۱۳۱۵٫۰ | // | ۱٫۷۷۰۵ | // |
| // | // | ۵۷۰ | ۷٫۵۵۰ | // | ۱۳۲۰٫۰ | // | ۱٫۷۷۵۴ | // |
| // | // | ۵۸۰ | ۷٫۶۲۸ | // | ۱۳۲۳٫۹ | // | ۱٫۷۸۰۲ | // |
| // | // | ۵۹۰ | ۷٫۷۰۶ | // | ۱۳۲۷٫۹ | // | ۱٫۷۸۴۹ | // |
| // | // | ۶۰۰ | ۷٫۷۸۴ | // | ۱۳۳۴٫۹ | // | ۱٫۷۸۹۶ | // |

اضافہ ہوا۔

انجن کی حیلی اور حراری استعداد محسوب کرو اور فی منٹ حرارت کی تقسیم کرنے کے لیے ایک حرارتی توازن کا تختہ تیار کرو۔

۲۔ فصل کے حجم کو ملحوظ رکھتے ہوئے ایک یک منزلہ فشارندہ کی حجمی استعداد کے لیے جملہ اخذ کرو۔

ایک منزلہ فشارندہ کے استوانہ کا قطر معلوم کرو۔ جب کہ اس کے فصل کا حجم (ضرب کے حجم کا) دس (۱۰) فی صد ہے۔ اس مشین کے ذریعہ فی ضرب ایک مکعب فٹ آزاد ہوا ۳۵ پونڈ فی مربع انچ مطلق دباؤ تک حرنا گزاری طریقے سے پچکائی جا رہی ہے۔ ضرب کی لمبائی کو قطر کے مساوی تصور کیا جائے۔

۳۔ بھاپ کی خشکی کی شرح معلوم کرنے کا ایک طریقہ بیان کرو۔ احتیاطیں جن کو خاص طور پر ملحوظ رکھنا چاہیے بیان کرو۔

بھاپ کو جو ۱۹۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق دباؤ اور پر گرمی کے ۲۰۰° ف پر ہے ایک مختنقی کواڑی میں سے گزار کر اس کے دباؤ کو ۸۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق دباؤ تک گھٹایا جا رہا ہے۔ ادنی دباؤ بھاپ کی تپش کیا ہوگی؟ اگر نل میں سے آخر الذکر بھاپ ۱۵ پونڈ فی ثانیہ کی شرح سے گزر رہی ہو تو نل کا قطر معلوم کرو تاکہ بھاپ کی رفتار (نسو فٹ) فی ثانیہ سے زیادہ نہ ہو۔

۴۔ مندرجۂ ذیل کی تعریف اور وضاحت کرو:۔

(۱) حرنا گزاری پھیلاؤ، (۲) ناکارگی، (۳) اطلاقی حر حرکیات کا دوسرا کلیہ (۴) کلیہ جول اور (۵) کارکردگی کی قدر۔

مندرجۂ ذیل شرائط کے تکمل کے لیے ایک کیم منحنی نصف پیمانہ پر کھینچو۔
کیم دھرے کا قطر $\frac{1}{2}$ ۱ انچ، دھرے کے گرد کی دھات کی اقل موٹائی
= $\frac{3}{4}$ انچ رولر کا قطر $\frac{3}{8}$ انچ۔
اس کیم کے ذریعہ ایک پھسل ڈنڈے کو ہموار رفتار سے انتصابی سمت
میں ۳ انچ تک اٹھایا جا رہا ہے۔ واپسی کی رفتار ہموار اور
اُٹھاو کی رفتار کی نصف ہے۔ ضرب شے خط کو خارج کرنے پر
وہ کیم دھرے کے مرکز میں سے گزرتا ہے۔

۴۔ ایک انجن ۹۰ گ۔ف۔م رفتار پر ۳۰۰ اسپی طاقت پیدا
کرتا ہے۔ گھماؤ کے معیار کے نقشے سے یہ معلوم ہوا ہے کہ
توانائی کا تغیر ہر گردش میں پیدا شدہ توانائی کے ۲۰ فی صد
ہوتا ہے۔ اگر رفتار کے تغیر کی قدر $\frac{1}{150}$ تک ہی محدود ہو اور
اُڑ پہیئے کے گردش کا نصف قطر ۶ فٹ ہو تو اُڑ پہیہ کا وزن
معلوم کرو۔



# حصۂ ب

۱ - کمانی کے ذریعہ بوجھ کیے ہوئے (Hartnell) ہارٹنیل قسم کے ایک ناظم کی درمیانی کمانی پچکائی ہوئی ہے - درمیانی محور سے گولوں کے مرکزوں کے اعظم اور اقل فاصلے بالترتیب ۵ انچ اور ۳ انچ ہیں - محور گردش سے بل کرینک بیرم (Bell Crank Lever) کے چول تک کا فاصلہ ۴ انچ ہے - افقی اور انتصابی بازوؤں کے طول بالترتیب ۳ انچ اور ۲٫۵ انچ ہیں ہر گولے کا وزن ۵ پونڈ ہے - کمانی کا ابتدائی بوجھ (جب کہ آستین ادنیٰ وضع میں ہوتی ہے) اور کمانی کا مستقل فی انچ پچکاؤ معلوم کرو جب کہ آستین ۲۵۰ گ - ف - م کی رفتار پر درمیانی وضع سے اوپر اٹھنا شروع کرتی ہے اور اسی ناظم کے ذریعہ رفتار کا صرف ۵ (پانچ) فی صد اعظم تغیر عمل میں آتا ہے - رگڑ کے اثر کو نظر انداز کیا جا سکتا ہے -

۲ - ایک پسل کواڑی کا زاویہ سبقت ۴۰° ہے اور نقطہ کاٹ اور رہائی دونوں ضربوں کے لیے بالترتیب ضرب کے ۶۰ اور ۹۵٫ پر عمل میں آتے ہیں - اگر انجن کے ڈھاکن سرے کے لیے بھاپ کا اعظم کھلاؤ ۲۵ء۱ انچ ہو اور جوڑ ڈنڈا ۴ کرنک کا چار گنا ہو تو کواڑی کا ہٹاؤ، بھاپ، اخراجی آغوش اور پیش قدمی دونوں سروں کے لیے معلوم کرو -

۳ - کیم کے ذریعئے بیان کرو -

# زائد امتحان بی - ای آخری (میکانی) ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۱ر شہریور — وقت ۳ ساعت

اطلاقی حر حرکیات — نشانات ۱۰۰

ھدایت :- (۱) صرف چھ سوال حل کیے جائیں - تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں -

(۲) بھاپ جدول، ح - فہ کے تختہ اور پھسل پٹی کے استعمال کی اجازت ہے -

(۱) ہوا کو ۱۵ پونڈ فی مربع انچ مطلق دباؤ اور ۵۰°ف پر ایک استوانہ میں چوسا جاتا ہے اور پھر حرنا گزاری طور پر ۱۳۵ پونڈ فی مربع انچ مطلق دباؤ تک بچکایا جاتا ہے - آخرالذکر دباؤ پر اس ہوا کو استوانے سے ایک قابلہ میں خارج کیا جاتا ہے، بچکائی ہوئی ہوا قابلہ میں ۵۰°ف تک ٹھنڈی کی جاتی ہے - اس آلہ میں مستقل دباؤ برقرار رکھنے کے لیے یہاں سے ہوا کی اتنی ہی مقدار بہ لحاظ وزن نکال لی جاتی ہے جتنی کہ اس میں داخل ہوتی ہے - ہوا کی اس مقدار کو ہم تپشی طور پر ۱۵ پونڈ فی مربع انچ مطلق تک پھیلایا جاتا ہے - محسوب کرو کہ

(ا) فشارندہ میں فی مکعب فٹ آزاد ہوا کے کام کا صرفہ کیا ہے -

(ب) ایک مکعب فٹ ہوا سے پھیلاؤ میں حاصل شدہ کام -

(ج) ہوا کی تپش جبکہ وہ فشارندہ سے قابلہ میں داخل ہوتی ہے -

کام کر رہا ہو، پچکاؤ کا قانون د حم^۱٫۲ = مستقل اور پچکاؤ کے دباؤ کے حدود ۱۵ پونڈ فی مربع انچ مطلق سے ۱۵۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق ہیں۔ تجویز کے لیے فشارہ کی اوسط رفتار ۶۰۰ فٹ فی منٹ لی جائے اور فصل کے حجم کو نظر انداز کیا جائے۔

(۵) (Anthracite) کوئلے کے ایک نمونہ کی فی صد تشریح بہ لحاظ وزن حسب صراحت ذیل ہے۔ C = ۹۰ فی صد، H = ۳٫۳ فی صد، O = ۳٫۰ فی صد، N = ۰٫۸ فی صد، S = ۰٫۹ فی صد اور راکھ ۲٫۰ فی صد۔ اس ایندھن کے ایک پونڈ کے مکمل احتراق کے لیے ہوا کی اقل مقدار محسوب کرو۔ اگر ہوا کی رسد اس اقل مقدار سے ۵۰ فی صد زیادہ ہو تو خشک (Flue Gases) کی تشریح بہ لحاظ حجم معلوم کرو۔ (ہوا کی تشریح بہ لحاظ وزن، N = ۷۷ فی صد، O = ۲۳ فی صد)۔

(۶) ثابت کرو کہ آٹو دور پر عمل پیرا ایک اندرونی احتراقی انجن کی نظری استعداد

$$۱ - \left(\frac{۱}{ب}\right)^{جہ - ۱}$$

ہے، جہاں ب = نسبت پچکاؤ، ایک اندرونی احتراقی انجن کی استعداد معلوم کرو جبکہ اس کا ضرب ۱۶″ اور فشارہ کا قطر ۱۲″ اور فصل کا حجم ۵۸۴ مکعب انچ ہے، نیز گیس کا صرف فی مظہر اسپی طاقت فی گھنٹہ معلوم کرو اگر گیس کی حراری قیمت ۲۶۰ م۔ح۔ا فی مکعب فٹ اور انجن کی استعدادی نسبت ۵۶ فی صد ہو۔

(۷) امونیہ بتریدی مشین کے ممبرد میں تپش ۱۵°ف اور پچکاؤ کے بعد تپش ۹۰°ف ہے۔ بخار تکثیف کرنے کے آلہ (Cooler) میں بخار کو

(۲) مرکب بھاپ انجن کے اعلیٰ دباؤ استوانہ کا داخلی دباؤ ۲۰۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق (مخ = ۵۵۸ ب ح ۱۰۰ ، اور تپش سیر شدنی ۳۸۱٫۸۶ ف) اور ادنیٰ دباؤ استوانہ کا اخراجی دباؤ ۲ پونڈ فی مربع انچ مطلق (تپش سیر شدنی = ۱۲۶ ف) ہے۔ اعلیٰ دباؤ استوانہ کا رجعی دباؤ (Back Pressure) اور ادنیٰ دباؤ استوانہ کا داخلی دباؤ ۵۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق (تپش سیر شدنی ۲۸۱ ف) ہے۔ بھرن پانی کو دو منزلوں میں گرم کیا جاتا ہے۔ اس پانی کو گرم کرنے کے لیے پہلے منزلہ میں بھاپ ادنیٰ دباؤ استوانہ کے بھاپ مخزن (Steam Chest) سے حاصل کی جاتی ہے اور دوسرے منزلہ میں جو شارہ سے حاصل کردہ بھاپ کو استعمال کیا جاتا ہے یہ فرض کرتے ہوئے کہ پھیلاؤ حرناگزاری اور حرارت کا کوئی نقصان واقع نہیں ہوتا ہے۔ اوپر کے دور کے لیے بھاپ انجن کی استعداد اور بھرن پانی کے گرم کرنے کے مذکورہ انتظام سے اضافہ استعداد معلوم کرو۔

(۳) ایک ڈی لاوال ٹربین کے بھاپ مخزن میں دباؤ ۱۴۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق اور ٹربین کا خارجی دباؤ ۳ پونڈ فی مربع انچ مطلق ہے۔ بھاپ ابتداء میں خشک سیر شدہ ہے۔ پرون کی محیطی رفتار ۱۲۰۰ فٹ فی ثانیہ اور منفذ پرون کی حرکت کی سمت سے ۲۰° پر مائل ہے۔ متشاکل پرون کے زاویے، فی ثانیہ فی پونڈ بھاپ پرون پر کیا ہوا کام، پرون سے اخراج پر بھاپ کی مطلق رفتار اور پرون کی استعداد محسوب کرو۔ رگڑ کے نقصانات کو نظر انداز کرو اور پھیلاؤ کو حرناگزاری تصور کرو۔

(۴) دوعملی فشارندہ کے استوانہ کے ابعاد معلوم کرو جبکہ اس کی مظہر اسپی طاقت ۵۰ اور وہ بطور ایک سادہ فشارندہ کے ۱۲۰ گردشیں فی منٹ پر

# امتحان بی۔ای۔ دوسرا شعبہ سول انجنیری سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۲۰ اردی بہشت | وقت ۳ ساعت

پیمائش۔ پرچہ نظری | نشانات ۱۰۰

نوٹ:۔ کسی پانچ سوال کا جواب تحریر کرو۔

۱۔ کسی فاصلہ پیما کی مستقل مقدار کیسے معلوم کرتے ہیں؟

ا اور ب کسی سیدھی سڑک پر دو مقام ہیں۔ جن کی قرأت ایک ایسے مقام ج سے لی گئی جو سڑک مذکور سے دور ہے۔ لیول کی قرأتیں ذیل میں درج ہیں۔

| جہت | گوزی قرأت | زاویہ انتصابی | مقام |
|---|---|---|---|
| ۳۵۰° ـ ۳۰' | ۷٫۸۵<br>۵٫۸۴<br>۲٫۶۷ | ۵° ـ ۶' ـ ۶" | ا |
| ۸۰° ـ ۳۰' | ۸٫۶۴<br>۳٫۰۵<br>۱٫۴۶ | ۵° ـ ۳۰' | ب |

۹۰° ف پر تکثیف کیا جاتا ہے۔ اس عمل کے بعد بخار ایک پھیلاؤ استوانہ میں سے گذارا جاتا ہے۔ کارکردگی کی قدر معلوم کرو جبکہ حرنا گذاری پچکاؤ کے اختتام پر بخار

(ا) عین خشک سیر شدہ ہے

(ب) ۰.۸۹ خشک ہے

امونیہ مائع کی حرارت نوعی ۱.۱ اور اس کی تبخیری مخفی حرارت ۵۶۰ - ۸۲.۰ ت° ف لی جائے۔

(۸) ذیل میں سے کسی دو پر مختصر نوٹ لکھو۔

(ا) بھاپ تربینوں میں جو اہم نقصانات ہوتے ہیں۔

(ب) پروڈیوسر (Produce) گیس کا نظریہ۔

(ج) گیس انجنوں کے ضبط رفتار کے مروجہ طریقے۔



بناتے ہیں لکھو۔

تختہ مستوی کے پیمائش میں کون کون سی غلطیاں عموماً ہوتی ہیں اور ان کے اصلاح کے طریقے معہ نقشہ بیان کرو۔

۶۔ مذکورہ ذیل کے کیا مفہوم ہیں مختصر طور سے لکھو۔

(ا) نصف النہار کے استرقاق۔

(ب) استوائی سال۔

(ج) نقطہ الراس

(د) (Cadastral) تفصیلی پیمائش

(ن) فاصلہ پیما

(ل) (Ursæ Majoris) دُبِّ اکبر

(ی) مروری منحنی۔

اوپر کی قراتوں سے سڑک کا ڈھال نکالو۔

۲ - ۲ب اور ب س دو سیدھی سڑکیں نقطہ ب پر ملتی ہیں اور ۱۴۰° کا اندرونی زاویہ بناتی ہیں۔ ان سڑکوں کے درمیان ایک ایسی قوس لگاؤ جس کا قطر ۸۰۰ فٹ ہو۔ ایسے قوس کو زمین پر لگانے کے لئے جن جن ناپوں کی ضرورت ہو اُن کو حساب کرکے لکھو اور اُس کے لئے فیلڈ بک بناؤ۔

۳ (ا) مثلثاتی پیمائش کرنیکے کیا اصول ہیں؟ اُس کے لئے بنیادی خط کیونکر پوری صحت کے ساتھ ناپتے ہیں۔ مختصر طور پر معہ نقشہ بیان کرو۔

(ب) ایک یکسان ڈھال دار زمین پر سو فٹ کے فولادی فیتے کی مدد سے بنیادی خط ناپا گیا۔ فیتہ دس پاؤنڈ کی قوت سے کھینچا گیا تھا۔ اور اُس خط کا ناپ ۲۵۷۱ فٹ لمبائی میں ہوا۔ اُس وقت ہوا کی گرمی ۴۲ درجہ فارنہائیٹ تھی۔ فیتہ صحیح ناپ ۶۲ درجہ تپش پر اور دس پاؤنڈ کے کھچاؤ سے دیتا ہے۔ اس خط کے دونوں سروں کے لیول کا فرق ۳۰ فٹ ہے۔ فولادی فیتہ کے پھیلاؤ کی شرح ۰.۰۰۰۰۰۶ فی درجہ فارنہائیٹ ہے۔ ان حالات میں خط بنیادی کا افقی طول نکالو۔

۴ - السمت (Azimuth) کے صحیح طور سے دریافت کرنے کے کون کون طریقے ہیں لکھو۔ اُن میں سے کسی دو کو بالتفصیل اور معہ نقشہ کے بیان کرو۔

۵ - تختہ مستوی کے ذریعہ ہم ارتفاعی خطوں کا نقشہ کیونکر

# امتحان بی۔ ای۔ دوم۔ شعبہ انجینیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۱۔ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## سول انجینیری تجویز — نشانات (۱۰۰)

**ہدایت**۔ جملہ (۱۰۰) نشانات کے سوال حل کیے جائیں

برطانوی معیاری تراشوں کی جدولیں استعمال کی جاسکتی ہیں۔

۱۔ دھکے کے بغیر اور دھکے کے ساتھ آنے والے زندہ بوجھ کا معادل مردہ بوجھ کتنا ہوتا ہے۔

حسب ذیل اشیا کی تنشی اور فشاری مضبوطیاں کیا ہیں اور ہر ایک کے لیے جزو تحفظ (factor of safety) کیا اختیار کیا جاتا ہے۔

(۱) تعمیری فولا (۲) ڈھلا لوہا (۳) چو بینہ (۴) پتھر کی چنائی (۵) اینٹ کی چنائی (۶) مٹی۔ (۱۰)

۲۔ ۹" چوڑی اور $\frac{1}{4}$۱" موٹی تختی کے لیے ایک دوہری پوشش کا التصاقی (Butt) روٹ دار جوڑ تجویز کرو۔ (۳۰)

۳۔ ۴۰ فٹ فصل کے ایک ڈھالیہ (shed) کے لیے فولادی قینچیاں درکار ہیں۔ اپنی مرضی سے کوئی سی قسم اختیار کر کے اس کو صرف مردہ بوجھ کے لحاظ سے تجویز کرو۔ تمام ارکان کے لیے I تراش اختیار کی جائے روٹوں کی تجویز کی ضرورت نہیں (۳۰)

۴۔ ۴۰' گہرے تالاب کے لیے چنائی کے کٹہ کی ایک موزوں تراش

۲۸۶

286

# امتحان بی ای دوسرا (میکانی) شعبۂ انجینیری ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۲ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## تجویز مشین و نقشہ کشی — نشانات ۱۰۰

ہدایت :- آخری سوال لازمی ہے ۔ اس کے علاوہ کوئی اور تین سوالات حل کیے جائیں ۔

۱ - جزو تحفظ کی تعریف کرو ۔ اور بتلاؤ کہ کن وجوہ کے لیے اس کا لحاظ رکھا جاتا ہے ۔

ذیل کی ضروریات کے لیے فولاد کا ایک دُھرا تجویز کرو :-

ترسیل کردہ اسپی طاقت = ۵۰

گردشن فی منٹ = ۱۵۰

$$\frac{\text{خماؤ کا معیارِ اثر دھرے پر}}{\text{مروڑ کا معیارِ اثر دھرے پر}} = ۰.۷۵$$

فولاد کی انتہائی مضبوطی = ۲۸ ٹن فی مربع انچ

جزو تحفظ = ۷ — ۲۰

۲ - ذیل کے حالات کے لیے ایک تسمہ کی تجویز کرو :-

ترسیل کردہ اسپی طاقت = ۲۵

چلانے والی چرخی کا قطر = ۱۸ انچ

تجویز کرو۔ ضابطے استعمال کیے جا سکتے ہیں۔ نراش کو قیام پذیری کے لیے جانچو۔

(۲۰)

۵۔ سب میں اوپر کی منزل کے ایک ۱۸' × ۱۴' کے کمرے کی کمانچہ (Jack arch) چھت کے لیے فولادی شہتیروں کڑیوں وغیرہ کی تجویز کرو۔ ان کی لاگت فی سو مربع فٹ چھت کیا ہو گی۔ اگر فولاد کا نرخ ؏۲۰ فی ہنڈرڈویٹ ہو۔

(۲۰)

۶۔ ایک $1\frac{1}{2}$ فٹ موٹی دیوار کے لیے جس پر بوجھ اس کے ذاتی وزن سمیت ۳ ٹن فی طولی فٹ ہے بنیاد تجویز کرو اور اس کی قیام پذیری کی جانچ کرو۔ بنیاد کی تہ پر زمین ایک ٹن فی مربع فٹ برداشت کر سکتی ہے۔

(۲۰)

دکھایا گیا ہے ۔ پلیٹوں کی چوڑائی ۹ انچ اور موٹائی ۵/۸ انچ
ہے ۔ ریٹوں میں جزئی زور (Shear Stress) = ۸ر۰ ×
پلیٹوں میں تنشی زور (Tensile Stress) ۔ دوہرے
جز میں ریٹوں کی مزاحمت = ۷۵ر۱ × اکہرے جز میں ریٹوں
کی مزاحمت ۔ پلیٹوں کی انتہائی مضبوطی ۲۸ ٹن فی مربع انچ
اور ریٹوں کی انتہائی مضبوطی جز میں ۲۳ ٹن فی مربع انچ
لی جائے ۔ ریٹوں کا موزوں قطر اور جوڑ کی قلیل ترین
استعداد (Efficiency) دریافت کرو ۔ ۲۰

۔ ڈھلواں فولاد کے سپر گیرس (Spur Gears) کے جفت
کی تجویز کرو ۔ جس کے ذریعہ ۲۰۰ اسپی طاقت منتقل ہو سکے ۔
گیرس کا تناسب ۲ : ۱ ہے ۔ چھوٹے پہیئے کی چال
۲۰۰ گردش فی منٹ ہے ۔ دھروں کا درمیانی فاصلہ
تقریباً ۳ فٹ ہے ۔ ۴۰



| | | |
|---|---|---|
| دوسری چرخی کا قطر | = | ۶ انچ |
| چرخیوں کا مرکزی فاصلہ | = | ۳۶ انچ |
| تسمہ کے مادے کا وزن | = | ۶۰ پونڈ فی مکعب فٹ |
| تسمہ کی موٹائی | = | ۰٫۲۵ انچ |
| چلانے والی چرخی کی چال | = | ۲۵۰ گردش فی منٹ |
| تسمہ کے مادے کی انتہائی مضبوطی | = | ۳۵۰۰ پونڈ فی مربع انچ |
| جزو تحفظ | = | ۷ |

۲۰

۳- چار ضربی یک استوانی گیس انجن ۲۵۰ گردش فی منٹ کی چال پر ۱۵ اسپی طاقت پیدا کرتا ہے۔ اڑن پہیئے کا وزن اس طرح تجویز کرو کہ چال کا مجموعی تغیر ۳ فی صد سے بڑھنے نہ پائے۔

اڑن پہیئے کے گھماؤ کا نصف قطر ۳ فٹ لیا جائے۔ ۲۰

۴- ذیل کی شکل میں ۱۲ ریوٹوں (Rivets) کا ایک جوڑ





# امتحان بی۔ای (دوسرا میکانی) شعبہ انجینیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۰ر اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

برقی انجینیری - پرچہ اول — نشانات ۱۰۰

**نوٹ:**— ہر حصہ سے صرف دو سوال حل کیے جائیں۔
سب سوال مساوی ہیں۔

## حصہ (الف)

۱۔ کرکوف کے کلیوں کو بیان کرو اور ان کی توضیح کرو۔
مزاحمت کی پیمایش کے ایم پیما اور وولٹ پیما کے طریقے میں دو الحاق (ل) اور (ب) استعمال کیے گئے ہیں جن کے خاکے ذیل میں درج ہیں۔ خاکہ (ل) کی صورت میں رو ۲۵ء۰ ایمپیر اور دباؤ ۱۸۰ وولٹ ناپے گئے۔ اگر مزاحمت کی قیمت $\frac{\text{وولٹ}}{\text{ایمپیر}}$ = اوم سے محسوب کی جائے تو اس قیمت میں فی صد خطا کیا ہوگی نیز مزاحمت "ز" کی صحیح قیمت معلوم کرو خاکہ (ب) کی صورت میں وولٹ پیما کی قرارت کیا ہوگی جب ایم پیما ۲ ایمپیر رو بتلاتا ہے۔

## حصہ (ب)

۴۔ (الف) ابتدائی اصولوں سے راست رو کی مشین میں پیدا ہونے والے مروڑ کے لئے جملہ اخذ کرو۔

(ب) راست رو کی موٹر کے حوالہ سے اصطلاح "چلنی خصوصیت" کا کیا مطلب ہے اختصار سے سمجھاؤ۔

۵۔ راست روکی ۲۵۰ وولٹ عاطف موٹر کے لئے ایک محرک کو تجویز کرنا مقصود ہے۔ اعظم رو ۶۷ ایمپر اور اقل رو اس قیمت کی ۴/۳ ہے۔ ناظر کی مزاحمت ۵ء اوم ہے محرک کے حصوں کی تعداد اور ان میں سے ہر ایک حصہ کی مزاحمت محسوب کرو۔ جو ضابطہ استعمال کیا جائے اس کو اخذ کرو۔

۶۔ راست رو عاطف مکون کے کھلے دور اور بوجھ کی خصوصیات سمجھاؤ۔ وضاحت سے سمجھاؤ کہ کیوں صرف عاطف مکون ثانوی خانوں کو بار کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

## حصہ (ج)

۷۔ مندرجہ ذیل میں سے کسی (۳) تین پر مختصر نوٹ لکھو۔

(۱) ناظر کا رد عمل (۲) درمیانی قطب (۳) تقلیب (۴) مالیت کا قوہ (۵) فاصلی مزاحمت (مکون کی)




۲ - متحرک آہنی ایم پیما کے عمل کو صاف ستھرے خاکوں کی مدد سے سمجھاؤ۔

۱۰ اوم والا ایک وولٹ پیما کا لچھا ۰٫۰۴۵ وولٹ (۴۵ ملی وولٹ) قوہ کے تحت پورے پیمانہ کا انصراف دیتا ہے۔ لچھے کی موثر گہرائی ۳ سمر چوڑائی ۲٫۵ سمر اور اس میں ۱۰۰ چکّر ہیں۔ پورے پیمانے کے انصراف پر کمانی کو قابو میں رکھنے والا مروڑ ۰٫۵ گرام سمر ہے فضا ربیں مقناطیسی کثافتِ بہاؤ دریافت کرو۔

۳ - اختناق کی تعریف کرو۔ ثابت کرو کہ جب کسی مادہ میں مقناطیسیت کے دوری تغیرات عائد کیے جاتے ہیں۔ تو توانائی کا نقصان اختناقی حلقے سے رقبہ کے متناسب ہوتا ہے۔

نفوذ پزیری کی تعریف کرو۔

---

# امتحان بی۔ ای۔ (تیسرا شعبۂ انجنیری (سیول و مکانی) ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ع

۱۶ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

مضبوطی اشیاء و نظریۂ تعمیر — نشانات ۱۰۰

ہدایت :۔ صرف پانچ سوال کے حل درکار ہیں، لیکن کسی ایک حصہ سے تین سے زیادہ سوال انتخاب نہ کیے جائیں۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

## حصہ (ا)

۱۔ نرم فولاد کا ایک I ۔ تراشی گرڈر ۲ فصلوں ا ب اور ب ج پر مسلسل ہے۔ ان فصلوں کا طول بالترتیب ۲۵ فٹ اور ۲۰ فٹ ہے۔ تراشش کی گہرائی ۳۰ انچ، چوڑائی ۸ انچ، بیٹھا تختی کی موٹائی ۱ انچ اور کور تختیوں کی موٹائی $\frac{1}{2}$ انچ فی تختی ہے۔ وہ اعظم پھیلا ہوا بوجھ محسوب کرو کہ گرڈر پر جس کے لداؤ سے اعظم زور $\frac{1}{2}$ ۵ ٹن فی مربع انچ سے متجاوز نہ ہو۔

۲۔ ایک لانبے ستون کے لیے آئیلر کا خم آور بوجھ کا ضابطہ حاصل کرو جبکہ اس کا نچلا سرا (direction-fixed) اور بالائی سرا صرف (position-fixed) ہو۔ اصطلاح (Slenderness Ratio) کی وضاحت کرو۔

۸- کیلوں کا معاشیاتی کلیہ بیان کرو اور اس کی تشریح کرو۔
۵۹۰ وولٹ قوہ کے تحت ۱۰۰ کلوواٹ کا ایک مستقل بوجھ پہنچانے کے لیے ۲ موصل والے ۵ میل طول کے طناب کی تجویز کرنا مقصود ہے۔ طناب کی قیمت معہ تنصیبی اخراجات (۶ قہ + ۳۰، ۱) روپیہ فی گز ہے۔ قہ ہر موصل کا رقبہ مربع انچوں میں ہے۔ سود اور فرسودگی ۱۰ فی صد ہوتی ہے (پورے اخراجات کی) اور ضایع شدہ توانائی ۵، آنہ فی اکائی کے معاوضہ سے حاصل ہوتی ہے۔ تار کی سب سے کفایتی جسامت اور اس کے متناظر قوہ کا گراؤ محسوب کرو۔ ایک میل طول والے اور ایک مربع انچ تراش کے طناب کی مزاحمت ۰۴۴، اوم فرض کی جائے۔

۹- سمجھاؤ کہ (Swinburne) کے آزمایش سے راست رو کے مشین کی استعداد کس طرح حاصل کی جاتی ہے۔
ایک عاطف موٹر جب اس پر بوجھ نہ ہو ۴۸۰ وولٹ قوہ کے تحت ۵، ۳ ایمپیر رو لیتی ہے۔ میدانی لچھے کی مزاحمت ۸۰۰ اوم اور ناظر کی مزاحمت ۶، اوم اور برشوں پر قوہ کا ڈھلاؤ ا وولٹ ہے۔
اس موٹر کی استعداد محسوب کرو جب اس کا ماحصل ۲۵ ب ق ط ہے۔ اس صورت میں برشوں پر ڈھلاؤ ۲ وولٹ ہے۔

نقطہ 'ف' پر ایک بوجھ 'و' ایسی مقدار کا آویزان ہے اور




سلاخوں کی تجویز اس طرح کی گئی ہے کہ تمام بندھن سلاخوں میں ۶ ٹن فی مربع انچ اور تمام داب روک ارکان میں ۵ ٹن فی مربع انچ زور پیدا ہوتا ہے۔ ترسیمی طریقہ سے نقطہ 'ف' کا انصراف معلوم کرو جبکہ ے = ۱۳۰۰۰ ٹن فی مربع انچ۔

۴۔ جب کہ ایک ٹن کا متحرک بوجھ دیے ہوئے (Braced Girder) پر سے گذرتا ہے تو سلاخوں اب اور اج میں پیدا شدہ




قوتوں کا تغیر بتانے کے لیے پیمانہ پر اشکال کھینچو۔ بتاؤ کہ ان اشکال کی مدد سے اب اور اج میں پیدا شدہ اعظم زور جبکہ گرڈر پر

ایک ڈھلوان لوہے کے ۱۶ فٹ لانبے ستون کے دونوں سرے بہ لحاظ سمت ثابت ہیں ستون کے بیرونی اور اندرونی قطر بالترتیب ۸" اور ۶" ہیں۔ رینکین - گورڈن ضابطہ سے اس ستون کی انتہائی مضبوطی معلوم کرو جبکہ م$_1$ = ۳۶ ٹن فی مربع انچ اور م$_2$ = $\frac{1}{1600}$

۳۔ لامی کا موٹی دیوار کے استوانوں سے متعلق نظریہ اس حالت کے لیے بیان کرتے ہوئے بیرونی و اندرونی سطحوں پر زور معلوم کرو جبکہ ان مقامات پر نصف قطر ر$_1$ اور ر$_2$ ہوں اور بیرونی و اندرونی دباؤ بالترتیب ح$_1$ اور ح$_2$ ہیں۔

(ا) قوائی صدر نل کا اندرونی قطر ۶" اور دیوار کی موٹائی ۱$\frac{1}{2}$ انچ ہے۔ اگر محیطی زور ۶،۰۰۰ پونڈ فی مربع انچ سے متجاوز ہونے نہ پائے تو جائز اعظم اندرونی دباؤ معلوم کرو۔

۴۔ ہموار تراشش کے ایک شہتیر کا طول ۳۰ فٹ ہے اور اس کو ۲۰ فٹ درمیانی فصل کے دو سہاروں پر اس طرح سہارا گیا ہے کہ سیدھے جانب کے سہارے سے پیشتر کا دایاں سرا ۱۰ فٹ باہر نکلا ہوا ہے۔ شہتیر کے پورے طول پر ہموار بوجھ پھیلا ہوا ہے۔ اگر سہارے سے باہر نکلے ہوئے سرے کا انصراف ۰٫۶ انچ ہو تو سہاروں کے درمیانی نقطہ پر انصراف معلوم کرو۔

## حصہ (ب)

۵۔ ایک برآمدہ بیرم فریم کے ابعاد نقشے میں دیے گئے ہیں۔

معلوم کرو (۱) اُفقی ڈھکیل (۲) انتصابی تعامل (۳) ہر وزن کے مقام پر خماؤ کے معیار (۴) اعظم مثبت خماؤ کا معیار اور (۵) ہر وزن کے مقام پر محوری ڈھکیل کیا ہیں۔

۸ - ایک (Suspension) زنجیر کے کسی تراشش پر تناؤ کے لیے جملہ حاصل کرو جبکہ زنجیر کا اختیار کردہ منحنی ٭ کافی اور اس پر لداؤ ہموار پھیلے ہوئے بوجھ کا ہے - جملہ حاصل کرنے میں یہ فرض کرو کہ زنجیر کا ذاتی وزن بہ لحاظ اس ہموار پھیلے ہوئے بوجھ کے جس کو کہ وہ سہارتی ہے قابلِ لحاظ ہی نہیں ہے۔

محسوب کرو کہ ایک (Suspension) پل کے زنجیروں میں جن کی تعداد ۳ ہے اعظم اور اقل تناؤ کیا ہونگے اگر اس پل کی فصل ۴۰۰ فٹ اور (dip) ۳۲ فٹ اور اس پر ۱/۲ ۱ ٹن فی طولی فٹ کے ہموار پھیلے ہوئے بوجھ کا لداؤ ہے اور زنجیر کا وزن نظر انداز کیا جا سکتا ہے۔

۲ ٹن فی طولی فٹ کا ہموار پھیلاؤ بوجھ جس کا طول گرڈر کے طول سے زیادہ ہے گزرتا ہے کس طرح معلوم کیا جاسکتا ہے۔ جبکہ ایسا بوجھ گزرے اور صدر گرڈر تعداد میں دو ہوں تو متذکرہ ارکان میں پیدا شدہ اعظم قوتیں معلوم کرو۔

۷ - تحلیلی طریقہ سے ثابت کرو کہ ۲ - قبضہ مکافی کمان کی صورت میں جبکہ اس کے کسی تراشش پہ جمود کا معیار آچ قط طہ ہے (جہاں آچ = چوٹی کے تراش کا جمود کا معیار اور طہ = نقطہ زیر بحث پر کمان کے مماس کا زاویہ اُفقی کے ساتھ ہے) اُفقی ڈھکیل ذیل کے جملے سے حاصل ہوتی ہے

$$ڈ = \frac{۵ و}{۸ ل^۳ ا} ل (ل - ل_۱)(ل^۲ + ل ل_۱ - ل_۱^۲)$$

ل = کمان کی فصل، و = واحد مرتکز بوجھ

ا = کمان کی چوٹی کا ارتفاع،

$ل_۱$ = مرتکز بوجھ کا بائیں سرے سے فاصلہ۔

یا

مکافی کمان پر جس کی فصل ۴۰ فٹ اور ارتفاع ۱۰ فٹ ہے ۴ ٹن کے ۲ مرتکز بوجھ اکٹھے بائیں جانب بالترتیب ۸ فٹ اور ۲۴ فٹ افقی فاصلہ پر عمل کرتے ہیں اور کمان صرف سروں پر قبضہ دار ہے۔ یہ فرض کرتے ہوئے کہ کمان کی کسی تراش پہ جمود کا معیارِ اثر آچ قط طہ ہے (جہاں آچ = چوٹی پر کمان کی تراشش کا جمود کا معیار اور طہ زیر بحث نقطہ پر کمان کے محور کے مماس کا اُفقی سمت کے ساتھ زاویہ)

# امتحان بی۔ ای سوم شعبۂ انجنیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

---

دارالدی ہشت — وقت ۳ ساعت

---

محکم کنکریٹ۔ — نشانات (۱۰۰)

---

۱۔ کیا سمنٹ قدرتی حاصل ہے یا مصنوعی شئے ہے اگر یہ پہلی نوعیت کی ہے تو بتاؤ کہ یہ ہندوستان میں کہاں اور کیسے پائی جاتی ہے اور اگر یہ مصنوعی شئے ہے تو بتاؤ کہ اس کو تجارتی پیمانہ پر بنانے کا طریقہ کیا ہے؟ ہندوستان میں یہ کن کن مقامات پر تیار کی جاتی ہے۔ ۱۰

۲۔ ذیل میں سے کسی ایک کا جواب دو۔
کن مختلف اشیاء سے سمنٹ کنکریٹ محکم کی جا سکتی ہے ان میں سے ہر ایک سے محکم کرنے کے فوائد بہ اختصار بیان کرو۔

یا

خاکوں کی مدد سے مختصر طور پر بیان کرو کہ تجربہ خانہ میں سمنٹ پر کون کون سے تجربے کئے جاتے ہیں۔ ۱۰

۳۔ خاکہ میں دیئے ہوئے ہال کے لئے سلوں اور شہتیروں اور ۱۰ فٹ بلند ستونوں کی تجویز کرو جب کہ زندہ بوجھ

پائی جاتی ہے




یا

کاؤنٹر فورٹس کے ساتھ ایک پشتہ دیوار کی تجویز کرو۔ کاؤنٹر فورٹس ۱۰ فٹ مرکزوں پر ہوں گے۔ دیوار کی بلندی ۱۵ فٹ ۔ یہ مورم کی بھرت کو سہارتی ہے ۔ ۴۰

نوٹ ۔ فشاری تنفشی اور فرضی مضبوطی اور ن وغیرہ کی قیمتیں طلبہ خود اختیار کریں۔

---

۴۰ پونڈ فی مربع فٹ ہے۔







۴۰

۴ - ذیل میں سے کسی ایک کو حل کرو۔

ایک نالہ کی تراشش دی گئی ہے اس پر محکم کنکریٹ کے پُل کی تجویز کرو۔ زندہ بوجھ ۱۰۰ پونڈ فی مربع فٹ اختیار کیا جائے۔ نالہ کی تہہ کی سطح سے ۸ فٹ گہرائی پر عمدہ چٹانی مٹی

# امتحان بی۔ای۔ سوم (سول) شعبہ انجینیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۹؍ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

## آبپاشی و قوت آب — نشانات (۱۰۰)

**ہدایت**:۔ پانچ سوال حل کیے جائیں جن میں سوال نمبر (۱) لازمی ہے نشانات سب کے مساوی ہیں۔

۱۔ ایک طاقت نہر (Power canal) کے لیے تراش تجویز کرو جو حسب ذیل شرائط کو پورا کرے۔

(۱) طاقت پیدا شدنی — ۵۰۰۰ کیلوواٹ
(۲) قابل حصول ارتفاع — ۱۰۰ فٹ
(۳) اعظم بار (Peak load) اوسط سے ۵۰ فی صدی زیادہ
(۴) کون کی استعداد — ۹۰ فی صدی
(۵) نہر کی استرکاری — چونا کنکریٹ سے
(۶) نہر کا ڈھال — ۵۰۰۰ میں ۱

۲۔ چنائی کے ایک چھلک کٹہ کی تجویز کرو جس کی بلندی ۵۰ فٹ اور جس پر پانی کا ارتفاع ۴ فٹ ہو۔ بنیاد سخت مورم کی ہے۔ اور دبلیز دندانہ دار (dentated) ہے۔ اٹھاؤ (uplift) پانی کے دباؤ کا ۲۵ فی صدی مانا جائے۔

# امتحان بی۔ای سوم (سول)

سنہ ۱۳۵۵ ف م سنہ ۱۹۴۶ ع

۲۲ - اردی بہشت

## مضمون آبرسانی و حفظانی انجینیری

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

ہدایات — نمبر ۱ و ۵ لازمی ہیں — ان کے علاوہ کوئی تین سوال حل کئے جائیں — لیکن کسی حصہ سے مجموعی طور پر تین سے زیادہ نہ ہوں —

### حصہ اول

۱ تقطیر کے عمل کو بیان کرو ۔ بیس ہزار کی آبادی کو مقطر پانی کی فراہمی کے لئے ایك سست ریگ مقطارہ کی تہ (Slow Sand Filter bed) کی تجویز کرو۔ ۲۶

یا

مائع کلورین کے ذریعہ پانی کی جراثیم کشی (Sterilization) کے عمل کو بیان کرو اور استعمال ہونے والے آلات کا خاکہ کھینچو ۔ کلورین کی کس قدر فاضل مقدار کی اجازت ہے اور اس کا امتحان کس طرح کیاجاتا ہے ۔ خالص اور خوش گوار پانی کی خصوصیات کیا ہیں ۔

۲ ایك ڈھلے لوہے کے نل میں سیسہ کا جوڑ کس طرح بٹھایا جاتا ہے ۔ پانی کے اندر کام کرتے ہوئے کون سی احتیاطی تدابیر ضروری ہیں ۔ ۱۶

۳- اگر آبپاشی کا ایک منصوبہ ایک ذخیرہ آب پر مشتمل ہو اور اس کے لیے پیمائش کرنے کے لیے کہا جائے تو آپ اسے کس طور پر عمل میں لائیں گے اور ابتدائی مراحل میں اور آخری مراحل میں کیا مواد اکٹھا کریں گے۔

۴- اگر بارش کے ۴۰ سال کے اعداد موجود ہوں تو قابل بھروسہ ماحصل (dependable yield) کس طرح معلوم کیا جائیگا۔ قابل بھروسہ ماحصل کی تشریح کرو۔

۵- چنائی کے کٹہ کے مختلف اجزا کیا ہوتے ہیں۔ ان میں ہر ایک کا مقصد بیان کرو۔

۶- چھلک کٹہ کے نیچے جو تحفظی کام (Protective works) اختیار کیے جاتے ہیں ان کی مختلف قسمیں کیا ہیں اور بنیاد کے تعلق سے ان کے استعمال کی تشریح کرو۔

292(A) ۲۹۲(الف)

# امتحان بی۔ ای۔ آخری شعبہ سیول انجینیری ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۲ اسفندار ۱۳۵۵ف بہشت — وقت ۲½ ساعت

سڑکیں اور پل — نشانات ۵۰

(نوٹ:۔ ۶ نشانات صفائی کے لئے محفوظ ہیں)

۱۔ فرض کیجئے کہ کسی پل کے ٹوٹ جانے اور اس کے ایک حصّے کے بہہ جانے کی اطلاع وصول ہوئی۔ تفصیلی طور پر بیان کیجئے کہ آپ کن کن امور کی دریافت اور تحقیق کریں گے تاکہ اس حادثہ کے اسباب معلوم کریں۔ ۲۰

یا

ایک محکم کنکریٹ کے (Slab) کا پلیہ تجویز کیجئے۔ جس کے پایہ اور پیل پایہ چنائی کے ہوں۔ اس کے تین خانے ہوں گے۔ ہر خانہ کا فصل ۱۰ فٹ اور پایوں کی بلندی نالہ کی تہ سے ۶ فٹ اور بنیاد ۵ فٹ عمیق رکھی جائیگی طولی اور آڑی، تراش کے ذریعہ جملہ ابعاد واضح کئے جائیں ۲۰

۲۔ سڑک کی سطح کے لئے روڑی کی پانی سے ہم بستگی بھاپ بیلن کے ذریعہ کرنے کا طریقہ بیان کیجئے۔ دوران کار میں کیا احتیاطیں کی جائیں تاکہ عمدہ سطح تیار ہوسکے؟ ۱۲

۳ ایك ٦ انچه ڈھلے لوھے کے صدر نل سے پون انچ کا (Con-nection) کس طرح دیا جائیگا۔ کون سے مسالے اور اوزار استعمال میں آئینگے۔ ١٦

۴ کسی تین کا مختصر بیان لکھو اور کسی ایك کا واضح خاکه کھینچو۔
(۱) (Ball Cock) (۲) دو عمله هوا کواڑی (Double acting air value) (۳) (Screw Down tap) (۴) طوم کواڑی (Sluice value) ١٦

٥ بیس (۲۰) افراد کے ایك خاندان کے لئے ایك (Sceptic Tank) کی تجویز کرو۔ اس کا خاکه کھیچو۔ اور سمجھاؤ که (Sceptic Tank) کس طرح عمل کرتا ھے۔ ٢٦

٦ ایك پبلك خود کار فلش پیشاب خانه (Public automatic flushing urinal) کا سطعی خاکه اور روکار کھیچھو جس میں چھه نشستین هوں۔ ١٦

٧ کسی تین کا بیان لکھو اور کسی ایك کا واضح خاکه کھیچو۔
(۱) گلی پھندا (Gully Trap) (۲) (Ventilating Shaft) (۳) (Flushing Tank) (۴) مانس موکھا (Manhole) ١٦

# امتحان بی۔ای (آخری) شعبہ سیول انجینیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۱ اردی بہشت — وقت ۱½ ساعت

ریلوے انجینیری — نشانات ۵۰

کوئی تین سوالات حل کیے جائیں۔

۱۔ (ا) مستقل راستے کے بنانے کے مختلف طریقے معہ تراشی نقشہ جات بیان کرو۔

(ب) ریلوے سلیپر (Ry Sleeper) کے اقسام بیان کرو اور مندرجۂ ذیل امور کے متعلق ان کی موزونیت کا مقابلہ کرو۔

(۱) وضع۔ (۲) وزن۔ (۳) استعمال کی سہولت۔ (۴) ابتدائی خرچ۔
(۵) متوالی خرچ۔ (۶) ناکارہ سلیپر کی قیمت۔

۲۔ ایک چوڑی گیج کی لائن سے دو درجہ کا منحنی بناتے ہوئے ایک ۱۲ میں ۱ کا "ٹرن آوٹ" (1 in 12 turnout) بنانا ہے۔ اس کا نقشہ معہ ناپ کے صاف طور سے بناؤ۔

۳۔ (ا) مختلف قسم کے سگنل جو ریلوے میں مستعمل ہیں اُن کا نقشہ معہ ناپ کے بناؤ۔ سگنل کے تمام پرزوں کا نام اور ہر پرزے کا فعل بیان کرو۔

(ب) (Inter locking) "انٹرلاکینگ" سگنل کا مقصد کیا ہے۔ خاکوں کے ساتھ وضاحت کرو۔ اس قسم کے سگنل کے فوائد

۲

# یا

روڑی کی سڑک کی نگہداشت کس طرح کی جاتی ہے؟ سطح کی
تجدید اور ترمیم کے کیا اصول ہیں؟ ۱۲

۳۔ روڑی کی ایک مجوزہ سڑک کے تفصیلات آڑی، تراش
کے ذریعہ تفصیلی طور پر بتلائیے۔ سڑک کی سطح کا جملہ عرض
۲۴ فٹ اور سطح کے بیچ کے روڑی کے حصے کا عرض
۱۲ فٹ رکھا جائے۔ ۱۲

# یا

سیمنٹ کی ایک شہری سڑک کا تراش بتلایا جائے جس
میں بیچ کے سیمنٹ کے حصّہ کا عرض ۲۰ فٹ ہے۔ ۱۲



# امتحان بی-ای-دسوم میکانی شعبۂ انجنیری ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۷/اردی بہشت وقت ۳ ساعت

## نظریۂ مشین نشانات

صرف پانچ سوال حل کیے جائیں۔ سب سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱- تیز واپسی میکانیت کی بتائی ہوئی وضع (شکل ۱) کے لیے رفتار اور اسراع کے اشکال کھینچو جب کرنک ب ج ۶۰ گ ف م کی ہم وار چال سے موافق سمت ساعت گردش کر رہا ہے۔



شکل (۱)

کماچہ دار بیرم ا د اور کرنک ب ج بالترتیب ا اور ب کے گرد

کیا ہیں - ان کے عمل کے طریقہ کو تفصیل سے بیان کرو -

۴ - مستقل راستہ میں عام طور پر کیا خرابیاں پائی جاتی ہیں اور اُن کو کس طرح دور کیا جاتا ہے تفصیل سے بیان کرو -

---

۰.۵ ۹ سے ہٹے ہوئے ہیں اور ان کے متکافی اوزان بالترتیب ۲۵۲۰ اور ۴۰ ۲۴ ۲ پونڈ ہیں۔ دوسرے دو کرنک ۱ اور ۴ کے متکافی اوزان اوران کے اضافی مہانے معلوم کرو تاکہ سب متکافی اوزان ابتدائی جفت اور قوتوں کے لیے متوازن ہوں۔ کرنک شافٹ کے مرکزی خط کے ساتھ ناپے ہوئے کرنکوں کے درمیانی فاصلے ۱ اور ۲ کے درمیان ۵۲۷۳ انچ ۲ اور ۳ کے درمیان ۶۰ انچ اور ۳ اور ۴ کے درمیان ۴۵ انچ ہیں

۵ ـ ایک موٹر کار کے گردشی اجزار ۱۳۰ پونڈ وزن اور ۸ انچ گردشی نصف قطر والے (Radius of Gyration) ایک اڑ پہیئے کے مساوی ہیں۔ موٹر کار ۲۰ میل فی ساعت کی رفتار سے مڑتی ہے اور مڑنے نصف قطر ۶۰ فٹ ہے۔ انجن کی ذیل کی وضعوں میں (Gyroscopic) گردشی جفت کی مقدار اور اس کا موٹر پر کا اثر معلوم کرو (ا) جب انجن کا دھرا موٹر کے طولی محور (Longitudinal axis) میں مقیم ہے اور آگے سے پیچھے کی طرف دیکھنے پر موٹر کی گردش موافق سمتِ ساعت ہے۔ انجن کی رفتار ۸۰۰ گ ف م (ب) انجن کا دھرا موٹر کے عرضاً (Transversely across) رکھا گیا ہے اور بائیں ہاتھ سے سیدھے ہاتھ کی طرف دیکھنے پر انجن کی گردش موافق سمتِ ساعت ہے۔

۶ ـ ہم وار گردشی رفتار سے حرکت کرنے والے ایک ''کیام'' کے ذریعہ ایک کواڑی کی متکافی حرکتِ عمل میں لائی گئی ہے۔ کواڑی کے

گردش کرتے ہیں۔ ب ج = ۴ انچ، د ھ = ۶ انچ، ھ کا خطِ ضرب
ا ب کے علی القوائم اور ل و سے ۱۲ انچ کے انتصابی فاصلہ پر واقع ہے
پیمانہ ۱ انچ = ۵ انچ فی ثانیہ اور ۱ انچ = ۲۵ انچ فی ثانیہ فی ثانیہ
۲ - اڑ پہیہ کے فرائض بیان کرو اور بتاؤ کہ گھماؤ کے معیارِ اثر کے
نقشہ کی مدد سے اس کی کمیت اور ابعاد کو کس طرح محسوب کیا جا سکتا
ہے۔
۹۰ گ . ف . م کی رفتار سے چلنے پر ایک اڑ پہیہ کی ذخیرہ کردہ توانائی
۳۰۰۰۰۰ فٹ پونڈ ہے۔ مزید بوجھ عائد کرنے کی وجہ سے اس کی رفتار
۸۹ گ . ف . م تک ۲ ثانیوں میں گھٹا دی جاتی ہے۔
ذخیرہ کردہ توانائی میں تخفیف اور اڑ پہیہ کے اس کمی رفتار کے
دوران میں پیدا شدہ اوسط اسپی طاقت محسوب کرو۔
۳ - مقصودہ وضع میں میکانیت کو رکھنے کے لیے ناظم کے ہر گولے پر
قطراً عائد کردہ قوت کے مشاہدہ سے کمانی ناظم کے گولوں کو
ضبط میں رکھنے والا کمانیوں کا اثر معلوم کیا جا سکتا ہے۔ یہ قوت
۱۵ ق ـ ۳۰ پونڈ کے مساوی ہوتی ہے جہاں ق گولے کی گردش
کا نصف قطر ہے۔
ہر گولے کا وزن ۶ پونڈ اور گ . ف . م ۲۷۰ رہنے پر گردش
کا نصف قطر معلوم کرو اور نیز کمانی کی ابتدائی قوت میں اضافہ
تاکہ ناظم (Isochronous) بن جائے۔ اس صورت میں رفتار
کیا ہوگی؟
۴ - ۴ کرنک والے انجن کے درمیانی دو کرنک ۲ اور ۳ ایک دوسرے سے

محور کے گرد آزادانہ گردش کرتا ہے۔ پہیہ د کا محور ا، ب اور ج کے مشترکہ محور کے گرد گردش کرسکتا ہے۔ پہیہ ھ، د سے گیر کرتا ہے۔ پہیوں کے قطر ا، ۸ انچ، ب اور ج، ۵ انچ، د، ۳ انچ، اور ھ، ۴ انچ ہیں۔

۵ اپنی ثابت محور کے گرد ۶۰ گ۔ف۔م کرنے پر درج ذیل معلوم کرو۔

(ا) ج کی رفتار اگر د کا محور ثابت ہو۔

(ب) پہیہ ج کو ثابت کرنے پر د کی اپنی محور کے گرد کی رفتار۔

(ج) پہیہ ج کو ثابت کرنے پر د کے محور کی ا، ب اور ج کے مشترکہ محور کے گرد کی رفتار

۶۰۰ گ۔ف۔م پر چلنے والے ایک دھرے پر دو گیر پہیے ا اور ب ہیں۔ اس دھرے سے متوازی رکھے ہوئے دوسرے ایک دھرے پر دو گیر پہیے ج اور د ہیں جن کا مقام حسبِ خواہش بدلا جاسکتا ہے اور جو بالترتیب ا اور ب سے گیر کرکے دوسرے دھرے کو دو رفتاریں دیتے ہیں۔ دوسرے دھرے کی رفتاریں ٹھیک ۳۷۵ اور تقریباً ۲۲۰ گ ف م ہیں۔ دونوں دھروں کا درمیانی فاصلہ تقریباً ۶٫۷۵ انچ ہے اور ہر گیر پہیے کے دانتوں کی قطری گھائی ۴ ہے۔

تمام گیر پہیوں کے دانتوں کی تعداد اور دھروں کے درمیان کا صحیح فاصلہ معلوم کرو۔

ثابت کرو کہ گیر پہیوں کے جوڑے کے دانتوں کے درمیان گھائی کی رفتار نقطہ تماس اور گھائی نقطہ کے درمیانی فاصلہ کے متناسب ہے۔

(Stem) کے سرے پر ایک منحنی سطح سے کیام کا تماس رکھا جاتا ہے ۔ اس سطح کا نصف قطر ۳ہے اور اس سطح کے منحنی کا مرکز کواڑی کی (Stem) کے مرکزی خط پر واقع ہے ۔ کواڑی کی حرکت سادہ موسیقی، اس کا اٹھاؤ ½ ۱ انچ اور اس کی حرکت کا خط کیام کے مرکز گردش میں سے گزرتا ہے ۔ کیام کا اقل نصف قطر ۲ انچ لیتے ہوئے ذیل کی شرائط کی تکمیل کے لیے کیام پروفائل (Profile) کھینچو ۔

| کیام کا طے کردہ زاویہ | ۷۰° | ۶۰° | ۵۰° | ۲۲۰° |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| کواڑی کی حرکت | اٹھاؤ | پوری طرح کھلا | گراؤ | پوری طرح بند |

۷ ۔ موٹر کو موڑنے کی ایسی میکانیت کو خاکہ کھینچ کر بیان کرو جس میں موٹر کو موڑتے وقت چاروں پہیوں کے محور ایک ہی نقطہ پر ملتے ہیں ۔ صحیح قسم کی حرکت کے لیے اس نقطہ کا تعین کرو اور بتاؤ کہ یہ شرط ہر صورت میں تکمیل پاتی ہے ۔

۸ ۔ شکل (ب) میں بتائے ہوئے پہیئے ا، ب اور ج کا محور مشترک ہے اور ا اور ب ایک ہی دھرے پر کس دیئے ہوئے اور مرکب ہیں ۔ پہیئہ د، ب اور ج سے گیر کرتا ہے ۔ اور اپنی

شکل (ب)

# امتحان بی۔ای (آخری) میکانی شعبۂ انجینیری ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۱۹ امرداد ی پنجشنبہ — وقت ۳ ساعت

اطلاقی حرحرکیات (پرچۂ سوم) — نشانات (۱۰۰)

ہدایت:۔ (۱) بھیل ٹی بھاپ جدول اور ح۔ فہ کے نقشے استعمال کئے جا سکتے ہیں۔

(۲) کوئی چھ سوال حل کرو۔ تمام سوالات کے نشان مساوی ہیں چار نشان عام صفائی اور نہایت ستھرے خاکوں کے لئے محفوظ ہیں۔

۱۔ ایک امونیہ تبریدی مشین کے سردآلہ میں تپش ۵° ف اور بچپاؤ کے بعد کی تپش ۹۰° ف ہے۔ سردآلہ میں بخار کو ۹۰° ف پر تکثیف کیا جاتا ہے جس کے بعد بخار ایک پھیلاؤ کواڑی میں سے گزرتا ہے۔ کارکردگی کی قدر معلوم کرو۔ جب کہ حرناگزاری بچپاؤ کے اختتام پر بخار (ا) عین خشک اور سیر شدہ ہے اور (ب) ۸۵ فیصد سیر شدہ ہے۔ مائع امونیہ کی نوعی حرارت ۱٫۱ اور تبخیر کی مخفی حرارت ۵۶۶ - ۰٫۸ ت° (ف) لی جائے۔

۲۔ ۹۰۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق پر ۲ پونڈ ہوا کو جس کا حجم ایک مکعب فٹ ہے اس کے تین گنے حجم تک ہم تپشی طور پر پھیلایا جاتا ہے۔ اس ہوا کو اب ۵۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق تک حرناگزاری طور پر مزید پھیلایا جاتا ہے۔ اس نقطہ سے ہوا کو ہم تپشی طور پر ایسے حجم تک بچپکایا جاتا ہے کہ جس حجم سے مزید حرناگزاری بچپکاؤ پر وہ اپنا ابتدائی حجم، دباؤ اور تپش

۵۔ کرٹس قسم کی دھکا ٹربین میں دو درجے ہیں، ہر درجہ میں منفذوں کا ایک سٹ، تین گردش کرنے والے اور دو ساکن پروں کے سلسلے ہیں۔ منفذوں کے پہلے سٹ میں خشک سیر شدہ بھاپ کو ۲۰۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق سے ۴۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق تک پھیلایا جاتا ہے۔ متحرک پروں کی حرکت کی سمت سے منفذ ۲۰° پر مائل ہیں اور اول الذکر کی رفتار ۵۰۰ فٹ فی ثانیہ ہے۔ پہلے درجہ کے تینوں متحرک اور دونوں ساکن پروں کے زاویے اور آخری متحرک پرہ سے نکلنے والی بھاپ کی مطلق رفتار معلوم کرو۔ ایک سٹ میں تمام متحرک پروں کے داخلی اور خارجی زاویے وہی قرار دو۔

۶۔ پھیلاؤ کے دوران میں حجم میں فی اکائی اضافہ کے لئے حرارت کے انجذاب اور استرداد کی شرح کے لئے جملہ حاصل کرو۔ ان حالتوں کی تشریح کرو جبکہ پھیلاؤ (ا) ہم تپشی اور (ب) دحمⁿ = مستقل، قوانین کے تحت عمل میں آتا ہے۔ دوسری صورت میں تم حاصل کردہ جملہ سے کیا نتیجہ اخذ کروگے جبکہ "ن" کی قیمت "جہ" سے زائد یا کم ہے۔ کسی گیس کا پھیلاؤ دحم^۱٫۴۵ = مستقل، قانون کے تحت عمل میں آرہا ہے۔ (جہ = ۱٫۴۳۸) حرارت کے انجذاب یا استرداد کی شرح اس وقت معلوم کرو جبکہ د = ۱۲۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق۔

۷۔ پٹرول موٹر کے استوانوں کا ضرب اور قطر بالترتیب ۱۲۰ مم اور ۹۰ مم ہے اور نسبت پچکاؤ ۴٫۴ ہے، داخلی کوارٹی ۰٫۰۵ ضرب پر بند ہوتی ہے اور اس وقت چارج کی تپش اور دباؤ بالترتیب ۵۰° مئی اور ۱۳٫۹ پونڈ

دوبارہ حاصل کر لیتا ہے کُل بیرونی کام اس نقطہ پر جہاں حرنا گزاری پچکاؤ شروع ہوا تھا۔ دباؤ، حجم اور تپش، دور میں رد کردہ حرارت اور اور اس کی حراری استعداد معلوم کرو، فرض کرو کہ غ ج = ۲۳۸ء ،
غ م = ۱۷۰ء اور جی = ۱۴۰۰ فٹ پونڈ فی م ح ا۔

۳۔ خشک دود کش گیس کی رسد تشریح بلحاظ حجم ذیل میں دی گئی ہے۔

| | |
|---|---|
| $CO_2$ | ۱۱ء۹ فیصد |
| $CO$ | ۱ء۰ " |
| $O_2$ | ۶ء۲ " |
| $N_2$ | ۸۱ء۸ " |

فی پونڈ کوئلہ بھٹی میں ہوا کی کشیدہ مقدار معلوم کرو۔ فرض کرو کہ کوئلہ میں ۸۶ء۸ فیصد کاربن ہے۔

۴۔ انجن کے استوانہ میں ۶۰ پونڈ فی مربع انچ مطلق پر خشک بھاپ کو داخل کیا جاتا ہے۔ بھاپ کی کل رسد کا ۲۰ فیصد داخلہ کے دوران میں تکثیف ہو جاتا ہے۔ پھیلاؤ کے دوران میں جیسے کہ تپش گرتی جذب شدہ حرارت کا ۳/۴ حصہ ہموار شرح سے واپس ہوتا ہے۔ اگر پھیلاؤ مکمل ہو اور عقبی دباؤ ۴ پونڈ فی مربع انچ مطلق تو پھیلاؤ کے آخر میں خشکی کی کسر معلوم کرو اور خارجی بھاپ کو کیفی لحاظ سے ہم جنسی تصور کرتے ہوئے خارجی ضرب کے اختتام پر بھی خشکی کی کسر محسوب کرو۔ فصل کے حجم اور حرارت کے عام نقصانوں کو نظر انداز کیا جائے اور پانی کی نوعی حرارت کو مستقل اور اکائی فرض کیا جائے۔

# امتحان بی۔ای (آخری) میکانی شعبہ انجینیری سوم سنہ ۱۳۵۵ف ۱۹۴۶ء

۲۲ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

ماقوائی مشنری۔ — نشانات (۱۰۰)

**ہدایت**۔ (۱) کل چھ سوال حل کیے جائیں۔ (۲) کسی ایک حصہ سے بھی دو سے زائد نہ ہوں۔

## حصۂ اول

۱۔ جبکہ ایک دھار جس کا تراشی رقبہ "ا" مربع انچ اور رفتار "ر" فٹ فی ثانیہ ہے ایک چکنے پرے سے مماسی طور پر ٹکراتی ہے اور اس طرح اس کی سمت میں زاویہ "فہ" کا انحراف عمل میں آتا ہے تو پرہ پر پیدا شدہ قوت کی سمت اور مقدار کے لیے جملے حاصل کرو۔

قوت کی مقدار اور سمت محسوب کرو جبکہ "ا" = (۳) مربع انچ "ر" = ۱۰۰ فٹ فی ثانیہ اور "فہ" = ۱۲۰°

۲۔ ایک پرہ کی رفتار (۵۰) فٹ فی ثانیہ ہے۔ پانی پرہ کی سمت حرکت کے لحاظ سے پرہ پر (۳۰°) پر ٹکراتا ہے اور (۱۴۵°) پر پرہ کو چھوڑتا ہے اگر داخلہ پر پانی کی مطلق رفتار (۱۰۰) فٹ فی ثانیہ ہے تو حسبِ ذیل محسوب کرو۔

(۱) داخلی اور خارجی نقاط پر پرے کے سروں کے زاویے۔

(۲) فی مکعب فٹ پانی پرہ پر کیا ہوا کام

(۳) استعداد

فی مربع انچ مطلق ہے۔ خارجی کواڑی ۸۵،۰۰ ضرب پر کھلتی ہے اور اس نقطہ پر دباؤ ۱۵ پونڈ فی مربع انچ مطلق پایا جاتا ہے۔ سالی سکڑاؤ کی مقدار کو ۲ فیصد فرض کرتے ہوئے اخراجی کواڑی کی کھلائی کے وقت استوانے کے مافیہ contents کی تپش معلوم کرو۔ اور فی سنٹ اخراج کے ذریعے ردکردہ حرارت کا اندازہ کرو۔ اگر موٹر کے چار استوانے ہوں اور اس کی چال ۱۰۰۰ ، اگ ف م ہو نوعی حرارت کو اوسطاً ۲۴، لیا جائے۔

۸ - ذیل میں سے کسی چار پر مختصر نوٹ لکھو۔

(ا) تبریدی عامل کا انتخاب

(ب) انجن کا انتخاب۔ ڈیزل یا پٹرول، تجارتی گاڑی۔ بس یا لاری میں استعمال کے لئے۔

(ج) بھاپ تربینوں کی چال کا انضباط

(د) produeer gas کا نظریہ۔

(ھ) رسی بریک کے ذریعہ کسی انجن کی بریک اسپ طاقت کی تعیین۔



محسوب کرو۔

## حصہ سوم

۷۔ صاف ستھرے نقشے کھینچ کر حسب ذیل کا عمل بیان کرو اور ان کی تجویز کے اساس کو سمجھاؤ۔

(۱) ماقوائی توج

(۲) ماقوائی جامع

(۳) دھار پمپ

(۴) کثیر درجی پمپ

۸۔ متکافی اور مرکز گریز پمپ کی اضافی خوبیاں بیان کرو حسب ذیل حالات جبکہ پائے جائیں تو کون سے پمپ کو ترجیح دیجائے گی۔

(۱) ادنیٰ اٹھان ۔ کثیر اخراج

(۲) اعلیٰ اٹھان ۔ قلیل اخراج

(۳) جبکہ پانی میں ملبا، ریت وغیرہ شامل ہو۔

ایک مرکز گریز پمپ کے اندرونی و بیرونی قطر بالترتیب (۱½) فٹ اور (۲½) فٹ ہیں اور اس پمپ پر کوئی بھنوری کوشک یا قائد پرے نصب نہیں ہے۔ (۶۰) فٹ اور (۱۵) فٹ ارتفاع کے خلاف پانی پمپ کرنے کی ابتداء کے لیے پمپ کی دونوں چالوں کی نسبت معلوم کرو۔

۹۔ بالائی ٹانکی میں کنویں سے پانی پمپ کرنے کے لیے ایک مرکز گریز پمپ استعمال ہو رہا ہے۔ حسب ذیل تفصیلات معلوم ہیں۔

(۱) داخلی تحویلی ارتفاع = (۱۳۰)' پمپ کے مرکز کا تحویلی ارتفاع = (۱۵۰)'

۳۔ ایک جہاز کی رفتار جس کو کہ دھار کے ذریعے چلایا جا رہا ہے (۱۰) میل فی گھنٹہ ہے جبکہ خارج ہونے والے پانی کی رفتار (۲۰) فٹ فی ثانیہ ہے اگر دھار کا قطر (۶) انچ ہے تو حسب ذیل محسوب کرو۔

(۱) جہاز پر قوت تحریک (Propelling Force)

(۲) جہاز کو چلانے میں دھار کی صرف شدہ توانائی۔

(۳) دھار کی استعداد

## حصۂ دوم

۴۔ ماقوائی تربین کے دو اصلی اقسام کے صاف ستھرے تراشی خاکے کھینچو اور ان تربینوں کا مقابلہ کرو۔

ان کے خصوصی استعمال بیان کرو اور ان کی استعدادیں درج کرو۔

۵۔ مختلف قسم کے ڈرافٹ نلوں کے صاف ستھرے نقشے کھینچو اور ان کے ابعاد و پھیلاؤ (Flare) پر اثر انداز ہونے والے اجزاء سے بحث کرو۔

۶۔ اصلی تربین کی کارکردگی کا پیش اندازہ لگانے کے لیے اس کے ماڈل پر کیا تجربے کیے جائیں گے مختصراً بیان کرو۔

ایک فٹ قطر کے ماڈل تربین پر تجربے سے پتہ چلا کر (۵۰۰) گ فم پر (۲۰) اسپی طاقت (۲۰) فٹ ارتفاع کے تحت پیدا ہوتے ہیں اور اس وقت اعظم استعداد (۸۰) فی صد ہے۔

محسوب کرو کہ (۱۰۰) فٹ ارتفاع کے تحت (۲،۰۰۰) اسپی طاقت کی تکوین کے لیے اصلی تربین کا قطر اور گ ف م کیا ہوں گے۔ اصلی تربین اور ماڈل میں پانی کی صرف شدہ مقداروں کی نسبت بھی

# امتحان بی۔ای (آخری) میکانی شعبہ انجینیری ۱۳۵۵ ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۱؍اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

برقی انجینیری۔ متبادل رو — نشانات (۱۰۰)

**ہدایت۔** حصہ "ا" لازمی ہے۔ حصص ب اور ج سے فی حصہ کوئی دو سوال حل کیے جائیں۔

## حصہ (ا)

۱۔ سمتیہ نقشوں کی مدد سے بتاؤ کہ کس طرح ایک برا کسائی ہوئی ہم وقتی موٹر کو طاقتی جزو کی اصلاح کے لیے استعمال کیا جاسکتا ہے (۱۴)

۲۔ (ا) سمتیہ نقشوں کے ذریعہ واضح کرو کہ کس طرح طناب کے کھلے ہوئے سرے پر وولٹیج اس کے ترسیلی سرے سے زائد ہونے کا امکان ہے۔
(ب) مختصراً بیان کرو کہ برقی طاقت کے ترسیلی تاروں کی
(۱) بار وولٹیج اور (۲) بے حد زیادہ رو سے کیونکر حفاظت کیجاتی ہے (۱۶)

۳۔ سمتیہ نقشوں کی مدد سے بتاؤ کہ کس طرح دو واٹ پیماؤں کے ذریعہ ۳ ہیئتی متبادل رو نظام میں طاقت کی پیمایش کیجا سکتی ہے (۱۴)

## حصہ (ب)

۴۔ کھلے دور کی صورت میں ایک یک ہیئتی مبدل جس کی نسبت

اور نکاسی تحویلی ارتفاع (۲۵۰ً) ہے۔

(۲) نکاسی نل میں رفتار (۵) فٹ فی ثانیہ اور دوار میں سے نصف قطری سمت میں رفتار (۵) فٹ فی ثانیہ۔

(۳) خارجی سرے پر پرہ کے مماس اور پہیہ کے مماس کے درمیان زاویہ (۱۲۵°)

دوار کے اندرونی و بیرونی محیط پر دباؤ کے ارتفاع محسوب کرو۔



# حصّہ "ج"

۷۔ ایک لچھا جس کی مزاحمت (۶) اوم ہے اور امالیت (۰.۰۴) ہنری ہے ایک دوسرے لچھے کے ساتھ جس کی مزاحمت ۵ اوم اور امالیت (۰.۰۳) ہنری ہے متوازی جوڑا گیا ہے۔ جبکہ یہ اجتماع ایک (۱۰) اوم کی مزاحمت اور (۳۰۰) مائیکرو فارڈ کی گنجائش والے مکثفہ کے ہم سلسلہ جوڑا گیا ہے اور ان سب کی (۲۰۰) وولٹ، (۵۰) تعدد فی ثانیہ والے عدد تاروں کے عرضی لگا یا گیا ہو تو کل رو اور اس کا ہیئتی زاویہ معلوم کرو۔ (۱۴)

۸۔ کسی بوجھ میں (۱۰) کلو واٹ کا صرفہ (۸۰) فیصد تاخیری جزو پر ہوتا ہے۔ طاقتی جزو کو (۹۰) فیصد تک بڑھانے کے لئے کس مقدار کا مکثفہ استعمال کرنا چاہیئے۔ اس نظام کے لئے وولٹیج (۴۴۰) اور تعدد (۵۰) دور فی ثانیہ ہے۔ (۱۴)

۹۔ دو متوازی جوڑے ہوئے مبدلوں میں بوجھ کی تقسیم کا تعین کرنے کے لئے ترسیمی عمل بتاؤ اور تقسیم کے تعین کرنے کے طریقہ کو مختصراً بیان کرو۔ (۱۴)

---

(۲۵) کو (۱۱) ہے (۲۰۰۰) وولٹ پر (۱۰۷) ایمپیئر رو حاصل کرتا ہے اور اس کا طاقتی جزو (۰٫۳) ہے۔ جبکہ (۱۰۰) ایمپیئر کی کامل بوجھی رو قصر کردہ ثانوی پچھے میں بہتی ہے تو اصلی پچھے کا وولٹیج (۶۰) اور مبدل کا طاقتی جزو (۰٫۳۵) ہوتا ہے۔

جم فہ کی قیمت (۰٫۸) کے لیے کامل بوجھی استعداد محسوب کرو (۱۴)

۵۔ ایک ۳ ہیئتی ڈلٹا جوڑے ہوئے (۲۰۰) وولٹ امالی موٹر کی فی ہیئت کامل بوجھی رو (۳۰) ایمپیئر ہے۔ اسٹیٹر اور روٹر کی مزاحمتیں علی الترتیب (۰٫۷) اور (۰٫۵) اوم فی ہیئت ہے۔

بلا بوجھی تجربہ کی صورت میں موٹر (۲۰۰) وولٹ پر (۵) ایمپیئر حاصل کرتی ہے اور رو کا زاویہ تاخیر (۷۵°) ہے۔ اس وولٹیج پر قصر دور تجربہ میں رو (۸۰) ایمپیئر اور زاویہ تاخیر (۶۵°) ہے۔

موٹر کے لیے دائری شکل کھینچو اور کامل بوجھ سے متعلق اس کی مدد سے حسب ذیل تفصیلات محسوب کرو :—

(ا) ماحصل فی ہیئت (ب) کل ماحصل (ج) استعداد
(د) طاقتی جزو (ھ) پھسل (۱۴)

۶۔ (ا) حسب ذیل جملہ پر مختصراً بحث کرو۔

"ایسے امالی موٹر کی ضبط چال جس کے دوار کی مزاحمت زیادہ بالکل ناتشفی بخش ہوگی۔"

(ب) بتاؤ کہ امالی موٹر کے دوار میں اگر مزاحمت شامل کی جائے تو وہ کمتر چال پر اعظم مروڑ پیدا کرے گی۔ (۱۴)

# امتحان ال ال۔بی (ابتدائی) شعبہ قانون

سنہ ۱۳۵۵ ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ ع

۲۔ خورداد

مضمون (قانون روما) پرچہ (اول)

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

نوٹ ــ صرف پانچ سوالات حل کئے جائیں۔ سوال نمبر (۴) کا جواب لازمی ہے۔

۱ ان طریقوں کو تفصیلاً بیان کیا جائے جن سے شہنشاہ سلطنت روما قانون وضع اور شائع کرسکتا تھا۔

۲ الواح اثنا عشر (Twelve Tables) سے مجموعہ قانون روما (Corpus juris civilis) تک قانون روما کی تاریخ کو کس طرح تقسیم کیا جاسکتا ہے۔ ہر زمانے کے امتیازی خصوصیات کو بیان کیا جائے۔

۳ نالش دیوانی با شرط حلف (Sacramentum) کے ضابطہ کے متعلق آپ کیا جانتے ہیں۔

۴ اصطلاحات ذیل کی تعریف کی جائے۔

(الف) (Familiae emptor) مشتری خاندان

(ب) (Jus civil) قانون ملک

(ج) (Jus gentium) قانون اجانب

(د) (Heres) وارث

# امتحان ایل ایل۔ بی (ابتدائی) شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۷ ؍ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

قانونِ دستوری۔ پرچۂ دوم نشانات (۱۰۰)

**نوٹ** ۔ ذیل کے دس سوالات میں سے کسی چھ کے جوابات ادا کیے جائیں فی سوال مفروضہ نمبرات (۱۵) مقرر ہیں اور بقیہ (۱۰) مجموعی حیثیت جوابات کے لیے مختص کیے گئے ہیں۔
ان معلومات دستوری سے جن کا اظہار جوابات میں کیا جاوے جہاں تک ممکن ہو اس کی وضاحت کی جاوے کہ ہم کو ممالک آصفیہ میں کس طریق پر اور کس حد تک ان سے مستفید ہونا چاہیے۔

۱ ۔ اصطلاح "قانون دستوری" کا مفہوم انگلستان میں کیا ہے؟ کیا یہ کہیں مدون ہے یا کسی خاص وقت پر نافذ کیا گیا ہے؟ (۱۵)

۲ ۔ انگلستان میں Cabinet Government کا تصور کیا ہے۔ کیا تمہارے نزدیک یہ ۱۶۸۸ء کے انقلاب کی پیداوار ہے؟ (۱۵)

۳ ۔ انگلستان میں آزادی تقریر و تحریر کے کیا قانونی حدود ہیں۔ اپنے جواب کے مدنظر حسبِ ذیل مقدمات کا تصفیہ کرو۔

(۱) زید عوام میں تقریر کرتے ہوئے اپنے سیاسی مخالف مزدور وزیر (Labourite Minister) کو جھوٹا کہتا ہے۔

(۲) بکر ایک یہودی ربی (Rabbi) نے سینیگاگ میں

( ه ) (Res mancipi) شئی قابل تجارت

۵ مفروضہ قانونی (Legal fiction) سے کیا مراد ہے ۔ تمثیلات سے واضح کیا جائے کہ قانون روما یا انگریزی قانون میں اس کا استعمال کیسے ہوتا ہے ۔

۶ غلام کی حیثیت قانون روما میں کیا تھی ۔ اس کی آزادی کے کیا طریقے تھے ۔

۷ جسٹینین کے زمانے میں پسر خاندان (Filius familias) کے مالکانہ حقوق کیا ہوا کرتے تھے ۔

۸ قانون روما کے اشکال ازدواج بیان کر کے ہر ایک کے قانونی نتائج کو بیان کیا جائے ۔

۹ نابالغ اور اس کے اولیا کے متعلق قانون روما کیا کہتا ہے اس کو بہ تفصیل بیان کیا جائے ۔

——:o:——

۹۔ انگلستان میں ذرائع، آمدنی کیا ہیں اور ان کے صحیح مصرف پر قابو رکھنے میں باشندگان انگلستان کا اقتدار کن قوانین و روایات کے تحت قائم ہے؟ (۱۵)

۱۰۔ انگریزی قانون کے مطابق تاج کے خلاف رعایا کو حسب ذیل صورتوں میں کیا دادرسی حاصل ہے؟

(۱) تاج کا خلاف ورزی معاہدہ کرنا۔

(۲) تاج کا کسی کو قانونی نقصان پہنچانا۔

(۳) تاج کا قوانین مدونہ (Statute Laws) کی خلاف ورزی کرنا۔ (۱۵)



وعظ کرتے ہوئے عربوں کے خلاف جنگ کی تبلیغ کی۔
(۳) بعد صلح جنگ حالیہ خالد نے ایک کتاب لکھی جس میں انڈونیشیا کے خلاف جنگ کو برطانیہ کا سخت جرم قرار دیا ہے۔ (۱۵)

۴- برطانیہ میں حقیقی اقتدار اعلیٰ کن کن اداروں میں مرکوز ہے اور ان میں توازن قائم رکھنے کے لیے کون کون سے قوانین نافذ کیے گئے ہیں اور کون کون سے روایات قائم ہو گئے ہیں (۱۵)

۵- باوجود یورپ کے دور انقلاب کے انگلستان میں تقریباً ایک ہزار سال سے پادشاہت قائم رہنے کا قانون دستور انگلستان کس حد تک ذمہ دار ہے؟ (۱۵)

۶- "Non Sovereign" اقتدار اعلیٰ نہ رکھنے والی قانون ساز جماعت کس کو کہتے ہیں اور اس کی نوعیت کیا ہوا کرتی ہے بصراحت بتلاؤ؟ (۱۵)

۷- قوانین نافذ الوقت کے ذریعہ انگلستان میں مذہب (Church) اور بادشاہ و سلطنت کے کیا تعلقات قائم کیے گئے ہیں اور ان کی خلاف ورزی کی صورت میں قوانین موضوعہ (Statutes) کے ذریعہ کیا سزائیں رکھی گئی ہیں؟ (۱۵)

۸- تم وفاقی حکومت (Federal Government) کا کیا مفہوم سمجھتے ہو؟ شرائط، مقاصد اور اہم خصوصیات وفاقیت (Fedrilism) کا تفصیل سے بیان کرو اور وفاقی (Federal) اور وحدانی طرز حکومت (Unitary System of Government) میں فرق بتلاؤ؟ (۱۵)

# امتحان ایل ایل۔ بی (ابتدائی) شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۹ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

## قانون معاہدہ۔ نشانات ۱۰۰

**نوٹ:-** صرف پانچ سوالات کے جوابات مطلوب ہیں
سب کے نشانات مساوی ہیں
جوابات خوشخط۔ مختصر اور واضح ہونا چاہئے۔
مضمون مدلل اور مطلب خیز ہو

۱۔ ذیل میں تفریق کیجئے:- (الف) (Agreement and Contract) اقرار اور معاہدہ۔ (ب) (Fraud & Misrepresentation) فریب اور غلط بیانی۔ (ج) سادہ یا زبانی معاہدہ اور مہری معاہدہ۔

۲۔ (الف) مختصراً لکھیئے کہ کن مختلف طریقوں پر اختتام معاہدہ عمل میں آتا ہے اور ہر ایک طریقۂ اختتام کی مثال دیجئے۔
(ب) (Tender) پیش کرنے سے کیا مراد ہے؟ صاف وضاحت سے بیان کیجئے۔

۳۔ (الف) کن صورتوں میں ایک اصل مالک (Principal) اپنے کارندے (agent) کے افعال کا ذمہ دار ہوتا ہے؟

زید عمرو کو وہ ایک ہزار روپیہ واپس کریگا جو کہ عمرو نے دئے تھے اور نیز اپنی جیت میں سے نصف روپیہ بھی دیگا گر ہارنے کی صورت میں وہ عمرو کو پہلے سے ایک ہزار روپیہ واپس کریگا۔ زید بازی میں پانچسو روپیہ جیتتا ہے گر صرف ایک ہزار روپیہ عمرو کو واپس کرتا ہے اور پانچسو کا نصف دینے سے اس بنا پر انکار کرتا ہے کہ بازی لگانے کا معاہدہ (Wagering Contract) ناجائز ہے۔

مذکورہ بالا معاملات میں زید کی قانونی حیثیت پر بحث کیجئے۔

۶۔ اُن پردہ نشین عورتوں کے لئے جو کہ معاہدہ کرتی ہیں قانون نے کیا تحفظات رکھے ہیں؟ کیا آپ کے خیال میں ان کے حقوق کی نگرانی کے لئے یہ کافی ہیں؟ اگر ایسا نہیں ہے تو آپ اور کیا مزید تحفظات تجویز کرتے ہیں؟

۷۔ خلاف ورزی معاہدہ بذریعہ (Breach by anticipation) پیش بینی یا توقع سے آپ کیا مراد لیتے ہیں؟ وجہ بیان کیجئے کہ قبل از خلاف ورزی واقعی قانون مدعی کو دعوی کرنے کا حق کیوں دیتا ہے اور مثالیں لکھئے۔

(الف) (Ratification) یعنی توثیق یا منظوری کے شرائط بتایئے۔

(ب) کیا مالک اپنے ایجنٹ کے ان افعال کو جو دھوکے سے (Fraudulently) اور بلا مالک کے علم و اختیار کئے جائیں منظور کرسکتا ہے؟ اور کونسے افعال ایسے ہیں جو کہ منظور نہیں کئے

(ب) نیلام کنندہ کے اختیارات (Auctioneer's Authority) کے کیا حدود ہیں ؟ کیا وہ اپنے اختیارات کسی اور شخص کے تفویض کر سکتا ہے ؟

۴۔ (الف) ان مخصوص مواقع کو گنایئے جن میں کہ قانون وہی وجوبات (Obligations) عاید کرتا ہے جو کہ معاہدہ سے عائد ہوتے ہیں گو ان مواقع میں در اصل کوئی معاہدہ نہیں ہوتا

(ب) زید کے اصطبل میں عمرو کا بھاگا ہوا گھوڑا کسی طرح سے آجاتا ہے جس کی ٹانگ میں چوٹ ہے۔ زید اپنے پاس سے پچاس روپیہ اس کی خوراک اور علاج میں صرف کرتا ہے اب عمرو کو پتہ چلتا ہے اور وہ اپنا گھوڑا زید سے طلب کرتا ہے۔ زید اس وقت تک گھوڑا دینے سے انکار کرتا ہے جب تک کہ عمرو اس کو پچاس روپیہ نہ دیدے۔ بتایئے کہ یہ معاملہ کس طرح سے فیصل ہونا چاہئے۔

۵۔ (الف) زید جو کہ گورنمنٹ کی ملازمت کے لئے کوشاں ہے عمرو سے (جو کہ ایک درویش ہے) یہ وعدہ کرتا ہے کہ وہ عمرو کو پانچسو روپیہ دیگا اگر وہ زید کے لئے بذریعہ دعا و ظائف کوشش کرے اور اس کو ملازمت مل جائے۔ عمرو دعا و وظائف کرتا ہے اور زید کو ملازمت مل جاتی ہے اور جب عمرو پانچسو روپیہ زر معاہدہ و نیز پچاس روپیہ جو کہ اخراجات وظائف میں صرف ہوئے طلب کرتا ہے تو زید دینے سے انکار کرتا ہے۔

(ب) عمرو اپنے ایجنٹ زید کو ایک ہزار روپیہ دیکر گھوڑدوڑ میں بازی لگانے کے لئے بھیجتا ہے اور ان میں یہ معاہدہ ہوتا ہے کہ

# امتحان ایل ایل بی۔ ابتدائی شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۸/اردی بہشت                وقت ۳ ساعت

ٹارٹ و حقوق آسائش۔ پرچہ چہارم                نشانات ۱۰۰

نوٹ۔ صرف چھ سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔ ہر جواب کے نشانات مساوی ہیں۔ یعنے ۱۶۔ چار نشانات تحریر کی صفائی اور خوشخطی کے لئے محفوظ ہیں۔

۱۔ ٹارٹ کی تعریف کرو۔ اور اس میں اور خلاف ورزی معاہدہ اور جرم میں فرق کی بھی صراحت کرو۔

۲۔ غفلت کی تعریف ضروری اجزا کی صراحت کے ساتھ کرو۔ اور مثالیں بھی دو۔

۳۔ مداخلت بیجا کی ماہیت بیان کرو۔ اور مثالیں بھی دو۔ نیز مداخلت بیجا کے دعوؤں میں مدعی کی حیثیت کو واضح طور پر بیان کرو۔

۴۔ امر باعث تکلیف کس کو کہتے ہیں۔ اس کی ماہیت لکھو۔ اور اس خصوص میں مالک اراضی کی ذمہ داری کی بھی صراحت کرو۔

۵۔ ٹارٹ کے عدالتی اور غیر عدالتی چارہ کار بیان کرو۔

۶۔ حقوق آسائش (Easements) اور (Profits) کا فرق مثالوں کے ساتھ بیان کرو۔

۷۔ بینہ حق روشنی کی ماہیت کیا ہے۔ وضاحت سے لکھو۔

جاسکتے ا

۶ (الف) اس قانونی اصول پر بحث کیجیئے کہ کوئی بائع (seller) اپنے خریدار کو اس سے بڑھکر حقیتیں (better title) نہیں دیسکتا جوکہ اسے (بائع کو) خود حاصل ہو۔

(ب) کیا اس اصول کے مستثنیات بھی ہیں؟ اور اگر ہیں تو کیا ہیں؟



# امتحان ایل ایل۔ بی (ابتدائی) شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۹ اردی بہشت    وقت ۳ ساعت

قانون شہادت۔ پرچۂ پنجم    نشانات ۱۰۰

**ہدایت:**۔ صرف پانچ سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔
ہر سوال کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ (الف) قانون شہادت کن کارروائیوں سے متعلق ہے اور کن کارروائیوں سے متعلق نہیں ہے۔ اور اس کی کیا مصلحت ہے۔

(ب) (۱) شہادت اور (۲) ثبوت کا مفہوم بتائیے۔

۲۔ (الف) کیا کسی گواہ کی رائے واقعۂ متعلقہ ہوتی ہے۔

(ب) چند ماہرین فن کی مثالیں دیجیے جن کی رائے واقعہ متعلقہ ہو سکے۔

۳۔ (الف) بلا واسطہ شہادت سے کیا مراد ہے اور کیا بالواسطہ شہادت بھی قابل قبول ہے۔

(ب) سنی سنائی شہادت سے کیا مراد ہے اور کیا وہ قبول کی جا سکتی ہے۔

۸۔ ٹارٹ کے دعووں پر مرورِ زمانہ کا کیا اثر ہوتا ہے۔ مختصراً لکھو۔

---

اُس دستاویز کی بناء پر دعویٰ ہونے کی صورت میں زید یہ جوابدہی کرتا ہے کہ نہ مکان خالد کا ہے اور نہ خالد نے اُسے مکان کرایہ پر دیا تھا بلکہ مکان زید ہی کا ہے جس پر وہ پہلے ہی سے قابض ہے اور دستاویز مصلحتاً فرضی تکمیل پایا ہے۔ کیا زید ایسی جوابدہی کرسکتا ہے؟

۴۔ (الف) حسب ذیل عبارت کی تشریح کیجئے۔

"جبکہ کسی دستاویز کی نسبت یہ بیان کیا جائے کہ اس پر کسی شخص نے دستخط کئے ہیں یا اس کو کسی شخص نے کلاً یا جزاً لکھا ہے تو یہ ثابت ہونا چاہیئے کہ وہ دستخط یا خط اس کا ہے"۔

(ب) گواہ حاشیہ دستاویز کس کو کہتے ہیں اور اس کی شہادت کی کیا وقعت ہے۔

۵۔ (الف) ایسی کہنہ دستاویزات کے جن کے گواہان دستاویز وغیرہ زندہ نہ ہوں ثابت کرنے کے لئے قانون شہادت نے کیا سہولت دی ہے۔

(ب) ایک دستاویز کی تکمیل کے (۲۵) سال بعد وہ عدالت میں پیش ہوئی اور قبل اس کے کہ مقدمہ میں کوئی شہادت پیش ہو مقدمہ کا دوران (۱۰) سال ہو گیا۔ اس نوبت پر اس دستاویز کے ثبوت سے متعلق کیا عمل ہو سکتا ہے۔

۶۔ تشریح کیجئے:۔

جب دستاویزی شہادت پیش ہو سکتی ہو تو زبانی شہادت نہ لی جائے گی۔

۷۔ (الف) امر مانع تقریر مخالف کا کیا مفہوم ہے۔

(ب) زید نے خالد کے حق میں ایک دستاویز لکھدی جس میں یہ درج ہے کہ زید نے خالد کا مکان کرایہ پر لیا ہے

# امتحان ایل ایل بی ابتدائی شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۳؍اردی بہشت وقت ۳ ساعت

تعزیرات و ضابطہ فوجداری۔ پرچہ ششم۔ نشانات ۱۰۰

۱۔ الف۔ اصطلاحات ذیل کی تعریف کرو۔ ۱۲
جائداد منقولہ۔ کسی فعل کو بددیانتی سے کرنا۔
مقدمہ حکمنامہ گرفتاری۔ جرم قابل دست اندازی۔
(ب) جرم کی تعریف مجموعہ تعزیرات سرکار عالی میں کیا اور
مجموعہ ضابطہ فوجداری سرکار عالی میں کیا کی گئی ہے۔
اگر ان دونوں تعریفوں میں کوئی فرق ہے تو بتاؤ کہ اس
فرق کا کیا اثر ہے۔ ۸
۲۔ ان جرائم کے نام بتاؤ جن کے مقابلے میں قانون نے
حفاظت خود اختیاری جائداد کا حق دیا ہے اور اس
کی وضاحت کرو کہ ان جرائم کی کن کن صورتوں میں ایسا
حق مجرم کو عمداً ہلاک کرنے سے بھی متعلق ہوسکتا ہے۔ ۲۰
۳۔ سرکار عالی کے ایک معتمد نے ایک فرمان مبارک کے
مشتہر کروانے کی عزت حاصل کی۔ زید پر اس فرمان مبارک کی
خلاف ورزی کا الزام بجرم دفعہ (۱۶۴) مجموعہ تعزیرات
سرکار عالی عاید کیا گیا زید کی جانب سے حسب ذیل

نہیں ہو سکتی۔

ان ہر سہ عذرات کا تصفیہ بہ تحریر وجوہ و دلائل کرو اور اگر تمھاری رائے میں عذر نمبر (۳) قابل منظوری ہے تو یہ بھی بتاؤ کہ آیا اجازت بارگاہ خسروی سے حاصل کرنی ضروری ہے یا کسی سرکاری عہدہ دار کی اجازت کافی ہے۔ بصورت آخر اس عہدہ دار سرکاری کی صراحت کرو جو اجراء مقدمہ کی منظوری دینے کا مجاز ہو۔ ۲۰

۴۔ الف۔ جرم سرقہ کے اجزا بتاؤ اور اس کی وضاحت کرو کہ آیا برقی قوت مال کی تعریف میں داخل ہے اور اس کا سرقہ ہو سکتا ہے یا نہیں۔ ۱۰

ب۔ کسی دیوی کے نام پر کوئی بلا ہوا بچہ یا بیہ چھوڑ دیا جائے تو بتاؤ کہ کسی صورت میں اس کا بددیانتی سے اپنے گھر لیجانا سرقہ کی تعریف میں داخل ہوتا ہے یا نہیں اور جن صورتوں میں سرقہ کا جرم اس فعل پر عائد نہ ہو سکے۔ تو بتاؤ کہ کوئی اور جرم اس سے متعلق کیا جا سکتا ہے یا نہیں اور ہو سکتا ہے تو کونسا جرم۔ ۱۰

۵۔ الف۔ اگر مجموعہ تعزیرات سرکار عالی میں اعانت و اقدام خودکشی کو بالصراحت جرم قرار نہ دیا گیا ہوتا تو بتاؤ کہ اعانت و اقدام جرائم کی سزا کے لیے جو عام دفعات وضع کی گئی ہیں ان کے تحت اعانت یا اقدام خودکشی کے لیے سزا تجویز کی جا سکتی تھی یا نہیں۔ جواب مع وجوہ

عذرات کیے گئے۔

(۱) دفعہ (۱۶۴) تعزیرات ملازمین سرکار کے احکام کی خلاف ورزی سے متعلق ہے نہ کہ فرامین مبارک کی خلاف ورزی سے اس لیے دفعہ مذکور کا جرم ملزم پر عائد نہیں ہو سکتا البتہ اگر فرمان مبارک میں کسی سزا کا تعین فرمایا گیا ہو تو چونکہ فرمان مبارک خود ایک مستقل قانون کی حیثیت رکھتا ہے اس لیے خلاف ورزی ثابت ہونے کی صورت میں اُس سزا کا وہ مستوجب قرار دیا جا سکتا ہے۔

(۲) جرم تحت دفعہ مذکور صرف اُس صورت میں عائد ہو سکتا ہے جب کہ حاکم مجاز کے حکم کی خلاف ورزی اُن اشخاص کو جو کسی کار جائز میں مصروف ہوں مزاحمت یا رنج یا مضرت پہنچائے یا پہنچانے کی طرف منتج ہو یا مزاحمت یا رنج یا مضرت کے خطرہ کا باعث ہو اس لیے محض خلاف ورزی کے ثابت ہو جانے پر جرم عائد نہیں ہو سکتا تا وقتیکہ ان امور کا واضح ثبوت مسل میں موجود نہ ہو۔

(۳) جرم دفعہ مذکور کی تحقیقات بغیر اجازت محکومہ دفعہ (۱۹۶) مجموعہ ضابطہ فوجداری سرکار عالی

ہوسکتا ہے یا نہیں۔

۸۔ تفصیل سے بتاؤ کہ کن صورتوں میں قانون نے اس کی اجازت دی ہے کہ ملزم کی گرفتاری سے پہلے اور نیز اُس وقت جب کہ ملزم کا نام معلوم ہی نہ ہوا ہو گواہان تائید الزام کے بیانات قلمبند کرائے جائیں اور اس کی بھی صراحت کرو کہ جو بیانات ان حالات میں قلمبند کیے گئے ہوں وہ کن صورتوں میں ملزم یا ایسے شخص کے خلاف جس پر بعد کو اُس جرم کا الزام قائم کیا جائے بطورِ شہادت پیش کیے جاسکیں گے

سے ادا کیا جائے۔ ۱۰

ب۔ ہندہ کی اس کے شوہر سے لڑائی ہوئی جس کی وجہ
سے وہ یہ کہتی ہوئی باولی کی طرف دوڑی کہ وہ اس میں
گر کر ہلاک ہو جاتی ہے۔ ابھی وہ باولی تک پہنچنے نہ پائی
تھی کہ لوگوں نے اس کو پکڑ لیا جس کی وجہ سے وہ اپنے
ارادہ میں کامیاب نہ ہو سکی۔ بتاؤ کہ ہندہ کا فعل مجموعہ
تعزیرات سرکار عالی کی رو سے جرم ہے یا نہیں۔ ۱۰

۶۔ زید اور بکر نے ایک سازش کی پیش رفت میں ایک ایک
ہفتہ کے فصل سے پانچ مختلف مقامات پر سرقہ کا
ارتکاب کیا۔ ان پانچوں جرائم کی یکجائی تحقیقات ایک
ناظم فوجداری درجہ اول کے اجلاس پر ہوئی جس نے
تمام جرائم کو ثابت قرار دے کر ہر ایک کی پاداش میں
ایک ایک سال قید کی سزا ملزمین کے حق میں تجویز کی
اور پانچوں سزاؤں کے یکے بعد دیگرے رواں ہونے کا
حکم دیا گیا۔ باظہار وجوہ بتاؤ کہ یہ یکجائی تحقیقات قانوناً جائز
اور سزائے مجوزہ اندرون اختیار ناظم مذکور تھی یا نہیں۔ ۲۰

۷۔ الف۔ شریک جرم سے وعدہ معافی کرنے کے متعلق
مجموعہ ضابطہ فوجداری سرکار عالی میں کیا احکام ہیں۔ ۱۰

ب۔ کسی شریک جرم سے اگر وعدہ معافی نہ کیا گیا ہو یا ایسا وعدہ معافی
کیا گیا ہو جو قانوناً باضابطہ نہ ہو تو بتاؤ کہ اس کے دیگر شرکاء کے مقابلے
میں یا ان کی تائید میں اس کا بیان بطور گواہ کے قلمبند

# امتحان ال ال بی آخری شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۶ر اردی بہشت وقت ۳ ساعت

شرع اسلام پرچہ اول نشانات ۱۰۰

صرف چھ سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔ سوال نمبر ۱ کا جواب لازمی ہے۔ سب سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ شریعت اسلام کے ماخذ کیا ہیں ہر ایک پر مختصر نوٹ لکھو۔

۲۔ شرع محمدی میں وراثت کا کیا اصول ہے فقۂ حنفیہ اور فقۂ امامیہ میں وراثت کی ترتیب کیسے قایم کی گئی ہے۔ واضح کرو۔

۳۔ ایک حنفی المذہب عورت فوت ہوئی ورثا میں اسکا شوہر، ماں، بھائی اور بہن موجود ہیں واضح کیجئے کہ متوفیہ کے متروکہ میں ہر ایک کا حصہ شرعی کیا ہوگا بھائی اور بہن کس حیثیت سے حصہ پائینگے۔

۴۔ طلاق سے کیا مراد ہے اس کے اقسام بیان کیجئے۔ بہ تعلق فقۂ حنفیہ و فقۂ امامیہ طلاق کے طریقوں کی توضیح کیجئے۔

۵۔ تعریف و توضیح کیجئے۔

ہبہ۔ مہر معجل۔ خیار البلوغ۔ اقرار بالنسب۔ خلع۔

۶۔ وقف سے کیا مراد ہے اسکی تکمیل کے لئے اجزائے ضروری کیا ہیں بیان کیجئے۔

۷۔ محرمات نکاح کون کونسے ہیں واضح کیجئے۔

# امتحان ایل۔ایل۔بی (آخری) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۷ امرداد ی بہشت                وقت ۳ ساعت

دہرم شاستر (پرچہ دوم)                نشانات (۱۰۰)

نوٹ:۔ صرف چھ سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ ماخذ دہرم شاستر پر ایک مضمون لکھئے۔

۲۔ دہرم شاستر کے مختلف مکاتب بیان کیجئے

۳۔ متاکشرا ین متوفی کے سمانودک کس پشت سے کس پشت تک کے رشتہ دار دل تک محدود ہیں اور بحالت عدم موجودگی سمانودک کس درجہ (کلاس) کے رشتہ داراں کو متوفی کی جائداد ملے گی۔

۴۔ ایک ہندو تابع متاکشرا نے ایک سوتیلے چچا اور ایک حقیقی چچازاد بھائی کو چھوڑ کر انتقال کیا۔ کس کو جائداد وراثتاً ملے گی اور کیوں۔

۵۔ سوہن ولد موہن باشندۂ بنارس نے اپنی علاتی بہن (بنت موہن) کا ایک پسر و نیز موہن کا چچازاد بھائی چھوڑا۔ سوہن کی جائداد کس کو ملے گی اور کیوں۔

۶۔ متاکشرا کے مطابق ہم درجہ (کلاس) بندھوؤں میں جبکہ دعویداراں کی متوفی سے رشتہ کی دوری مساوی پشت (ڈگری) کی ہو تو اصل مر

۸۔ حق شفعہ کو واضح کیجئے اور یہ بتلائیے کہ کن شرایط کی تکمیل حق شفعہ کے نفاذ کے لئے ضروری ہے اور کن صورتوں میں ایسا حق ساقط ہوجاتا ہے۔

# امتحان ایل ایل۔بی (آخری) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ع

۲۸/ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

امانت و دادرسی خاص۔ پرچہ سوم　　　　نشانات ۱۰۰

نوٹ:۔ حصہ اول میں سے تین سوالات حل کیے جائیں۔ مگر سوال نمبر (۲) کا جواب لازمی ہے اور حصہ دوم میں سے بھی تین سوالات کے جواب دیے جائیں۔ البتہ سوال نمبر (۸) کا جواب ضروری ہے۔

## حصہ اول۔ قانون امانت

۱۔ امانت کا قائم ہونا کب متصور ہوتا ہے اور اس کے قائم کرنیکے لیے کیا ضابطہ ہے۔

۲۔ کیا انتقالات ذیل سے امانت قائم ہو جاتی ہے۔

(الف) زید ایک جائداد بکر کے حق میں ان الفاظ سے منتقل کرتا ہے "مجھے پوری امید ہے کہ بکر اس کو خالد کے فائدہ کے لیے استعمال میں لائیگا"۔

(ب) زید کچھ جائداد بکر کو "اس توقع کے ساتھ کہ وہ اس جائداد کو خاندان میں جاری رکھیگا" دیتا ہے۔

(ج) زید اس تمنا کے ساتھ بکر کو جائداد دیتا ہے کہ وہ اس جائداد کا بڑا حصہ خالد کے بچوں میں تقسیم کریگا۔

کے طے کرنے کا کہ کس کو فوقیت ہے کیا معیار ہے بشمال آتما بندھوؤں میں دیکھئے۔

۷۔ متاکشرا اور دائی بھاگ میں وراثت کے متعلق خاص فرق تبلائیے۔

۸۔ خاندان مشترکہ اہل ہنود میں پدر نے قرضہ لیا جو نہ خلاف قانون اور نہ بد اخلاقی کے واسطے تھا۔ بروقت تقسیم جائداد مشترکہ اس قرضہ کی ادائی کا کوئی لحاظ نہیں کیا گیا۔ اس قرضہ کی ذمہ داری پسران پر بقدر اس جائداد کے جو کہ اُن کو بٹوارہ میں ملی ہے باقی ہے یا نہیں۔

۹۔ اَوّیوہارک ( Avyavaharika ) قرضہ جات پدری پر ایک مضمون لکھئے۔

۱۰۔ ایک ہندو نے اپنی بیوی کو یہ اجازت دی کہ میرے انتقال کے دس سال کے اندر میرے بھائی کے پسران میں سے کسی ایک کو متبنیٰ کر سکتی ہے۔ بیوہ نے شوہر کے انتقال کے دس سال کے ذرا بعد دیور کے بیٹوں میں سے ایک کو متبنیٰ کیا۔ بحث کیجئے کہ تبنیت جائز ہے یا ناجائز۔

---

قانونی کی قانونی ذمہ داری بیان کی جائے۔

۸۔ اگر آپ نے ایسی جائداد کے بیع یا پٹہ یا کرایہ پر دینے کا معاہدہ کیا ہو جس پر آپ کو کامل حقیت حاصل نہ ہو تو خریدار۔ یا پٹہ دار یا کرایہ دار کو کیا حقوق حاصل ہونگے۔

زید کا اکلوتا لڑکا بکر عمرو سے یہ معاہدہ کرتا ہے کہ وہ اپنے باپ کا وارث ہونے پر جائداد موقوعہ حیات نگر عمرو کے حق میں منتقل کریگا بکر کے وارث ہوتے ہی عمرو معاہدہ کی تعمیل کے لیے نالش کرتا ہے کیا دعوے ڈگری ہوگا۔

۹۔ کیا عدالت تعمیل منقص کا حکم محض اس وجہ سے دینے پر مجبور ہے کہ ایسا حکم دینا جائز ہے۔

۱۰۔ استقرار حق کی نالش سے آپ کیا سمجھتے ہیں۔ کن صورتوں میں ایسی نالش کی جاسکتی ہے۔ تمثیلات دیے جائیں۔



(د) زید ایک دوکان اور تجارتی ذخیرہ بکر کو اس شرط پر دیتا ہے کہ وہ زید کا قرضہ ادا کریگا اور بقیہ خالد کو دیگا۔

۳۔ وہ کونسی صورتیں ہیں جن میں قطع نظر فریقین کے ارادہ کے قانون یہ قیاس کرتا ہے کہ امانت قائم ہوگئی۔

۴۔ وجوب کے ایسے دو تمثیلات بحوالہ نظائر دیے جائیں جن کی نوعیت امانت کی ہوتی ہے۔

۵۔ امانت صریحی، معنوی اور تعبیری کے اختلافات کو بیان کرکے ان کے تمثیلات دیے جائیں۔

# حصہ دوم۔ دادرسی خاص

۶۔ اس اصول کی وضاحت کیجیے اور تمثیل دیجیے کہ دادرسی خاص محض قانون تعزیری کی تعمیل کے لیے نہیں دی جاسکتی۔

زید نے عدالت میں یہ درخواست دی کہ بکر اس کے متعلق توہین آمیز بیانات شائع کرنے والا ہے اور یہ کہ ایسے بیانات کی اشاعت سے منع کیا جائے۔ کیا ایسا حکم صادر کرنا قانون تعزیری کی تعمیل ہے اور کیوں؟

۷۔ کیا معاہدۂ بیع کے مکمل ہوتے ہی مشتری کو جائداد مبیعہ میں جملہ حقوق حاصل ہوجاتے ہیں اور نقصانات کا بار اسی کے ذمہ ہوجاتا ہے۔

زید اور عمرو کے مابین معاہدہ ہوا کہ عمرو بیس ہزار روپیے ادا کریگا اور زید عمرو کو اس کی حیات تک پانسو روپیے سالانہ دیتا رہیگا معاہدہ کے دوسرے دن عمر گھوڑے سے گر کر مرگیا۔ عمرو کے قائم مقام

# امتحان ال ال-بی (آخری) شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۳ رار دی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

قانون انتقال جائداد قانون مالگزاری و عطیات پرچہ چہارم　　　　نشانات ۱۰۰

نوٹ:- کوئی (۶) سوال حل کیجیے۔

۱- حسب ذیل اصطلاحات قانون انتقال جائداد کی تعریف کیجیے اور وضاحت کی غرض سے تمثیلات دیجیے۔

(۱) رہن بیع بالوفا (۲) پٹہ (۳) مواخذہ (۴) تبادلہ اشیاء

۲- (الف) کیا قانون انتقال جائداد کے احکام اُن پٹہ جات سے متعلق ہیں جو زراعت کے اغراض کے لیے دیے جائیں۔

(ب) ایسے پٹہ جات کی منتقلی کے لیے قانون مالگذاری میں کیا قواعد ہیں۔

۳- جائداد غیر منقولہ کا پٹہ بلحاظ احکام قانون انتقال جائداد کن صورتوں میں فسخ ہو جاتا ہے۔

۴- (الف) اگر دوران رہن میں مرہونہ جائداد میں مرتہن کوئی اضافہ کرے تو ایسے اضافے پر انفکاک رہن کے وقت راہن کے کیا حقوق ہیں۔

(ب) اگر سادہ رہن کے دوران میں مرہونہ جائداد تلف

# امتحان ایل ایل۔ بی (آخری) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۹، اردی بہشت وقت ۳ ساعت

ضابطہ دیوانی وغیرہ۔ پرچۂ پنجم (ضابطہ دیوانی وقانون عدم التہائے دیوانی و قانون میعاد سماعت) نشانات (۱۰۰)

ہدایت۔ سوالات مندرجۂ ذیل میں سے چھ سوالات کو حل کیجئے جن میں سے پہلے اور نویں سوالات کا جواب ادا کرنا لازمی ہے۔

۱۔ عدالت ملک غیر کا فیصلہ کن صورتوں میں قطعی نہیں ہوتا؟ (۱۸)

۲۔ تعمیل طلب نامہ کے لیے جوان طلبانہ مدعی علیہ کے مکان پہنچا۔ (۱۶) مدعی علیہ مکان پر موجود نہ تھا۔ جوان طلبانہ نے طلب نامہ مدعی علیہ کی بیوی کے حوالہ کیا۔ بتلائیے کہ کیا یہ تعمیل کافی ہے؟

۳۔ مجرا دہی کے معنی آپ کیا سمجھتے ہیں یہ کب اور کن حالات (۱۶) میں طلب کی جاسکتی ہے؟

۴۔ امور تنقیح طلب کس مواد سے پیدا ہوتے ہیں اور قانون (۱۶) نے ان کی کیا تقسیم کی ہے؟

۵۔ حکم امتناعی عارضی کسے کہتے ہیں اور کن صورتوں میں وہ (۱۶) صادر کیا جاسکتا ہے۔

۶۔ زر نقد کی ڈگریوں میں اقساط مقرر کرنے کا اختیار عدالت (۱۶) دیوانی کو کن قیود کے ساتھ ہے؟

۷۔ عدالت دارالقضاء بلدہ کے مخصوص اختیارات کیا کیا ہیں (۱۶)

ہو جائے تو مرتہن کے کیا حقوق ہیں ۔

۵ ۔ (الف) اراضی انعام زر خرید سے کیا مراد ہے ۔ کیا ایسی اراضیات کی منتقلی کی اجازت ہے ۔

(ب) اگر کوئی معطی لہ متبنیٰ لینا چاہے تو کیا کارروائی ہوگی اور کہاں ؟

۶ ۔ (الف) گائران کسے کہتے ہیں ۔ کیا گائران کی اراضی کو کاشت پر دیا جاسکتا ہے ۔

(ب) شکمیدار اور آسامی شکمی میں کیا فرق ہے ۔

۷ ۔ بقایا مالگزاری وصول کرنے کے تدابیر بیان کیجیے ۔



# امتحان ال ال۔بی (آخری) شعبہ قانون

سنہ ۱۳۵۵ف مطابق سنہ ۱۹۴۶ع

۲۔ خورداد

مضمون اصول قانون و قانون بین الممالک پرچہ ششم

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

نوٹ۔ (۱) صرف چھہ سوالات کے جواب دیئے جائیں ، ان میں ہر حصہ سے
(۲) سب سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

## حصہ اول

۱ " اگر قانون کے فوائد کثیر ہیں تو قوانین کی کثرت کی خرابیاں بھی کچھہ کم نہیں " اس مقولہ پر معہ تمثیلات تبصرہ کیجئے۔

۲ مندرجہ ذیل عام اصول کے مستثنیات کیا ہیں
" حقوق متعلقہ جائیداد قابل توریث اور حقوق شخصی نا قابل توریث ہیں ۔"

۳ کیا قانون ضابطہ (Procedure) و قانون داد رسی (Remedies) مماثل ہیں؟

۴ مندرجہ ذیل پر مختصر نوٹ لکھئے
(الف) قانون سے لاعلمی کوئی عذر نہیں
(ب) ضرورت کے لئے کوئی قانون نہیں

۵ قدرتی شخص اور قانونی شخص میں کیا فرق ہے؟

۷۔ وہ کن شرائط کے ساتھ قائم کیے گئے ہیں؟

۸۔ وہ کونسے مقدمات ہیں جن سے احکام قانون میعاد سماعت (۱۶)
متعلق نہیں ہوتے؟

۹۔ قانون ناقابلیت سے کیا مراد ہے اور اس کا میعاد مقررہ (۱۸)
قانون میعاد سماعت پر کیا اثر پڑتا ہے؟

---

# امتحان ال ال ام ابتدائی شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۲۶ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

## تقابلی اصول قانون پرچہ اول نشانات ۱۰۰

ہدایت:- کوئی چار سوال کیے جائیں -

۱ - ان مقولوں پر تبصرہ کیجئے -

(الف) "تقابلی اصول قانون کا واحد نہیں تو اہم مقصد یہ ہوتا ہے کہ قانون سازی اور قانون کی عملی اصلاح میں سہولت پیدا کی جائے" (مین)

(ب) "تقابلی طریقے میں مکان (Space) سے بحث ہوتی ہے اور تاریخی طریقے میں زمان (Time) سے" (برائیس)

۲ - بعض لوگوں کا خیال ہے کہ "اخلاق اور قانون میں ایک مغائرت اور بعض وقت ایک باہمی مخالفت (contradiction) پائی جاتی ہے" اس پر بحث کرکے بتایئے کہ قانون اور اخلاق میں آپس کا کیا تعلق پایا جاتا ہے -

۳ - "فلسفۂ قانون قدرت کے پیش نظر یہ مرحلہ تھا کہ ایک قانون قدرت کا قیام عمل میں لایا جائے یعنی ایک مطلق (absolute) اور منصفانہ اور

## حصـــہ دوم

۶ سلطنت حیدرآباد کی بین الاقوامی قانونی حیثیت کیا ھے؟

۷ کیا مجرمین جنگ کے خلاف مقدمے قانون بین الممالک کے بموجب صحیح ھیں؟

۸ کیا قانون بین الممالک منظم بغاوت کو تسلیم کرتا ھے۔

۹ سیاسی ملزمین کی تحویل کا مطالبہ کن شرائط کے تحت کیا جاسکتا ھے

۱۰ قانون بین الممالک کے ماخذ (Sources) اور تہدیدات (Sanctions) کیا ھیں؟

۷ ۔ مندرجۂ ذیل مقولوں کے متعلق آپ کی کیا رائے ہے :۔

(الف) "اگر انگلستانی عدالت میں کسی رواج کا وجود اور اس کا واجب العمل ہونا قابل اطمینان شہادت سے ثابت ہو جائیں تو عدالت کا کام صرف یہ ہے کہ اس رواج کو قانون نافذ الوقت تسلیم کر لے" (آیلن)

(ب) "عدالتی فیصلے کے طریقے کو یا تو استخراجی (deductive) سمجھا جا سکتا ہے یا استقرائی (inductive)" (آیلن)

۸ ۔ مندرجہ ذیل مقولوں کی تنقید کیجیے ۔

(الف) "انگریزی قانون کی طرح شرع شریف میں جائداد کو اولاً اور فطرۃً انفرادی چیز سمجھا جاتا ہے، اس کے برخلاف دھرم شاستر میں، اسے ایک عادتی واقعہ خیال کیا جاتا ہے کہ کوئی جائداد پورے خاندان کی ملکیت ہو اور نسل بانسل تک افراد خاندان کی مادی و روحانی مشترکہ ضرورتوں کے لئے مشترکہ سرمایہ کے طور پر محفوظ رکھی گئی ہو" (ولسن)

(ب) "میں نہیں خیال کرتا کہ مسلمان مقننوں کی لکھی ہوئی کسی بھی مشہور کتاب فقہ میں ایسی کسی خالص مصنوعی چیز کا ذکر یا تصور تک ہو جیسی کہ قانون انگلستان نے جاگیر Estates کے نام سے پیدا کی اور تسلیم کی ہے" (جسٹس ہیمن بمقدمہ جینا بائی بنام سیٹھنا۔ انڈین لا رپورٹس ۔ ۴۴ بمبئی ۶۰۴)

مثالی (Model) قانون، وہ چیز جسے
بدرجۂ اولیٰ قانون کہا جا سکے" (بروتس بائیمر)
اس کی تشریح کیجئے اور بتائیے کہ یہاں جس قسم کے قانون قدرت
کے نظریے کا ذکر ہوا ہے وہ کن اسباب سے ناکام رہا۔
۴۔ کرکنوف نے قانون کی جو تعریف و تحدید کی ہے اس کی تنقید
کیجئے اور بتائیے کہ اس مولف کو کس قسم کے مقننوں میں شامل
کیا جائیگا۔
۵۔ مندرجۂ ذیل بیان کی توضیح کر کے اس پر بحث کیجئے۔
"گزشتہ صدی کے اواخر اور حالیہ صدی کے اوائل میں
غور و فکر کا ایک نیا طریقہ پیدا ہوا۔ مقنن یہ خیال کرنے لگے
کہ انسانی احتیاجات اور ضروریات کا لحاظ ہونا چاہیئے
نہ کہ انسانی خواہشوں اور مشیتوں (Wills) کا۔
وہ اب مطالبات یا احتیاجات یا ضروریات کو اسی طرح
جانچنے اور پرکھنے لگے جس طرح وہ سابق میں مشیتوں کو
جانچتے یا ان میں تطابق پیدا کرتے تھے (reconciled)
چنانچہ وہ خیال کرنے لگے کہ قانون کی
غایت اپنی خودی کو زیادہ سے زیادہ جتانا نہیں ہے
بلکہ ضروریات کی زیادہ سے زیادہ تکمیل ہے" (پاونڈ)
۶۔ کہا جاتا ہے کہ قانون کی ترقی کا اہم ترین ذریعہ قانون داں رہے
ہیں نہ کہ قانون ساز۔ شرع شریف اور دھرم شاستر کے ارتقاء کے
خصوصی حوالے سے اس خیال پر بحث کیجئے۔

# امتحان ال ال ایم (ابتدائی) شعبۂ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

---

۲۷ ر اردی بہشت     وقت ۳ ساعت

---

متقابلہ دستور     نشانات ۱۰۰

---

نوٹ :- سب سوالات کے نشانات مساوی ہیں ۔ جن میں سے کوئی چار سوال حل کیے جائیں ۔

۱ - ایک رومن قانون داں کے لیے اہم اصول قانون یہ تھا کہ بادشاہ کی مرضی قانون ہے ۔ ماگنا کارٹا (Magna Carta) میں جو اصول مضمر تھا وہ یہ ہے کہ بادشاہ اور اُس کی رعایا قانون کے محکوم ہیں ۔ وضاحت کیجئے کہ موخرالذکر نظریہ کی بدولت قانون کی برتری (Supremacy of the law) کسطرح قایم ہوئی ۔

۲ - لارڈ رائیٹ (Lord wright) کا مقولہ ہے :

It is not strictly true to say that our Government is a government by the people of the people for the people . The people cannot govern. ..A government must have regard to them or it cannot continue, but must give place to others.

آپکو اس سے کس حد تک اتفاق ہے ۔

۹۔ براؤن کے اس مقولے پر بحث کرو کہ "زمانۂ جدید کی قانون سازی میں آدمیوں کی اس کوشش کا مظاہرہ ہوتا ہے کہ ایک ایسے مطمح نظر کا اظہار کریں جو بلند تر اقسام نیت (motive) کو پسند آتا ہے اور یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ مطمح نظر قومی فکر و حیات میں ایک قوت کی حیثیت رکھتا ہے۔"

۶ - سوویٹ (Soviet) دستور میں جائداد، مباحث، روابط اور شخصی آزادی سے متعلق جو فقرات ہیں نہ اُن کی پابندی حکومت پر لازم نہیں آتی بلکہ اُن کی تکمیل سماجی ضروریات کے مدِنظر سوویٹ تصور پر منحصر ہے - اس تصور اور دیگر دساتیر کے تصور کے اساسی فرق کا تقابل کیا جائے -

۷ - گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ ۱۹۳۵ء کے تحت وفاقی عدالت (Federal Court) کے اختیارات اور فرائض کیا ہیں -

۳ - بقول لاسکی (Lasky) جدید مملکت ایک مقتدر اعلیٰ مملکت ہے۔ ریاست ہائے ہند میں سیاسی اعلیٰ تر اقتدار (Paramountcy) کا جو نظریہ اور عمل ہے اس کی روشنی میں کس حد تک متذکرہ صدر بیان کو واجبی تصور کیا جا سکتا ہے۔

۴ - ماتحت عہدہ داران عاملہ (Civil Service) کی حیثیت کی وضاحت کیجیے اور اس میں بطور خاص انگلینڈ، جرمنی، فرانس، یونائیٹیڈ اسٹیٹس، برطانوی ہند اور حیدرآباد کو ملحوظ رکھا جائے۔

۵ - کمیٹی اصلاحات نے ریاست حیدرآباد کے دستور کا حسب ذیل تصور پیش کیا ہے: "مملکت کا صدر اپنی ذات میں عوام کی بلا واسطہ نیابت کرتا ہے اور اس کا تعلق عوام کے ساتھ نمایندہ جماعتوں کے اراکین کے تعلق کے بہ نسبت زیادہ فطری زیادہ مستقل اور زیادہ گہرا ہوتا ہے اور عوام کے اقتدار اعلیٰ کی نمائندگی بھی کرتا ہے۔ اس لیے اس قسم کے نظام سیاسی میں صدر مملکت ایک طرف تو (۱) قانون سازی کے دائرہ میں توثیق اور امتناع (ویٹو) کے اختیارات کا حامل ہوتا ہے اور دوسری طرف (۲) عاملانہ حکومت کے دائرہ میں کابینہ کی تخلیق اور شکست کا مخصوص اختیار بھی اس کو حاصل ہوتا ہے۔ ... یہ اقتدار اعلیٰ .... دستور کی بنیاد ہے اور اس کی حفاظت ضروری ہے"۔ اس طرز حکومت اور جمہوری طرز حکومت کے امتیازی خصوصیتوں کا تجزیہ اس کمیٹی کی رپورٹ کی روشنی میں کیا جائے۔

# امتحان ایل ایل۔ایم (ابتدائی) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۸ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

شرع شریف ۔ پرچۂ سوم ۔ نشانات ۱۰۰

**نوٹ**: صرف چار سوالات کے جواب مطلوب ہیں۔ نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ ”قرون وسطیٰ کے ابتدائی زمانہ میں عرب ہی ایک ایسی قوم تھی جس نے تصور قانون کو ترقی دے کر اور اُس کی علمی تحقیق کرکے ایسے نتائج پیدا کئے کہ اُن کا اُن کی عظمت کے لحاظ سے رومیوں کے نتائج سے مقابلہ کیا جاسکتا ہے۔ اُن رومیوں کے نتائج سے جن کو دنیا کا شارع کہا جاتا ہے“۔
مقولہ بالا پر کسی قدر تفصیل سے تنقید کرو۔ اور شرع شریف کے اُن اہم تصورات و نتائج قانونی کا بھی مختصراً ذکر کرو جو آپ کے نزدیک متذکرہ صدر عظمت کے حامل ہیں۔

۲۔ شرع شریف کے ماخذ کیا ہیں۔ اور سنی اماموں میں اختلافات کے وجوہات کیا۔ شرعِ شریف کی ترقی، قانونی نقطۂ نظر سے رُک جانے کے وجوہات آپ کی رائے میں کیا ہیں۔

۳۔ ذوالفرایض و عصبات یا ذوقرابت کی وراثت کے اصول وضاحت سے بیان کرو۔ اور ان کے متعلق فقہ حنفی و امامیہ کا

# امتحان ایل ایل ایم (ابتدائی) شعبہ قانون ۱۳۵۵ء ام ۱۹۴۶ء

۲۹ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

دہرم شاستر — نشانات ۱۰۰

**نوٹ:** صرف چار سوالات کے جوابات ادا کرنا چاہیے۔ تمام سوالات کے نشانات مساوی ہیں۔

۱۔ یگنہ ولکیہ کہتا ہے کہ قبضہ پر حقیت حاوی ہے تاوقتیکہ قبضہ موروثی نہ ہو۔ اس پر نارد، ویاس، اپرارک کا تیاین اور متاکشرا کی رو سے تنقیدی نظر سے بحث کیجیے۔ دہرم شاستر کے اس اصول کا مقابلہ دیگر نظامات علم قانون کے جو ہم شبیہ اصول ہیں اُن سے بھی کیجیے۔

۲۔ متاکشرا کی رو سے جو بندھو ہیں اُن کی ترتیب وراثت میں روحانی فائدہ کے نظریہ کا کس حد تک دخل جائز رکھا گیا ہے۔ اس پر پریوی کونسل کے خاص اور چیدہ مقدموں کو، نیز سمرتیوں اور شروح کو مدنظر رکھتے ہوئے بحث کیجیے۔

۔ یہ اکثر کہا گیا ہے کہ عورتیں عام طور پر پرانے زمانہ میں وراثت سے محروم رکھی جاتی تھیں۔ اس پر بودھیائن کی پیش کردہ سوترا اور سمرتیاں اور شروح کو مدنظر رکھتے ہوئے تنقیدی نظر ڈالیے۔ یہ بھی

فرق بھی لکھو۔

۴۔ فقہ حنفی و امامیہ کی رو سے طلاق کتنے طریقوں پر دی جاسکتی ہے؟ طلاق سے جو حقوق پیدا یا ختم ہوتے ہیں اُن کو بالاستیعاب لکھو۔

۵۔ وقف کی تعریف کرو۔ شرائط صحت وقف بیان کرو۔ اور یہ بھی بیان کرو کہ مختلف اساتذہ کے نزدیک وقف کب مکمل ہوتا ہے۔ وقف بذریعہ وصیت اور وقف بالاولاد پر بلحاظ نظایر کوئی قیود ہوں تو انھیں بھی مختصراً بیان کرو۔

۶۔ مقولات ذیل پر تنقید کرو۔ اور جہاں ضرورت ہو مثالیں بھی دو:—

(الف) "انّ الهداية كالقرآن قد نسخت ما كانوا فى الشرع من قبل كتب"۔ یعنے ہدایہ نے مثل قرآن کے فقہ پر جو کتابیں اس سے قبل تھیں منسوخ کردی ہیں۔

(ب) شرع شریف غیر صحیح النسب قرار دینے میں بہت محتاط ہے۔

(ج) "غیر جانبداری سے دیکھا جائے تو شرع شریف میں تعدد ازدواج کی اجازت اور طلاق دینے میں سہولت مطابق انصاف نہیں ہے۔"

(د) "نظریہ استحسان و استصلاح سے شرع شریف کے اصولوں کو نصفتانہ ترقی دی گئی۔"

(ھ) "حق نمایندگی شرع شریف میں قطعاً نہیں پایا جاتا۔"

۷۔ شرع شریف میں بیع سلم اور بیع الکالی بالکالی کا کیا مفہوم ہے۔ مختصراً لکھو۔

---

# امتحان ایل ایل - ایم (ابتدائی) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۰ خورداد وقت ۳ ساعت

تصادم قوانین - پرچہ پنجم نشانات (۱۰۰)

ہدایت - صرف چار سوالات کے جوابات ادا کیے جائیں۔

۱- حسب ذیل اصطلاحات و تصورات قانونی کی مختصراً وضاحت کیجئے۔

(الف) (Lex Fori) (لیکس فورائی)

(ب) (Lex Causae) (لیکس کوزائی)

(ج) سکونت

(د) (Animus Manendi) (انیمس مینانڈی)

(ہ) (Lex Loci-delicti) (لیکس لوکائی ڈیلکٹائی)

۲-(الف) انگلستان میں شخصی قانون بین الاقوام کے کس اصول یا اصولوں کی بناء پر مادی جائداد منقولہ کا انتقال عمل میں آتا ہے۔

(ب) ایک روسی سیاح نے لکڑی کا بار (Cargo of timber) روس سے ایک پروشین (Prussian) جہاز پر انگریزی تاجر کے نام انگلستان روانہ کیا۔ ساحل ناروے کے قریب جہاز کو نقصان پہنچا۔ جہاز کے کپتان کی تحریک کی بناء پر ناروے میں جو نیلام منعقد ہوا اس میں مسمی زید کو لکڑی فروخت کی گئی۔ عدالت ناروے میں منجانب (Under Writers) انڈر رائٹرس

لکھیے کہ ہندوستان کے واضعان قانون نے عورتوں کی وراثت کے بارے میں ۱۹۲۹ء سے لیکر ابتک نئی نئی اصلاحات کرنیکی کون کون کوششیں کی ہیں۔

۴ - بیوہ کا اختیار تبنیت کب ختم ہو جاتا ہے۔ اس پر پریوی کونسل کے چیدہ نظائر کو مد نظر رکھتے ہوئے بحث کیجیے۔

۵ - یہ کہا جاتا ہے کہ مشترکہ خاندان کی جائداد جو بقبضۂ آخری پس ماندہ شریک خاندان مشترکہ ہو وہ حسب دفعہ ۳ (۱) ایکٹ نمبر ۱۸ سنہ ۱۹۳۷ء اسکی جائداد غیر مشترکہ نہیں مانی جا سکتی۔ اس پر اپنی مدلل رائے ظاہر کیجیے۔

۶ - اس پر پریوی کونسل کے فیصلہ جات سے بحث کیجیے۔

"ہندوستان کی چند عدالتوں نے یہ فرض کر لیا ہے کہ لارڈ ویسٹ بری نے جو عبارت استعمال کی ہے۔ اس سے ضمناً یہ مطلب ہے کہ علیحدگی صرف رضامندی ہی سے ہو سکتی ہے۔ امراء پریوی کونسل کو کوئی شک نہیں کہ یہ رائے غلط ہے" اس اصول کو کہ علیحدگی یکطرفہ اعلانِ ارادہ سے عمل میں آتی ہے سنسکرت شروح سے کہاں تک مدد ملتی ہے۔

۷ - نظریۂ مملکت کے متعلق مختلف ہندو مولفوں کے تصورات سے بحث کرکے اس کا مقابلہ بعض دیگر نظام ہائے قانون سے بھی کیا جائے۔

۸ - ان تغیرات پر تاریخی نقطۂ نظر سے ایک مضمون لکھا جائے جو برطانوی ہند اور ممالک محروسہ سرکار عالی کی مقننہ نے ہندو قانون میں کیے ہیں۔

اور ملک کے" اس پر بحث اور تنقید کیجئے ۔ انگریزی قاعدہ وطنیت اور یورپی قاعدہ قومیت میں جو تضاد واقع ہوا ہے اس کی تشریح کیجئے اور کس طریقے سے اس تضاد کو حل کیا جا سکتا ہے وہ بتلائیے۔

۶- (الف) اصطلاح "Proper Law of Contract" کی توضیح کیجئے اور بتلائیے کہ اس کی تعیین کس طرح کی جاتی ہے۔

(ب) الف ایک انگریز نے اپنے خاندان اور اسباب کے Mauritius سے Southampton لے جانے کے لیے مرافعان سے ٹکٹ خریدا طریقہ سفر یہ تھا کہ مسافرین کمپنی کے جہاز میں اسکندریہ گئے اور وہاں جہاز سے اتر کر سوئیز (Suez) کو بذریعہ ریل روانہ ہوئے سوئیز میں ایک چھوٹی کشتی میں سوار ہو کر کمپنی کے دوسرے جہاز میں سوار ہوئے ٹکٹ میں ایک شرط درج تھی جس میں کمپنی کو مسافرین کے اسباب کے نقصان یا گم شدگی کے ذمہ داری سے سبکدوش کر دیا گیا تھا یہ شرط ازروئے قانون انگریزی جائز تھی لیکن فرانسیسی قانون کی رو سے Mauritius میں کالعدم تھی۔ الف کے مال کی ایک گٹھری گم ہو گئی جو آخری مرتبہ سوئیز میں چھوٹی کشتی پر دیکھی گئی تھی۔ اس کی نسبت ہرجہ دلا پانے کی نالش اس نے انگلستان میں دائر کی۔ کونسا اصول قانون دعوی سے متعلق ہوگا بحوالہ نظائر وضاحت کیجئے۔

فسخ بیع کا دعوی کیا گیا جو خارج ہوا - زید نے لکڑی انگلستان روانہ کی اور اس کو مدعی علیہ کے نام منتقل کیا (Under Writer) نے بمقابلہ مدعی علیہ قیمت لکڑی کی دلا پانے کی نالش دائر کی - مدعی علیہ کو بحوالہ نظائر اس کے استحقاق و حقیت قانون کے متعلق مشورہ دیجئے -

۳-

"Rights originating abroad are only protected

if they exist in the eye of the particular Law."

"حقوق جو بیرون ملک پیدا ہوتے ہیں ان کی حفاظت صرف اس صورت میں ہوتی ہے جبکہ ان کا وجود کسی قانونی مختص میں تسلیم کیا گیا ہو" اس بارے میں جو اختلاف رائے ہے اس کی تشریح کیجئے اور تبلائیے کہ کس حد تک بیان صدر قابل قبول ہے -

۴- نظریہ راں وا (Renvoi) کی تشریح کیجئے - کیا یہ قانون انگلشیہ کا جز ہے ؟

۵-

"Domicile therefore is an idea of Law. It is the relation which the Law creates between an individual and a particular locality or country."

اصول وطنیت اس لیے ایک قانون متصور ہے کہ وہ ایک تعلق ہے جس کو قانون پیدا کرتا ہے فی مابین ایک شخص اور کسی خاص مقام

بمقابلہ مدعی علیہ جو رعایائے اسپین سے ہے ہرجہ
بابت توہین Libel دلا پانے کی جس کی تشہیر برازیل
Brazil میں کی گئی تھی دعوی دائر کیا تھا۔ مدعی علیہ نے
یہ عذر پیش کیا کہ قانون برازیل کی رو سے ہرجہ کے پانے کی
نالش نہیں ہو سکتی۔ کیا مدعی علیہ پر کوئی ذمہ داری عائد
ہوتی ہے؟ بحوالہ نظائر تبصرہ کیجئے۔

۷۔(الف)"فریقین کے توطن سے عملاً شوہر کی وطنیت مراد لی جاتی ہے۔"

"The domicile of the parties in practice means the domicile of the husband."

فسخ ازدواج اور طلاق سے کیا یہی ایک اصول متعلق ہوتا ہے۔
(ب) فرقۂ امامیہ کا مقلد مسمی (م - ج) نے جس کی وطنیت حیدرآباد ہے مسماۃ (ن - ج) سے انگلستان میں شادی کی جو پیدائشی عیسائی ہے۔ ن عدالت العالیہ حیدرآباد میں فسخ ازدواج کی نالش رجوع کرتی ہے۔ کیا عدالت العالیہ حیدرآباد مجاز سماعت وتصفیہ مقدمہ ہے۔ بحوالہ نظائر تبصرہ کیجئے۔

۸۔ فیصلہ جات ممالک غیر کا نفاذ انگلستان میں کس طریقے سے عمل میں آتا ہے۔ انگلستان اور ہندوستان میں ان کے نفاذ کی نسبت جو اصول اور ضوابط ہیں ان کا توازن اور مقابلہ کیجئے۔

۹۔ وہ کون سے عام اصول ہیں جن کے تحت عدالتہائے انگلستان کو اشخاص و جائداد موقوعہ ممالک غیر کے متعلق اختیار سماعت حاصل ہے۔

۱۰۔ (الف) ان حالات کو بیان کیجئے جن میں اس ٹارٹ کی نسبت جس کا ارتکاب ممالک غیر یا اثنائے سفر دریائی میں ہوا ہو انگلستان میں نالش ہو سکتی ہے۔
(ب) خالد مدعی نے جو غیر وطنیت کا ہے انگلستان میں

# امتحان ال ال ایم (ابتدائی) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۳۱ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

قانون بین الممالک - پرچہ ششم — نشانات ۱۰۰

کوئی چار سوال حل کیے جائیں - سب کے نشان مساوی ہیں -

۱ - قرون متوسطہ کے سفارتی تعلقات (diplomatic relations) اور مستقل سفارت خانوں کی تاریخ کا خاکہ پیش کیا جائے -

۲ - قانون بین الممالک کے متعلق جو مقدمات یاد ہوں ان میں سے کسی ایک اہم مقدمے کا ذکر کرکے بتایا جائے کہ وہ کن اصولوں پر منفصل ہوا -

۳ - "مجلس اقوام" کے تصور کے ارتقاء اور اس کی تاریخ بیان کرتے ہوئے بطور خاص "مجلس تحفظ" اور "اقوام متحدہ" کے قیام کا ذکر کیا جائے اور بتایا جائے کہ آپ کی رائے میں یہ امن قائم رکھنے میں کس قدر کامیاب ہونگے -

۴ - قانون بین الممالک کے مطابق وہ کون کونسے انتظامات ہیں جن کے ذریعہ سے مملکتوں کے باہمی جھگڑوں کی جبری اور پُرامن (compulsory and amicable) طور پر یکسوئی ہوسکتی ہے -

# امتحان ایل ایل ایم (آخری) شعبہ قانون ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۲۶ اردی بہشت　　　　وقت ۳ ساعت

تاریخ عدالتہائے آصفی۔　　　　نشانات ۱۰۰

نوٹ:۔ حسب ذیل سوالات میں سے صرف تین کے جوابات مطلوب ہیں۔ فی سوال (۳۰) نمبر مفروضہ ہیں۔ (۱۰) نمبر عام معیار جوابات کے لیے مختص ہیں۔ جوابات مدلل ہونا چاہیئے۔

۱۔ مختصراً بتلاؤ کہ آصف جاہ اول کے دورِ نظامت دکن میں تنظیم عدالتہائے انصاف کس طور پر تھی۔ کیا اُن کے اعلان خود مختاری کے بعد اُس میں کوئی تبدیلیاں عمل میں آئیں۔ اگر آئیں تو کسطرح اور کن وجوہ سے؟ ۳۰

۲۔ موجودہ مجلس عالیہ عدالت آصفیہ کن ادارہ جات کی جانشین ہے اور بمقابلہ مجالس عالیہ عدالت کلکتہ۔ مدراس۔ بمبئی۔ الہ آباد۔ اُس کی وسعتِ اختیارات عدالتی و انتظامی کیا ہے؟ ۳۰

۳۔ سلطان علاؤالدین خلجی اور اُن کے بعد جن جن خاندانوں کا دورِ حکومت دکن میں رہا اُن کے نظام عدالتی کا خاکہ مختصراً پیش کرو اور بتاؤ کہ اُس کا کیا اثر تنظیم عدالتہائے آصفی پر رہا ہے؟ ۳۰

۴۔ سلطنت اسلامیہ آصفیہ میں عدالتیں کس دور سے اور کس طرح برطانوی ہند کے غیر اسلامی قوانین سے متاثر ہونے پر مجبور کی گئیں

اس پر بھی بحث کی جائے کہ بین الممالک مخاصمتوں کی یکسوئی کے لیے کس انتظام میں کیا سہولت اور خامی ہے ۔

۵ ۔ ہوائی جنگ کا قانون بین الممالک وضاحت سے بیان کیا جائے اور یہ بھی بتایا جائے کہ فضا (air space) کی قانونی حیثیت کیا ہے ۔

۶ ۔ اس پر بحث کی جائے کہ قانون بین الممالک کس حد تک جنگ کی ہولناکیوں، بے رحمیوں، اور وحشیانہ سفاکیوں کو کم کرتا ہے اور بتایا جائے کہ آیا آپ کی رائے میں جاپان کے شہروں پر جوہری بم کا گرانا جائز تھا ۔

۷ ۔ جرمنی اور جاپان کے مجرمین جنگ کی گرفتاری اور چالان پر تبصرہ کیا جائے اور بتایا جائے کہ اس بارے میں قانون بین الممالک کے اصول کیا ہیں ۔

۸ ۔ اس کا مختصر تذکرہ کیا جائے کہ مغربی نظام قانون بین الممالک کی تشکیل اور ارتقاء میں اسلام کا کیا حصہ رہا ہے ۔

۹ ۔ قانون بین الممالک کے مطابق اقتدار اعلیٰ کا جو تصور ہے اس کی روشنی میں بتایا جائے کہ جلالت مآب حضور نظام کا اقتدار اعلیٰ برابر آیا نامکمل (limited) اور متناقض (inconsistent) سمجھا جائیگا ۔

٣١٦

# امتحان ال ایل ایم (آخری) شعبۂ قانون ۱۳۵۵ ف م ۱۹۴۶ء

۲۷ رارد ی بہشت — وقت ۳ ساعت

مشرقی قانون بین الممالک پرچۂ دوم — نشانات ۱۰۰

ھدایت :- کوئی تین سوال حل کیے جائیں۔ ہر حصّے کا ایک ایک سوال ضروری ہے۔

## (الف) عام مشرقی

۱- چین، مصر، یا فینیقیہ میں سے کسی ایک کے خدمات کا تفصیلی ذکر کیجیے جو قانون بین الممالک کی ترقی کے لیے انجام دی گئیں۔ اور ان خدمات کا جغرافی پس منظر بھی واضح کیجیے۔

۲- ممالکِ مشرق نے ممالکِ مغرب کو قانون بین الممالک کے سلسلے میں بہ حیثیتِ مجموعی کیا امور دیے ہیں۔

## (ب) ہندستان

۳- ہندو قانونِ جنگ کی چند امتیازی خصوصیتیں بیان کیجیے اور بتائیے کہ یہ خصوصیتیں کس حد تک ہندستان کی تاریخ

اُس کی مختصر تاریخ تبلاؤ اور واضح کرو کہ اب ان کا انحطاط کس درجہ
پہنچ چکا ہے؟ ۳۰

۵ ۔ دورِ عثمانی کا انتزاع اختیارات عدالتی و انتظامی ، کون کون
سے قوانین وقتاً فوقتاً نافذ ہونے کے باعث اپنی افادیت میں کمزور
ہوچکا ہے اور اُن میں برطانوی ہند اور خود برطانوی ذہنیت کے
کیا کیا اثرات کارفرما تھے؟ ۳۰

۶ ۔ صدرالصدور ۔ قاضی ۔ عامل ۔ محتسب ۔ کوتوال کے عہدوں کے
اختیارات عدالتی کی تاریخ مختصراً لکھو اور تبلاؤ کہ اب اُن کی حیثیت
کیا رہ گئی ہے؟ ۳۰



# امتحان یم-بی-بی-ایس پہلا فنی شعبہ طب

۲۰-اردی بہشت سنہ ۱۳۵۵ف

مضمون تشریح پرچہ نظری

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

نوٹ ـ ہرایک حصہ کا جواب علحدہ بیاض میں دیا جائے

## حصہ اول

۱- کہنی کے جوڑ کے نیچے سے میڈین عصب (median nerve) کا مکمل بیان لکھو۔ ۱۶

۲- مائیلو ہائڈ عضلہ (mylo-hyoid muscle) کا مبداء (origin) منتہے (insertion) عصبی رسد (nerve supply) اور تعلقات (relations) بیان کرو۔ ۱۶

۳- رحم (uterus) کو بیان کرو۔ اسکی لمفاوی تصریف (lymphatic drainage) اور نمو کا بیان لکھو۔ ۱۸

## حصہ دوم

۱- آربی قنال (inguinal canal) کے حدود بتلاؤ۔ ۱۶

۲- لبلبہ (pancreas) کے نمو کو بیان کرو۔ ۱۶

۳- پوسٹیریر ٹبئیل آرٹری (posterior tibial artery) کے تعلقات اور شاخوں کے نام بتلاؤ۔ ۱۸

کے بنانے میں حصہ دار ہیں۔
۴۔ سفیروں کی قسمیں اور ان کے فرایض ہندو مولفوں نے کیا بیان کیے ہیں؟

## (ج) اسلام

۵۔ عہدِ نبوی کو اسلامی قانون بین الممالک میں کیا اہمیت حاصل ہے، تفصیل سے بتائیے۔
۶۔ اسلامی جنگ کے مجاز امور یا ممنوع امور پر روشنی ڈالتے ہوئے زمانۂ حال کے رواج سے مقابلہ کیجیے۔

# امتحان ایم-بی بی-ایس شعبۂ طب ۱۳۵۵ف م ۱۹۴۶ء

۱۹/اردی بہشت وقت ۳ ساعت

فعلیات-نظری نشانات ۱۰۰

نوٹ-ہر حصہ کا جواب علحدہ بیاض پر دیا جائے-جہاں تک ہو سکے اپنے جواب کو بذریعہ نقشہ واضح کرو-

## حصۂ اول

۱-لبلبہ (pancreas) کے افراز کی پیدائش کی میکانیت پر بحث کرو- ۱۶

۲-دماغ کی سطح پر جو حصے موٹر ایریا (motor area) کہلاتے ہیں ان کو نقشہ اتار کر بتلاؤ-ان کے فعل پر بحث کرو اور ان کی خورد بینی ساخت کی خصوصیات کو بیان کرو- ۱۷

۳-بڑی آنت کی عصبی رسد کو بیان کرو تبرز (defæcation) کی میکانیت پر بحث کرو- ۱۷

## حصۂ دوم

۱-بافتی سیال (tissue fluid) کا فعل کیا ہے-یہ کس طرح پیدا ہوتا ہے اور اس کا حشر کیا ہوتا ہے- ۱۷

# امتحان ایم۔ بی بی ایس دوم شعبۂ طب ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۱ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

حفظانِ صحت۔ پرچہ (ا و ب) — نشانات ۱۰۰

## حصّہ ا

۱۔ پالکی میلہ سے کیا مراد ہے۔ اس قسم کے میلہ سے حفظانِ صحت کی رو سے کیا خطرات رونما ہو سکتے ہیں اور ان کا کس طرح سدِ باب ہو سکتا ہے۔ ۱۸

۲۔ ایک گاؤں میں جس کی آب رسانی باؤلیوں سے ہے مرض ہیضہ رونما ہو گیا ہے۔ اس کی مزید اشاعت کو روکنے کے لئے کیا تدابیر اختیار کرنے چاہئیں۔ ۱۶

۳۔ مندرجہ ذیل پر مختصر نوٹ لکھیں:۔

(۱) دودھ کی پاسچورائی زیشن (Pasteurisation of milk)

(۲) حیاتین ڈ (Vitamin D)

(۳) رطوبت روک تہ (Damp Proof Course)

(۴) دقیق جرثومہ راہی (Street Virus) ۱۶

## حصّہ ب

۱۔ ایک بڑے شہر کو جس کی آبادی پانچ لاکھ ہے اپنے آبی رسد ایک بڑی ندی سے حاصل کرتا ہے جس کا پانی بہت گدلا ہے۔

۲۔حرارت جسمانی کو اعتدال پر قائم رکھنے کی میکانیت بیان کرو۔اس
سے جسم حیوانی کو کیا فائدہ ہے؟ ۱۷
۳۔ اصطلاحات ذیل پر مختصر بیان لکھو۔ ۱۶

۱ ketosis

۲ tetany

۳ prothrombin

۴ triple response

# امتحان یم-بی-بی-یس (دوسرا) شعبہ طب

## پرچہ امتحان طب قانونی

سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۲۳ - اردی بہشت

وقت ۳ ساعت

نوٹ حصہ اول و حصہ دوم کو علاحدہ علحدہ لکھا جائے ۔

### حصہ اول

۱ گلے کے خود کشانہ زخم (Cut throat) کو بیان کیجئیے۔ اور اس کو گردن کے قاتلانہ اور اتفاقی زخموں سے کس طرح فرق کرینگے۔ ۱۵

۲ اختناق (Asphyxia) سے موت کے اثرات و علامات اور بعد الموت مناظر بیان کیجئیے۔ ۱۵

۳ سنکھیا (Arsenic) زھر کے حاد اثرات،علامات اور علاج بیان کیجئیے ۔

### حصہ دوم

۱ (impotence)اور (Aterility) میں کیا فرق ھے۔طب قانونی نقطۂ نظر سے (Impotency) کی کیا اھمیت ھے - اور مرد مین اس کے اسباب کیا ھیں ۔ ۱۵

۲ پھانسی(Hanging) اور تخنیق(Strangulation)کےبعدالموت مناظر کا فرق بیان کیجئیے ۔ ۲۰

اس پانی کو مصفا کرنے کے لئے ایک مفصل تجویز پیش کریں
اور اس کے انتخاب کے لئے اپنی وجوہات بیان کریں۔ ۱۶

۲۔ مندرجۂ ذیل پر مختصر نوٹ لکھیں۔

(۱) امتحان شک (Schick test)

(۲) جذامی تعامل (Lepra reaction)

(۳) قطیری سرایت (Droplet infection)

(۴) شرح طحال (Spleen rats)

۳۔ بدررویٔ کاشتکاری (Sewage farming) سے کیا مراد ہے اس طریقہ سے گندے پانی کا تصفیہ کس طرح ہوتا ہے ایک بدررویٔ کھیت کو منتخب کرتے وقت آپ کن باتوں کا لحاظ کریں گے۔

*

# امتحان ایم۔بی۔بی۔ایس (دوم) سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۱۹ اردی بہشت — وقت ۳ ساعت

علم الادویہ۔ (نظری) — نشانات ۱۰۰

## حصہ اول

(۱) (Chemotherapy) کا کیا مفہوم ہے؟ اس کے تصوّرات (Conceptions) اور کامیابیوں (achievements) پر بحث کرو۔ ۱۵

(۲) (Insulin) کا ادویاتی عمل بیان کرو۔ اس کے عمل میں کن وجوہات سے فرق آتا ہے؟ جو حالات اس کے علاجی استعمال کے متقاضی ہوتے ہیں ان پر بحث کرو۔ ۱۵

(۳) (Digitalis leaves) کا کیمیاوی بیان کرو۔ اس دوا کے ان ادویاتی افعال پر تفصیلی بحث کرو جن پر اس کا علاجی استعمال مبنی ہے۔ ۲۰

## حصہ دوم

(۴) اشیاء ذیل کے متعلق (الف) جسم میں ان کی راہ گذر (Course)

۳ (الف) بھنگ کے اثرات و علامات ۔ علاج اور بعد الموت مناظر بیان کیجئے ۔

(ب) ھندوستان میں بھنگ کو کن مختلف طریقوں سے استعمال کیا جاتا ھے ۔ ۱۵

یا

۴ حسب ذیل پر مختصر نوٹ لکھا جائے ۔ ۱۵

(۱) Tardicu's spots

(۲) Cadaveric spasm

(۳) Adipocere

(۴) Superfoetation

# امتحان ایم ۔ بی ۔ بی ایس (تیسرا ثانی) شعبہ طب ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۲۰ اردی بہشت وقت ۳ ساعت

عمل طب ۔ پرچہ اول نشانات ۱۰۰

۱ ۔ لاشعاعونی (Xray) امتحان سے جو امراض شش اور پلیورا (Pleura) کی تشخیص میں مدد ملسکتی ہے اسکے متعلق بحث کرو ۔ ۲۰

۲ ۔ حنجری ڈفتھیریا (Laryngeal diphtheria) کے علامات اور امارات بیان کرو ۔ ایک اقامت خانہ میں اس مرض کو منتشر نہ ہونے کے لئے کیا تدابیر اختیار کرو گے؟ ۲۰

۳ ۔ یرقان (Jaundice) کے اسباب کے متعلق مدلل بحث کرو ۔ ۲۰

۴ ۔ (Hypothyroidism) کے مظاہرات بیان کرو ۔ اس کا علاج کیونکر کروگے؟ ۲۰

۵ ۔ نملہ منطقی (Herpes Zoster) کے اسباب، علامات، امارات اور علاج بیان کرو ۔ ۲۰

(ب) انکا حشر (fate) اور

(ج) جسم پران کے اثرات (effects)

مختصر بیان کرو اور ان کی توضیح کرو۔

(۱) (magnesium oxide) جب یہ منہ کی راہ سے دیا جائے

(۲) پانچ فی صد محلول گلوکوز (5% Glucose solution)

جب یہ بذریعہ (Rectal drip) دیا جائے۔

(۳) (Oleum Iodisatum) جب یہ قصبہ

(Trachea) میں داخل کیا جائے۔

(۴) (Injectio Bismuthi) جب یہ عضلہ میں

پچکارا جائے۔

(۵) (Neo-arsphenamine) جب یہ ورید میں

پچکارا جائے۔ ۲۰

(۵) (Atropine) کے عمل (actions) بیان کرو۔ ۱۵

(۶) تیران پذیر روغنیات (Volatile oils) کے عمل

(actions) بیان کرو۔ ۱۵



# امتحان یم-بی-بی-یس (آخری) شعبہ طب

۲۱ اردی بہشت سنہ ۱۳۵۵ ف

مضمون عمل طب    پرچہ دوم

وقت ۳ ساعت    نشانات ۱۰۰

۱ ایک مریض کی (Apex Beat) اپنی طبعی جگہ سے باہر ہے اسکے اسباب پر بحث کرو۔ ۲۰

۲ مزمن التہاب شعبی (chronic bronchist) کے اسباب بیان کرو ـ اسکا علاج کس طرح ہوسکتا ہے؟ ۲۰

۳ (gastric analysis) کی اہمیت کیا ہوسکتی ہے؟ ۲۰

۴ (anterior poliomyelitis) کے امراضیات امارات علامات اور علاج بیان کرو۔ ۲۰

۵ مندرجہ ذیل کی مختصر تشریح کرو:- ۲۰

(۱) شبکی خلیے Reticulocytes

(۲) چوسٹک کی امارت Chvostek's Sign

(۳) علائمہ جہد Effort Syndrome

(۴) Eosinophilic Lung

# امتحان ایم۔ بی۔ بی۔ ایس تیسرا (شعبہ طب) سنہ ۱۳۵۵ ف م سنہ ۱۹۴۶ء

۲۲ ر اردی بہشت وقت ۳ ساعت

سرجری (تحریری) نشانات (۱۰۰)

## حصۂ اوّل

۱۔ خشک گیانگرین کے امراضیات پر بحث کرو اور تم پیرائہ گیانگرین کے مریض کا علاج کس طرح کروگے۔ (۱۷)

۲۔ کولھے کے جوڑ کے تدرّن (Tuberculosis) کے سریری امارات بیان کرو اور اس کے علاج کے اصولوں کا خاکہ کھینچو۔ (۱۷)

۳۔ معائے مستقیم (Rectum) سے جریانِ خون کے مریض پر تحقیقات کس طرح کروگے۔ اس کے اہم وجوہات اور ان کے طریقۂ علاج بتاؤ۔ (۱۶)

## حصۂ دوّم

۱۔ حالبی سنگ ریزہ (Urateric Calculus) کے بحث اسباب۔ امارات، علامات اور علاج پر بحث کرو۔ (۱۷)

# امتحان یم - بی - بی - یس (آخری) شعبہ طب

۲۳ اردی بہشت سنہ ۱۳۵۵ ف

مضمون امراض چشم

وقت ۳ ساعت　　　　نشانات ۱۰۰

پہلا حصہ

۱ ٹرکوما (Trachoma) فولیکار کنجکٹیوائس (Follicular conjunctivitis) سپرنگ کٹار (spring catarrh) یہ تینوں میں کیا فرق ھے بیان کرو۔ ۲۰

۲ اکیوٹ گلاکوما (acute glaucoma) کے اسباب، علامات، تشخیص اور علاج بیان کرو۔ ۱۵

۳ حدقی ردعمل (Popillary reflex) کیا ھے؟ یہ کیسے قایم ھے۔ کونسے اسباب ھیں جس سے پتلی پھیلی ھوئی رھتی ھے۔ ۱۵

دوسرا حصہ

۴ شیخوخی نزول الما (Senile cataract) کیا ھے۔ آپ اسکی ابتدائی حالت مین تشخیص کس طریقے سے کروگے۔ ۱۵

۵ انعطافی نقایص (Errors of Refraction) کا امتحان کیسے کرتے ھیں۔ ھیپر میٹروپیا (Hypermetropia) کابیان لکھو۔ ۱۵

۶ ذیل کے بیماریونکا بیان لکھو۔

(۱) اسکلرائیس (Scleritis) (۲) گلیوما رٹنا (Glioma Retina)

(۳) اپھیکیا (aphakia) (۴) اکیوٹ ڈاکروسسٹیٹس (acute Dacrocystitis)

۲۰

۲۔ اُربی قنال (Inguinal Canal) کی جراحی
تشریح بیان کرو۔ اورمورب اُربی فتق (Oblique
Inguinal Hernia) کے طریقے علاج بیان کرو۔ (۱۶)
۳۔ زبان کے رسولی نما اضرار کی تفریقی تشخیص پہ بحث کرو۔
اوران کے علاج کا خاکہ کھینچو۔ (۱۷)



# امتحان ایم - بی - بی - یس (آخری) شعبہ طب

سنہ ۱۳۵۵ف م سنہ ۱۹۴۶ع

۲۴ - اردی بہشت

مضمون - علم الولادت

وقت ۳ ساعت نشانات ۱۰۰

## حصۂ اول

۱ (Puerperal Septicaemia) کے اسباب اور اس کا تفصیلی علاج بیان کرو۔

۲ عرض لائی (Transverse lie) کے اسباب کیا ہیں - اسکی تشخیص اور تفصیلی علاج بیان کیجئے۔

۳ رحم کے (Retroversion) کے اسباب کیا ہیں - آسکا علاج تفصیلی طور پر بیان کیجئے۔

## حصۂ دوم

۱ حمل کے پہلے تین ماہ کے دوران میں نزف (Haemorrhage) کے عام وجوہات کیا ہیں - اس کی تفریقی تشخیص پر بحث کیجئے۔

۲ حیضی دور (Menstrual Cycle) کے دوران میں درون رحمہ (Endometrium) کے اندر جو تغیرات ہوتے ہیں آنکو بیان کیجئے۔

۳ (Pre-Eclamptic Toxaemia) کے علامات، امارات اور علاج بیان کیجئے۔

# امتحان ایم - بی - بی ایس آخری شعبۂ طب ۱۳۵۵ف مطابق ۱۹۴۶ء

۱۰ اسفندار بہشت — وقت ۳ ساعت

مرضیات و جرثومیات حصۂ اول و حصۂ دوم — نشانات ۱۰۰

## حصۂ اول

(۱) لمفائی سلعہ غدیہ (Lymph-adenoma) کے ایک مخصوص (typical) کیس میں بوقت پوسٹ مارٹم (post-mortem) جو تبدیلیاں دکھائی دینگی تفصیل سے بیان کرو۔ ساتھ ہی ساتھ یہ بھی بیان کرو کہ ایسی صورت میں کن معملی طریقوں سے اس کی تشخیص کروگے۔ ۱۸

(۲) درازیِ طحال (Enlargement of the spleen) کے مختلف اقسام (forms) بیان کرو۔ ہر ایک کیس میں طحال کے بڑھنے کے طریقہ (process) کو اختصاراً بیان کرو۔ ۱۸

(۳) (Schistosoma hæmatobium) اور (Spirochæta recurrentis) یہ دونوں کی مختصر روئداد زندگی (life-history) بیان کرو۔ ۱۴

# حصہ دوم

(۱) امراض کی تشخیص میں پلورائی سیال (pleural fluid) کے امتحان سے کس طرح مدد ملتی ہے تفصیل سے بیان کرو۔ ۱۸

(۲) مندرجۂ ذیل میں سے کسی تین ۳ پر مجمل نوٹ لکھو:۔

(الف) (Taxoid)

(ب) Emigration of leucocytes in acute inflammation.

(ج) Precipitation test

(د) Changes in the lung in mitral stenosis

مرض (mitral stenosis) میں شش میں تغیرات۔ ۱۵

(۳) شش کے ابتدائی مرض دق (primary pulmonary tuberculosis) یعنی (Ghon's lesion) کی مرضیاتی کیفیت (pathology) بیان کرو۔ اور اس کا تقابل (contrast) ایک جوان آدمی کے ثانوی مرض دق (secondary infection) سے کرو۔ ۱۷

# Osmania University

# QUESTION PAPERS

# 1355 FASLI.

# (1946)



HYDERABAD DECCAN,
OSMANIA UNIVERSITY PRESS.